رہنے دیجئے کہ میں ارشاد خداوندی سے ناواقف تھا یا عمداً اس کی تعمیل نہیں کی۔ سب سے پہلے صاحبزادہ کو یہ تو سوچنا چاہئے تھا کہ وہ قادیانی کے لفظ سے کیوں چڑ جاتے ہیں؟ مرزا آنجہانی کے ماننے والوں کو عموماً "مرزائی" یا "قادیانی" کہا جاتا ہے، اور کبھی غلام احمد کی نسبت سے "غلمدی" بھی کہتے ہیں مرزائی، مرزا کی طرف نسبت ہے، جو نہ صرف ان کے پیشوا کا خاندانی لقب ہے، بلکہ الہامی بھی ہے (دیکھئے تذکرہ ص ۱۳۳، طبع دوم) اسی طرح قادیانی بقول ان کے الہامی بھی ہے اور ان کی مسیحیت کی دلیل بھی۔ (دیکھئے ازالہ اوہام ص ۱۸۵ روحانی خزائن ج ۳ ص ۱۹۰) دنیا کی تمام قومیں اپنے بانیان مذاہب اور اپنے علمی و روحانی پیشواؤں کی طرف انتساب پر فخر کرتی ہیں، مگر دنیا کی تاریخ میں بدقسمتی سے مرزا غلام احمد قادیانی، ایک ایسا مذہبی پیشوا ہے، جس کے پیروہی نہیں بلکہ اس کی آل اولاد بھی اس کی طرف انتساب کو موجب ننگ و عار سمجھتی ہے اور اس سے چڑتی ہے۔ فیاللعجب!

(ب) اہل فہم واقف ہیں کہ الفاظ میں حسن و خوبی یا قباحت و شناعت ان کے مفہوم و معنی کی رہین منت ہے، معنی اچھے ہوں تو لفظ حسین ہے، اور معنی برے ہوں تو لفظ قبیح ہے، اور نسبت کی اچھائی برائی منسوب الیہ کی اچھائی برائی پر موقوف ہے، جس کی طرف نسبت کی جائے اگر وہ اچھا ہو تو نسبت قابل فخر ہے، اور اگر برا ہو تو نسبت موجب ننگ و عار سمجھی جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ انبیاء و اولیاء کی طرف نسبت پر ہر شخص فخر کرتا ہے۔ اور رسوائے زمانہ شخصیتوں کی طرف نسبت کو گالی تصور کیا جاتا ہے۔ مرزا طاہر احمد صاحب اگر مرزائی، قادیانی، اور غلمدی، کے الفاظ سے چڑتے ہیں تو دراصل لوگوں کو یہ تاثر دیتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی شخصیت بہت ہی بدنام اور رسوائے زمانہ تھی، کسی فرد یا جماعت کو اس کی طرف منسوب کرنا مکروہ گالی ہے۔

(ج) مرزا آنجہانی نے ایک الہام میں کہا تھا کہ خداتعالیٰ نے مجھ سے وعدہ فرمایا ہے کہ تیری رسواکن باتوں کا ذکر باقی نہیں رکھوں گا۔ ولا نبقی من المخذیات ذکراً۔ مرزا آنجہانی کا یہ الہامی وعدہ تو کیا پورا ہوتا خدا کی قدرت کا کرشمہ دیکھو خود مرزا آنجہانی کی ذات ذلت و رسوائی کا نشان بن کر رہ گئی، اس سے بڑھ کر رسوائی و بدنامی کیا ہوگی کہ جس طرح فرعون، ابوجہل، مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی کی طرف منسوب ہونے کو کوئی

شخص برداشت نہیں کرتا، اسی طرح قادیانی نسبت کی نسبت بھی کسی کو گوارا نہیں، اسی بناء پر مرزائی ذریت قادیانی کے لفظ سے چڑتی ہے۔

(د) مرزا طاہر احمد صاحب تو "مرزائی اور قادیانی" کے لفظ سے چڑتے ہیں مگر ان کے اسلاف بطور فخر ان الفاظ کو خود استعمال کرتے تھے، اس سلسلہ میں چند حوالے پیش کرتا ہوں:

۱۔۔۔۔۔ اخبار الحکم قادیان جلد ۱۰ نمبر ۱۹ ص ۹ مورخہ ۳۱ مئی ۱۹۰۶ء میں حکیم نور دین کا ایک خط ڈاکٹر عبدالحکیم خان صاحب کے نام شائع ہوا جس میں حکیم صاحب نے بار بار مرزا اور مرزائیوں کا لفظ استعمال کیا۔

۲۔۔۔۔۔ ۵ جولائی ۱۹۰۷ء کو حکیم صاحب نے کسی سائل کے جواب میں ایک خط لکھا، جسے صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم، اے نے کلمۃ الفصل، (مندرجہ رسالہ ریویو بابت مارچ و اپریل ۱۹۱۵ء) میں نقل کیا ہے اس کے آخر میں حکیم صاحب لکھتے ہیں: "میرے خیال میں میں اور اکثر عقلمند مرزائی یہ نہیں مانتے........." (ص ۱۵۲)

اس حوالہ سے معلوم ہوا کہ مرزا کو ماننے والے مرزائی ہیں اور یہ کہ ان کی دو قسمیں ہیں عقلمند اور بے عقل۔ غالباً موخر الذکر قسم میں وہ لوگ شامل ہیں جو مرزائی کہلانے سے چڑتے ہیں۔

۳۔۔۔۔۔ مرزا آنجہانی کی زندگی میں قادیان کے سالانہ جلسہ کے موقعہ پر میر قاسم علی نے مرزا کے حواریوں کی مدح میں ایک قصیدہ پڑھا مسٹر محمد علی لاہوری کی مدح و ثنا میں یہ شعر تھا:

کیا ہے راز طشت از بام جس نے عیسویت کا
یہی وہ ہیں، یہی وہ ہیں، یہی ہیں پکے مرزائی،

(اخبار بدر ۱۷ جنوری ۱۹۰۷ء بحوالہ ترک مرزائیت ص ٦)

اس حوالے سے دو نکتے معلوم ہوئے ایک یہ کہ جس طرح میر قاسم علی کا عیسویت کہنا محل اعتراض نہیں اسی طرح مرزائیوں کے دین و مذہب کو "مرزائیت" قادیانیت، یا "غلمدیت" کہنا بھی کوئی بری بات نہیں، مرزا طاہر احمد صاحب اس سے خواہ مخواہ چڑتے ہیں۔ دوم یہ کہ مرزا کے ماننے والے مرزائی ہیں، ان میں سے پکے تو مسٹر

محمد علی ایم۔ اے کی طرح پکے مرزائی تھے اور کچھ مرزا طاہر احمد صاحب کی طرح کچے مرزائی ہیں مرزائی کے لفظ سے چڑنا ہی ان کے کچے پن کی دلیل ہے۔

۴ــــــ اخبار بدر جلد ۲ نمبر ۳۸ ص ۴۔ ۵ مورخہ ۲۰ ستمبر ۱۹۰۶ء میں خلیفہ رشید الدین صاحب (مرزا طاہر احمد صاحب کے جد فاسد) کا ایک نصیحت نامہ بنام مرتد ڈاکٹر شائع ہوا، اس میں خلیفہ صاحب لکھتے ہیں:

"اس زمانہ میں حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اقدس مرزا صاحب سلمہ میں بروز کیا ہے تو اس وقت مرزائی توحید ہی محمدی توحید ہے، اور اسی سے نجات ہے۔"

(ص ۵ کالم ۲)

۵ــــــ مرزائیوں کی احمدی جنتری بابت ۱۹۲۱ء جو قادیان سے شائع ہوئی، اس کے دوسرے صفحہ پر مفتی محمد صادق قادیانی کا ایک مضمون شائع ہوا، جس کا عنوان تھا: "ہم قادیانی ہیں یا لاہوری؟" اس میں موصوف نے زوردار دلائل سے ثابت کیا ہے کہ مرزا آنجہانی کو ماننے والے قادیانی ہیں اسی سلسلہ میں لکھتے ہیں:

"جب ہمارے مرشد وحی الٰہی کے مطابق قادیانی تھے تو ہم بھی قادیانی ہیں نہ کہ لاہوری۔"

ان تمام حوالوں سے واضح ہے کہ مرزا طاہر احمد صاحب کے اسلاف مرزائی اور قادیانی کہلانے میں فخر محسوس کرتے تھے، اب اگر وہ ان ناموں سے چڑتے ہیں تو گویا اپنے سلف کی روایات سے انحراف کرتے ہیں۔

(ہ) اب میں اس آیت کو لیتا ہوں جس کا حوالہ صاحبزادہ صاحب نے دیا ہے یہ تو ہر طالب علم جانتا ہے کہ اس آیت کا خطاب مسلمانوں سے ہے اور انہی کو یہ ہدایت دی گئی ہے کہ وہ آپس میں ایک دوسرے کو برے القاب سے یاد نہ کیا کریں۔ ادھر قادیانی مسلمان ہی نہیں، بلکہ ایک جھوٹے مدعی نبوت کے پیرو ہونے کی وجہ سے دائرہ اسلام سے خارج ہیں اس لئے آیت کا حکم ان غیر مسلموں کو شامل ہی نہیں فرض کیا کہ قادیانی بہت ہی برا نام ہے جیسا کہ صاحبزادہ صاحب کے کلام سے مترشح ہے۔ اور قادیانی اس نام سے واقعی چڑتے ہیں تب بھی اس میں مولانا کا کیا قصور ہے؟ قصور اگر ہے تو مرزا آنجہانی کا ہے، جس نے نبوت کا دعویٰ کیا۔ تیس دجالوں میں نام لکھایا، اور کفر و

ارتداد کی طرح تو ذاتی یا پھر اس کے ماننے والوں کا قصور ہے جو اسلام کے دائرے سے نکل کر ایک رسوائے زمانہ مدعی نبوت کے کیمپ میں شامل ہوئے راقم الحروف کا قصور بس اتنا ہے کہ اس نے قادیانی کے ماننے والوں کو ان کے پیشوائی طرف منسوب کر دیا اور یہ نسبت عقلاً و شرعاً و عرفاً لازم ہے قیامت کے دن بھی سب لوگوں کو ان کے پیشوائی نسبت سے پکارا جائے گا یوم ندعوا کل اناس باما مھم مرزا طاہر احمد صاحب شاید خدا کو بھی یہی کہیں گے کہ آپ ہمیں جلانے کے لئے قادیانی کی نسبت سے پکار رہے ہیں (بہرحال یہ ان کا ذاتی فیصلہ ہے)

(و) صاحبزادہ صاحب کو شاید علم ہو گا کہ عمرو بن ہشام کا لقب جاہلیت میں ابو الحکم تھا مگر رسول اللہؐ نے اس کا لقب ابو جہل رکھا اور یہ لقب ایسا مشہور ہوا کہ بہت سے لوگوں کو اس کا اصل نام بھی یاد نہ رہا۔ آپؐ کے ایک چچا کا نام عبدالعزیٰ تھا قرآن کریم نے اس کا لقب ابو لہب رکھا ظاہر ہے کہ یہ لوگ ان القاب سے خوش نہیں ہوتے ہوں گے بلکہ مرزا طاہر احمد صاحب کی طرح ضرور چڑتے ہوں گے۔ افسوس ہے مرزا طاہر احمد صاحب اس وقت نہیں تھے ورنہ خدا اور رسول کو ولا تنابزوا بالالقاب کی آیت (معہ ترجمہ) یاد دلاتے۔

(ز) آنحضرتؐ نے ابو جہل کے خلاف واقعہ لقب ابو الحکم کو ابو جہل سے تبدیل کر دیا۔ اسی طرح امت اسلامیہ نے سنت نبوی کی پیروی کرتے ہوئے مرزائیوں کے تجویز کردہ خلاف واقعہ نام احمدی کو مرزائی اور قادیانی سے بدل دیا۔ احمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ہمارے نبی پاکؐ کا مقدس نام ہے اور ایک مرتد ٹولے کا اپنے آپ کو اس مقدس نام کی طرف منسوب کرنا اس نام کی بے حرمتی ہے جو کسی طرح قابل برداشت نہیں نیز مرزائیوں کا احمدی کہلانا دراصل اس عقیدے پر مبنی ہے کہ مرزا احمد ہے اور یہ کہ قرآن کریم میں جس "احمد" کے بارے میں حضرت عیسیٰؑ کی بشارت ہے اس سے مراد یہی غلام احمد قادیانی ہے اب کوئی ناواقف ہی ہو گا جو مرزائیوں کو احمدی کہہ کر ان کے اس عقیدے کی تصدیق کرے پس جس طرح ابو جہل کو ابو الحکم کہنا جائز نہیں اسی طرح مرزا آنجہانی کے ماننے والوں کو احمدی کہنا بھی قطعاً صحیح نہیں جو لوگ ایسا کرتے ہیں وہ حقیقت واقعیہ سے بے خبر ہیں۔

## دامن کو ذرا دیکھ!

قادیانی کا لفظ جو مرزائیوں کے مرشد کا مقدس نام ہے اس پر تو صاحبزادہ صاحب چڑتے ہیں خفا ہوتے ہیں، قرآن کریم کی آیت یاد دلاتے ہیں اس کا ترجمہ سناتے ہیں مگر ان کے باپ دادا نے انبیاء کرام، صحابہ عظام اور علماء و صلحاء پر جو در فشانیاں کی ہیں ان پر بھی صاحبزادہ صاحب کا سر ندامت سے کبھی جھکا؟ کبھی جبین خجالت عرق آلود ہوئی؟ کبھی دامن تقدس پر نظر پڑی؟ کبھی آیت ولا تنابزوا بالالقاب یاد آئی؟ کتنی عجیب بات ہے قادیانی کے لفظ پر احتجاج کرتا ہے وہ شخص جس کے باپ دادا کا پیشہ ہی گالی گلوچ تھا اور جس کی تین پشتوں سے انبیاء و صلحاء کے حق میں فحش کلامی، ہجو گوئی و دشنام طرازی اور پوستین دری کی روایت چلی آتی ہے صاحبزادہ صاحب کو بار طبع نہ ہو تو مغلظات مرزا میں اپنے دادا کی در فشانیوں کی فہرست ملاحظہ فرمائیں کتے، گدھے، سور، خنزیر اور گوہ کے کیڑے تو مرزا آنجہانی کے منہ میں ہمیشہ رہتے تھے، کمینے اور حرامزادے بھی بہت مرغوب تھے منہ کا ذائقہ بدلنے کے لئے کبھی کبھی شتر مرغ، بقال، سانپ، بچھو اور بھیڑیئے سے بھی شغل فرمالیا کرتے تھے بطور نمونہ اس شیریں کلامی کے چند جملے یہاں نقل کر دیتا ہوں۔

"عیسیٰ علیہ السلام شراب پیا کرتے تھے۔"

(کشتی نوح ص ۶۵ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۹ ص ۷۱)

"مسیح کا چال چلن کیا تھا ایک کھاؤ، پیو، شرابی، نہ زاہد، نہ عابد، نہ حق کا پرستار، متکبر، خود بین، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔"

(مکتوبات احمدیہ ص ۲۳۔ ۲۴ ج ۳)

"جس قدر حضرت مسیح کی پیش گوئیاں غلط نکلیں اس قدر صحیح نکل نہیں سکیں۔"

(ازالہ اوہام ص ۷ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۱۰۶)

"یسوع درحقیقت بوجہ بیماری مرگی کے دیوانہ ہو گیا تھا۔"

(ست بچن حاشیہ ص ۱۷۱ مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۹۵ ج ۱۰)

"بعض نادان صحابی، جن کو درایت سے کچھ حصہ نہ تھا۔"

(براہین پنجم ص ۱۲۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۱ ص ۲۸۵)

إن العدی صاروا خنازیر الفلا

ونساءهم من دونهن إلا کلب

(نجم الہدیٰ ص۱۰ مندرجہ روحانی خزائن ج۱۴ ص۵۳)

"دشمن ہمارے بیابانوں کے خنزیر ہوگئے اور ان کی عورتیں کتیوں سے بڑھ گئی ہیں۔"

(نجم الہدیٰ ص ۱۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۴ ص ۵۳)

"جو شخص ...... ہماری فتح کا قائل نہیں ہوگا تو صاف سمجھا جاوے گا کہ اس کو ولد الحرام بننے کا شوق ہے اور وہ حلال زادہ نہیں۔"

(انوار الاسلام ص ۳۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۹ ص ۳۱)

اردو کے علاوہ دو جواہر ریزے عربی میں صاحبزادہ کی نذر ہیں:

ومن اللئام أری رُجیلا فاسقًا

غـولا لعینًا نطفـة السفهاء

شکس خبیث فـاسق ومـزوّر

نحس یسمّی السعد فی الجهلاء

(انجام آتھم ص۲۸۱ مندرجہ روحانی خزائن ج۱۱ ص۲۸۱)

آذیتنی خبثا فلست بصادق

إن لم تمت بالخزی یا ابن بغاء

(انجام آتھم ص۲۸۲ مندرجہ روحانی خزائن ج۱۱ ص۲۸۲)

کیا مرزا طاہر احمد صاحب پسند کریں گے کہ یہ، پاکیزہ القاب جو مرزا آنجہانی کے ذہن و قلم سے نکلے ان کو ان کی جماعت کو اور ان کے خاندان کو واپس لوٹا دیئے جائیں اور قادیانی کا یہ القاب ان سے واپس لے لیا جائے؟ ۔۔۔ع "دامن کو ذرا دیکھ، ذرا بند قبا دیکھ"

## قادیانی یہودی عناصر:

راقم الحروف نے اپنے رسالہ میں یہودیت اور قادیانیت کے درمیان مماثلت کی دس وجوہ ذکر کی تھیں (جن میں پہلی تین علامہ اقبال مرحوم سے نقل کی تھیں) مرزا طاہر احمد صاحب نے بزعم خود ایک ایک کا جواب دیا ہے، ان کے جوابات کا حال تو ابھی معلوم ہو گا اس ضمن میں دلچسپ لطیفہ یہ ہے کہ صاحبزادہ صاحب نے صرف قادیانیت کی طرف سے دفاع کی کوشش نہیں کی، بلکہ وہ یہودیت کی طرف سے بھی وکیل صفائی کی حیثیت سے پیش ہوئے ہیں۔ یہ بھی غالباً بقول اقبال "قادیانیت کے یہودی عناصر کا کرشمہ ہے۔ یہودیت لائق مبارکباد ہے کہ اسے مرزا طاہر احمد کی شکل میں ایک اچھا وکیل ہاتھ آیا، اور صاحبزادہ صاحب مستحق تبریک کہ انہیں راقم الحروف کے چھوٹے سے رسالہ کی بدولت یہودیت کی وکالت کا شرف نصیب ہوا۔ نعم الوفاق وحبذا الرفاق

ع "ہوئے تم دوست جسکے اس کا دشمن آسماں کیوں ہو؟"

## قادیانی اور تصور خدا:

علامہ اقبال مرحوم نے قادیانیت کے حاسد خدا کے تصور، نبی کے متعلق نجومی کے تخیل اور روح مسیح کے تسلسل کا حوالہ دیتے ہوئے کہا تھا کہ

"قادیانیت اپنے اندر یہودیت کے اتنے عناصر رکھتی ہے گویا یہ تحریک ہی یہودیت کی طرف رجوع ہے"

(حرف اقبال ص ۱۲۳)

مرزا طاہر احمد صاحب۔ مرزائی روایات کے عین مطابق۔ علامہ کے ان لطیف اشارات کو سمجھنے سے قاصر رہے اور اپنی طرف سے کچھ کا کچھ مطلب گھڑ کے اس پر مشق تنقید فرمانے لگے۔ تصور خدا کے بارے میں علامہ مرحوم نے جو کچھ فرمایا ہے وہ یہ ہے کہ اسلام خدا تعالیٰ کا جو تصور پیش کرتا ہے وہ اس تصور سے یکسر مختلف ہے جو یہودیت پیش کرتی ہے اور جس کی نقالی کا شرف قادیانیت کو حاصل ہے۔ خدا تعالیٰ کی صفات و جمال سے کسی عاقل کو انکار نہیں، نہ ہو سکتا ہے، مگر اسلام ایک ایسے خدائے رحمان و رحیم کا تصور پیش کرتا ہے جس کی رحمت کسی خاص نسل یا طبقہ کے ساتھ مخصوص نہیں، بلکہ اس

کی رحمت عامہ ہر چیز کو محیط ہے، اور اس کی رحمت خاصہ بلا امتیاز رنگ و نسل تمام اہل ایمان و تقویٰ کو عام ہے، الغرض اس کی رحمت اس کے غضب پر غالب ہے۔ "ان رحمتی سبقت غضبی" حدیث قدسی ہے۔

برعکس اس کے بگڑی ہوئی یہودیت خدا کا جو تصور پیش کرتی ہے اس کی ساری دلچسپیاں اسرائیل کے ساتھ مخصوص ہیں، اور اس کے دشمنوں کے لئے قہر و غضب اور تباہی و بربادی کے سوا کچھ نہیں۔ یہ ایک ایسی حقیقت ہے جس سے تاریخ ادیان کا کوئی طالب ناواقف نہیں، اسی کو علامہ "اپنی خاص اصطلاح میں، حاسد خدا کا تصور، قرار دیتے ہیں جس کے پاس دشمنوں کے لئے لاتعداد زلزلوں اور بیماریوں کی بھرمار ہے۔

ادھر قادیانیت جس خدا کا تصور پیش کرتی ہے اس کی ساری دلچسپیاں مرزا اور مرزائی ذریت پر مرکوز ہیں اور مرزا کے دشمنوں کے لئے اس کے پاس لاتعداد بیماریاں اور زلزلے ہیں۔ بطور نمونہ چند الہامات، ملاحظہ کیجئے:

○ ...... "خدا عرش پر سے تیری تعریف کرتا ہے، خدا تیری تعریف کرتا ہے اور تیری طرف چلا آتا ہے۔"

(انجام آتھم ص ۵۵ مندرجہ روحانی خزائن جلد ۱۱ ص ۵۵)

○ ...... "میں تیرے ساتھ ہوں اور تیرے اہل کے ساتھ ہوں، میں تیرے بوجھ اٹھاؤں گا۔" (تذکرہ ص ۳۳۷ طبع چہارم)

○ ...... "میں تیرے ساتھ اور تیرے تمام پیاروں کے ساتھ ہوں۔"

(تذکرہ ص ۳۴۷ طبع چہارم)

○ ...... اور تیرے خاص دوست بنی اسرائیل کے نبیوں کی مانند ہیں۔

(تذکرہ ص ۸۰۳ طبع چہارم)

○ ...... "میں چھپ کر آؤں گا، میں اپنی فوجوں کے ساتھ اس وقت آؤں گا کہ کسی کو گمان بھی نہ ہو گا۔"

(تذکرہ ص ۵۸۵ طبع چہارم)

○ ...... "جس نے تیری دشمنی اور مخالفت اختیار کی وہ جہنمی

ہے۔" (تذکرہ ص ۱۹۳ طبع چہارم)

○ ..... "جو شخص اس (مرزائی) کشتی میں سوار ہو گا وہ غرق ہونے سے نجات پا جائے گا، اور جو انکار کرے گا اس کے لئے موت در پیش ہے۔" (تذکرہ ص ۱۹۸ طبع چہارم)

○ ..... "جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہو گا اور تیرا مخالف رہے گا۔ وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے۔

(تذکرہ ص ۳۳۶ طبع چہارم)

"جو شخص تیرے گھر کی چار دیواری کے اندر ہو گا اور جو کامل پیروی اور اطاعت اور سچے تقویٰ سے تجھ میں محو ہو جائے گا وہ سب طاعون سے بچائے جائیں گے۔" (ص ۴۲۸ طبع چہارم)

"اگر وہ توبہ نہ کریں گے تو خدا ان پر بلا پر بلا نازل کرے گا۔ یہاں تک کہ وہ نابود ہو جائیں گے۔" (ص ۱۴۰ طبع چہارم)

اس سے قطع نظر کہ مرزا کے یہ "الہام" حقائق و واقعات کی ترازو میں کیا وزن رکھتے ہیں اور یہ کہ وہ کونسی آفت ہے جو مسلمانوں پر تو نازل ہوئی، مگر مرزا اور مرزائی ذریت اس سے محفوظ و مصون رہی؟ ان "الہامات" میں جو چیز توجہ طلب ہے وہ صرف مرزا اور مرزائی ذریت کے لئے خدائی رحمتوں کی الاٹمنٹ ہے۔ قادیانی خدا کی ساری عنایتیں صرف مرزا کے گھر کی چار دیواری تک محدود ہیں اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت مرحومہ کے لئے اس کے پاس وباؤں، آفتوں اور زلزلوں کے سوا کچھ نہیں۔

قادیانی لٹریچر کا مطالعہ بتاتا ہے کہ قادیانی الٰہیات کا تانا بانا یہودیت، عیسائیت اور دیگر مذاہب باطلہ کے ملغوبہ سے تیار کیا گیا ہے جس میں لوگوں کو احمق بنانے کے لئے جا بجا اسلام کی پیوند کاری کی کوشش بھی کی گئی ہے۔ یہ موضوع ایک مستقل تصنیف کا متقاضی ہے تاہم یہاں چند اشارات پر اکتفا کروں گا۔

قادیانی الہامات میں خدا کے لئے "رب الافواج" کی تعبیر اختیار کی گئی ہے۔ (دیکھئے تذکرہ ص ۱۰۲۔ ۲۰۹، ۶۳۵) جس سے اسلامی ادب نا آشنا ہے۔ اور یہ اصطلاح بائیبل (عہد عتیق) سے لی گئی ہے۔

بائیبل کے بہت سے مقامات میں خدا کے لئے جسمیت ثابت کی گئی ہے (تفصیل کے لئے اظہار الحق مولفہ مولانا رحمۃ اللہ مہاجر مکی کا باب چہارم دیکھئے۔) اس کی تقلید میں قادیانیت خدا کا جسمانی تصور اس طرح پیش کرتی ہے:

"قیوم العالمین ایک ایسا وجود اعظم ہے جس کے لئے بے شمار ہاتھ، بے شمار پیر، اور ہر یک عضو اس کثرت سے ہے کہ تعداد سے خارج اور لاانتہا عرض اور طول رکھتا ہے اور تیندوے کی طرح اس وجود کی تاریں بھی ہیں۔" (توضیح مرام ص ۷۵ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۹۰)

"قیوم العالمین" کی یہ جاہلانہ تشبیہ بیک وقت دین و مذہب اور عقل و دانش کا ماتم ہے۔ "جبریل کو بھی جو سانس کی ہوا یا آنکھ کے نور کی طرح خدا تعالٰی سے نسبت رکھتا ہے اس طرف ساتھ ہی حرکت کرنی پڑتی ہے یا یوں کہوں کہ خدا تعالٰی کی جنبش کے ساتھ ہی وہ بھی بلا اختیار و بلا ارادہ اسی طور سے جنبش میں آجاتا ہے کہ جیسا کہ اصل کی جنبش سے سایہ کا ہلنا طبعی طور پر ضروری امر ہے...... تو معاً اس کی ایک عکسی تصویر جس کو روح القدس کے ہی نام سے موسوم کرنا چاہئے محب صادق کے دل میں منقش ہو جاتی ہے" (توضیح مرام ص ۸۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۹۲)

بائیبل میں کہیں خدا کو ملول بتایا گیا ہے، اور کہیں اس کی طرف "پچھتانا" منسوب کیا گیا ہے، قادیانیت اس کی تقلید میں خدا کے لئے خطا و صواب اور صوم و افطار تجویز کرتی ہے: اخطی واصیبہ

(تذکرہ ص ۳۹۲ طبع چہارم) افطر واصوم (تذکرہ ص ۴۲۰ طبع چہارم)

بائیبل میں خدا کی طرف سونا جاگنا منسوب کیا گیا ہے۔ (۱۔ زبور ۴۴: ۲۳۔ ۳۵: ۲۳۔ ۷: ۶۔ ۵۹: ۴، ۵۔ ۷۳: ۲۰۔ یرمیاہ ۳۱: ۲۶۔) قادیانیت بھی خدا کو جگا کر سلاتی ہے اور سلا کر جگاتی ہے۔

"اسہر و انام۔ میں سوتا ہوں اور جاگتا ہوں۔" (تذکرہ ص ۴۲۰ طبع چہارم)

بائیبل حضرت یعقوب علیہ السلام سے خدا کی کشتی کراتی ہے (پیدائش ۳۲: ۲۴، ۲۹۔) تو قادیانیت خدا کو ایسی حالت میں پیش کرتی ہے کہ وہ مرزا غلام احمد سے ٹھٹھا مخول کر رہا ہے۔ مرزا آنجہانی "امام الزماں" کے بارے میں لکھتے ہیں کہ ایسے لوگوں

ہے:

"خدا تعالیٰ ان سے بہت قریب ہو جاتا ہے، اور کسی قدر پردہ اپنے پاک اور روشن چہرے پر سے جو نور محض ہے اتار دیتا ہے، اور یہ کیفیت دوسروں کو میسر نہیں آتی، بلکہ وہ تو بسا اوقات اپنے تئیں ایسا پاتے ہیں کہ گویا ان سے کوئی ٹھٹھا کر رہا ہے۔"

(ضرورۃ الامام ص ۱۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۳ ص ۴۸۳)

یہ خدا نہیں بلکہ ابلیس کی ذریت شریفہ تھی جو قادیانی امام الزمان کے سامنے نورانی شکل میں متشکل ہو کر اس سے ٹھٹھا کرنے لگی، اور جسے مرزا آنجہانی نے "خدا کا پاک چہرہ" سمجھ لیا۔ مرزا سے پہلے بھی بہت سے خام عقل اس "نورانی سراب" میں بھٹک کر الحاد و زندقہ کی وادیاں عبور کر چکے ہیں قاتلھم اللہ انی یؤفکون۔

یہودیت حضرت عزیر علیہ السلام کو "خدا کا بیٹا" کہتی ہے اور قادیانیت خدا کو مرزا کے بیٹے کی شکل میں آسمان سے اتارتی ہے۔

"انا نبشرک بغلام حلیم، مظھر الحق و العلاء، کان اللہ نزل من السماء، اسمہ عما نوایل۔"

(تذکرہ ص ۲۸۱ طبع چہارم)

لطف یہ کہ یہ "عما نوایل" کا لفظ بھی بائیبل ہی سے سرقہ ہے۔

یہود بڑے زور سے نعرہ لگاتے تھے کہ ہم خدا کے بیٹے اور اس کے محبوب ہیں، یہی نعرہ بانی قادیانیت نے اپنایا:

"تو مجھ سے بمنزلہ بیٹے کے ہے۔" (تذکرہ ص ۵۲۶ طبع چہارم)

"اسمع ولدی۔ اے میرے بیٹے سن!" (البشریٰ ص ۴۹ ج ۱)

"تو مجھ سے ہے، اور تیرا بھید میرا بھید ہے۔" (تذکرہ ص ۲۰۰ طبع چہارم)

"تو ہمارے قدیم پانی سے ہے اور لوگ فشل (بزدلی) سے۔"

(تذکرہ ص ۲۰۰ طبع چہارم)

باپ بیٹا ہونے کے لئے ازدواجی رشتہ لازم و ملزوم ہے۔ قادیانیت اس معما کا

حل اس طرح پیش کرتی ہے:

"جیسا کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے ایک موقع پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی ہے کہ کشف کی حالت آپ پر اس طرح طاری ہوئی کہ گویا آپ عورت ہیں اور اللہ تعالیٰ نے رجولیت کی طاقت کا اظہار فرمایا تھا، سمجھنے والے کے لئے اشارہ کافی ہے۔"

(اسلامی قربانی ص ۱۲ مصنفہ قاضی یار محمد قادیانی بی، او ایل پلیڈر)

اور کبھی قادیانی خدا کو مرزا آنجہانی پر زیادہ پیار آتا ہے تو یہ کیفیت ہوتی ہے کہ:

"آواہن (خدا تیرے اندر اتر آیا)" (تذکرہ ص ۳۱۱ طبع چہارم)

اگر اس "قادیانی الہیات" پر کسی کو یہ اشکال ہو کہ ایک ہی شخص قادیانی خدا کا بیٹا، اس کا باپ، اس کی بیوی اور پھر اس کا مدخول کیسے ہو گیا؟ تو اسے معلوم رہنا چاہئے کہ قادیانی دین و مذہب کا انحصار ایک نئے "واحد الوجودی" فلسفہ پر ہے جس کے مطابق ایک ہی شخص (مرزا) بیک وقت مختلف اور متضاد حیثیات کا حامل ہو سکتا ہے۔ مرزا آنجہانی اس فلسفہ کی تشریح اس طرح کرتے ہیں:

"مریم کی طرح عیسیٰ کی روح مجھ میں نفخ کی گئی، اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ ٹھہرایا گیا اور آخر کئی مہینے کے بعد، جو دس مہینے سے زیادہ نہیں، بذریعہ اس الہام کے..... مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا، پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا (یعنی ع "خود گل و خود کوزہ خود کوزہ گر۔ ناقل)

(کشتی نوح ص ۴۷ مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۰ ج ۱۹)

اس فلسفہ کی مزید تشریح اخبار الفضل قادیان (مورخہ ۱۸/ فروری ۱۹۳۰ء) اس طرح کرتا ہے:

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کا ایک فرد اور "واحد وجود" ایسا بھی ہوگا جو آپ کی اتباع سے تمام انبیا کا "واحد مظہر" اور "بروز" ہوگا، اور جس کے ایک ہی وجود سے سب انبیا کا جلوہ ظاہر ہوگا۔ اگر وہ حسب ذیل کلام سے اپنے نطق حقیقت کو بیان فرمائے تو کچھ خلاف نہ ہوگا۔ یعنی

زندہ شد ہر نبی بہ آمدنم
ہر رسولے نہاں بہ پیراہنم

اور یہ کہ

میں کبھی آدم، کبھی موسیٰ کبھی یعقوب ہوں
نیز ابراہیم ہوں، نسلیں ہیں میری بے شمار

اور یہ کہ

منم مسیح زمان و منم کلیم خدا
منم محمد و احمد کہ مجتبےٰ باشد

(اخبار الفضل قادیان ج ۱۷ نمبر ۶۵ ص ۱۱ مورخہ ۱۸ فروری ۱۹۳۰ء)

قادیانیت کا یہی "فلسفہ "واحد الوجود" ہے جو مرزا آنجہانی کو کرشن بھی بناتا ہے اور جے سنگھ بہادر بھی۔ رودر گوپال بھی اور کلغی اوتار بھی۔ نعوذ باللہ مسیح بھی اور محمد رسول اللہ بھی۔ اور پھر یہی ان کو خدا کا بروز بھی بناتا ہے اور خدا کا ظہور بھی۔ خدا کا اسم اعلیٰ بھی اور خدا کی توحید و تفرید بھی۔ خدا کی روح بھی اور خدا کی آنکھ، کان بھی۔ خدا کا عرش بھی اور خدا کا وقار بھی، خدا کا بیٹا بھی اور خدا کا باپ بھی۔ خدا کا دخول بھی اور اس کی قوت رجولیت کا .... بھی خدا کی مانند بھی اور عین خدا بھی۔ نعوذ باللہ —— ظاہر ہے کہ "الہیات" کا یہ قادیانی گورکھ دھندا اسلام سے کوئی واسطہ نہیں رکھتا، بلکہ یہودیت اور دیگر ادیان باطلہ کا مسروقہ مال ہے جو قادیان کی دکان الہام میں بے قرینہ ڈھیر کر دیا گیا ہے۔

وہ شیفتہ کہ دھوم تھی حضرت کے زہد کی
میں کیا کہوں کل مجھے کس کے گھر ملے

## قادیانیت اور تخیل نبوت

علامہ اقبال مرحوم نے قادیانیت پر دوسری تنقید یہ کی کہ وہ نبی کے متعلق نجوی کا تخیل رکھتی ہے جو یہودیت سے مستعار لیا گیا ہے۔ صاحبزادہ طاہر احمد صاحب۔ اپنی موروثی فہم و ذکاوت کی بنا پر۔ علامہ کے اس اشارے کو بھی نہیں پا سکے۔ علامہ مرحوم کے مدعا کی وضاحت کے لئے سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ ہم مرزا آنجہانی سے

"نبوت" کے معنی دریافت کریں۔ پھر یہ دیکھیں کہ قادیانی تخیل نبوت عقل و شرع کی کسوٹی پر صحیح ثابت ہوتا ہے یا غلط؟ اور یہ کہ مرزا آنجہانی نے یہ تخیل کہاں سے اخذ کیا۔

مرزا آنجہانی نے "نبی اور نبوت" کا جو مفہوم پیش کیا ہے وہ ان کی حسب ذیل چند عبارتوں سے واضح ہے:

> "جس شخص پر پیش گوئی کے طور پر خدا تعالیٰ کی طرف سے کسی بات کا اظہار بہ کثرت ہو اسے "نبی" کہا جاتا ہے۔"
>
> (ملفوظات احمدیہ ص ۱۵۱ ج ۱۰، طبع ربوہ)
>
> "عربی اور عبرانی زبان میں "نبی" کے معنی صرف پیش گوئی کرنے والے کے ہیں، جو خدا تعالیٰ سے الہام پا کر پیش گوئی کرے.........ہمارا مذہب نہیں ہے کہ ایسی نبوت پر مہر لگ گئی ہے۔ صرف اس نبوت کا دروازہ بند ہے جو احکام شریعت جدیدہ ساتھ رکھتی ہو۔"
>
> (ضمیمہ براہین پنجم ص ۱۸۱ مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۵۱، ۳۵۲ ج ۲۱)
>
> "یہ ضرور یاد رکھو کہ اس امت کے لئے وعدہ ہے کہ وہ ایک ایسا انعام پائے گی جو پہلے نبی اور صدیق پا چکے ہیں، پس منجملہ ان انعامات کے وہ نبوتیں اور پیشگوئیاں ہیں جن کی رو سے انبیاء علیہم السلام نبی کہلاتے رہے۔"
>
> (ایک غلطی کا ازالہ حاشیہ ص ۵ مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۰۹ ج ۱۸)
>
> "ہر ایک شخص اپنی گفتگو میں ایک اصطلاح اختیار کر سکتا ہے، لکل ان یصطلح۔ سو خدا کی یہ اصطلاح ہے۔ جو کثرت مکالمات و مخاطبات کا نام اس نے "نبوت" رکھا ہے یعنی ایسے مکالمات جن میں اکثر غیب کی خبریں دی گئی ہیں۔"
>
> (چشمہ معرفت ص ۳۲۵ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۳ ص ۳۴۱)

ان حوالوں سے پتہ چلتا ہے کہ مرزا کے نزدیک نبوت پیش گوئیوں کا نام ہے اور جس شخص کو پیش گوئیوں کے الہام کثرت سے ہوتے ہوں وہ "نبی" ہے، اسی بنا پر پہلے

نبی، نبی کہلاتے تھے، یہی قادیانی خدا کی اصطلاح ہے، اور اسی کے مطابق مرزا آنجہانی کو نبوت کا دعا ہے۔ قادیانیت کا یہ تصور نبوت یکسر لچر اور نبوت کے اعلیٰ وارفع منصب کی تذلیل ہے۔ کیونکہ اول تو نبوت کو پیش گوئیاں ٹھہرانا ہی غلط ہے۔ پیش گوئیاں نہ تو نبوت کی حقیقت میں داخل ہیں، نہ نبوت کو طرداً وعکساً لازم ہیں (کہ کوئی شخص الہام کے دعویٰ کے ساتھ پیشگوئیاں کیا کرے تو نبی کہلائے، اور نہ کرے تو نبی نہ ہو) کون نہیں جانتا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کوہ طور پر اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو غار حرا میں جب پہلی وحی ہوئی تو وہ منصب نبوت پر فائز تھے حالانکہ انہوں نے نہ پیشگوئیاں کی تھیں۔ نہ پیشگوئیوں کا انہیں کوئی الہام ہوا تھا۔ قادیانی تخیل نبوت کے مطابق وہ معاذ اللہ نبی نہیں ہوں گے۔

دوم : قرآن مجید میں حضرات انبیاء کرامؑ کے اوصاف واخلاق، ان کے فضائل وکمالات ان کے منصب ومرتبہ اور ان کی تعلیمات وہدایات کی مفصل تشریح فرمائی گئی ہے مگر کسی جگہ ادنیٰ اشارہ تک نہیں کیا گیا کہ نبوت پیش گوئیوں کا نام ہے، نہ کسی نبی نے کبھی یہ دعویٰ کیا کہ چونکہ میں الہام کے ذریعہ بکثرت پیشگوئیاں کرتا ہوں اس لئے مجھے نبی مانو۔

سوم...... حدیث وتفسیر اور اصول وکلام کے ضخیم ترین اسلامی ذخیرہ میں بھی اس قادیانی تخیل کا پتہ نشان نہیں ملتا کہ وہ نبی ہے جو الہامی پیشگوئیوں کی باڑھ لگا دے۔

چہارم...... امت مرحومہ میں دور صحابہ سے لے کر آج تک ہزاروں افراد موجود رہے ہیں جو الہام خداوندی اور مکالمہ ومخاطبہ الٰہیہ سے سرفراز تھے۔ ان میں سے بعض حضرات نے بذریعہ الہام بہت سی پیشگوئیاں بھی کیں جو حرف بحرف صحیح نکلیں، مگر مرزا آنجہانی کی طرح نہ کسی کے سر میں دعویٰ نبوت کا سودا سمایا نہ امت کے کسی ذی ہوش نے ان الہامی پیشگوئیوں کی بنا پر انہیں "نبی" مانا۔

پنجم...... قادیانیت کہتی ہے کہ نبی وہ ہے جو بذریعہ الہام کثرت سے پیش گوئیاں کرے۔ مگر وہ یہ بتانے سے قاصر ہے کہ اس "کثرت" سے کیا مراد ہے اور اس کی حد کہاں سے شروع ہوتی ہے۔ ایک شخص کم از کم کتنی الہامی پیشگوئیاں کر کے نبی بن جاتا ہے؟ اس کے لئے قادیانیت کوئی پیمانہ تجویز نہیں کرتی۔ ایسی صورت میں کثرت

الہام کے ہر مدعی کے لئے نبوت کا دروازہ کھل جاتا ہے۔

ششم ...... قادیانی تخیل نبوت کی رو سے ہر کاہن اور نجومی الہام کے دعوے سے نبی بن سکتا ہے۔ کیونکہ پیشگوئیاں یہ لوگ بھی کرتے رہتے ہیں، انھیں شیطان "الہام" بھی کرتا ہے۔ وان الشیاطین لیوحون الی اولیاء ھم اور جیسا کہ احادیث نبویہ میں ہے ان "الہامات" میں انھیں آئندہ کی خبریں بھی القاکی جاتی ہیں یہ ہے قادیانیت کا نبی کے بارے میں نجومی کا تخیل ــــ جس کی علامہ اقبال مرحوم شکایت فرمارہے ہیں:

اسلامی نقطہ نظر کے مطابق رسالت و نبوت صرف پیشگوئیاں کرنے کا نام نہیں، جیسا کہ مرزا صاحب نے سمجھا ہے بلکہ یہ اس رفیع الشان منصب کا نام ہے، جسے ہمارے علم عقائد میں "سفارۃ بین اللہ و بین الخلق" سے تعبیر کیا گیا ہے۔ مطلب یہ کہ اللہ تعالیٰ کی ذات غیب الغیب ہے اس کے احکام و مرضیات کی اطلاع ہر کس وناکس کو نہیں ہو سکتی۔ خدا تعالیٰ کے احکامات و مرضیات بندوں تک پہنچانے کے لئے جن برگزیدہ شخصیتوں کو چن لیا جاتا ہے انھیں نبی اور رسول کہتے ہیں۔ اور اس پیغام رسانی کے منصب پر فائز کرنے کا نام نبوت و رسالت ہے۔ نبی صرف پیش گوئیاں کرنے کے لئے نہیں بنائے جاتے بلکہ بندوں کو دنیا و آخرت کے تمام مصالح (جو ان کی عقل سے بالاتر ہیں) بتانے کے لئے ان کو ــــ مبعوث کیا جاتا ہے۔ ان مصالح میں احکام شرعیہ، مرضیات الٰہیہ اور مبدأ و معاد کی وہ تمام چیزیں داخل ہیں جن کا تعلق بندوں کی صلاح و فلاح سے ہے اور یہی وہ امور غیبیہ ہیں جن کو آیت: وما کان اللہ لیطلعکم علی الغیب الآیہ اور فلا یظھر علیٰ غیبہ احداً الآیہ میں ارشاد فرمایا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ چونکہ دین کی تکمیل ہو چکی، مرضیات الٰہی کا مکمل دستور انسانیت کو عطا کر دیا اور دنیا و آخرت کے تمام مصالح بیان فرما دیئے گئے اس لئے منصب نبوت کے بند ہو جانے کا اعلان عام کر دیا گیا: ان الرسالۃ والنبوۃ قد انقطعت، فلا رسول بعدی ولا نبی (رسالت و نبوت قطعاً بند ہو چکی، پس میرے بعد نہ کوئی رسول ہو گا نہ نبی۔)

(ترمذی ج ۲/ص ۹۲ ابواب الرؤیا)

مرزا غلام احمد صاحب چونکہ منصب نبوت سے نا آشنا تھے، ادھر بائیبل میں کہیں دیکھ لیا کہ نبوت کا لفظ پیشگوئی کے معنی میں استعمال کیا گیا ہے (بائیبل میں کئی جگہ یہ اصطلاح استعمال ہوئی ہے اور مرزا صاحب کو ازالہ ۶۲۹ میں اسی اصطلاح سے غلطی لگی

ہے۔) اس سے انہوں نے سمجھا کہ بس نبوت وہ پیش گوئیاں ہیں جن کی رو سے انبیاء علیہم السلام نبی کہلاتے ہیں۔" (ایک غلطی کا ازالہ) ع "چوں ندید ند حقیقت رہ افسانہ زوند۔" مرزا صاحب کی مقام نبوت سے اسی بے خبری کا نتیجہ تھا کہ مرزا صاحب ایک زمانہ تک تو مدعی نبوت پر لعنتیں بھیجتے رہے، بعد میں خود نبوت کے مدعی بن بیٹھے اس تبدیلی کی وجہ بیان کرتے ہوئے مرزا بشیرالدین صاحب لکھتے ہیں:

> "حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) دو مختلف اوقات میں نبی کی دو مختلف تعریفیں کرتے رہے ہیں، ۱۹۰۱ء سے پہلے آپ نبی کی اور تعریف کرتے تھے، اور بعد میں آپ نے جب اللہ تعالیٰ کی متواتر وحی پر غور فرمایا، اور قرآن کریم کو دیکھا تو اس سے نبی کی تعریف اور معلوم ہوئی۔" (حقیقۃ النبوۃ ۱۲۲)

> "اس سے معلوم ہوا کہ نبوت کا مسئلہ آپ پر ۱۹۰۰ء یا ۱۹۰۱ء میں کھلا۔" (حقیقۃ النبوۃ ص ۱۲۱)

یعنی ۱۹۰۱ء تک نہ تو مرزا صاحب کو اپنی "متواتر وحی" پر غور کرنے کا موقع میسر آیا تھا، نہ انہیں کبھی قرآن کریم کو کھول کر دیکھنے کا اتفاق ہوا تھا۔ نہ ان پر مقام نبوت کھلا تھا، یہ ساری سعادتیں مرزا صاحب کو، بقول میاں صاحب، ۱۹۰۱ء کے بعد میسر آئیں، کیسے آئیں؟ اس کی سرگزشت میاں صاحب یوں بیان فرماتے ہیں:

> "اس عقیدہ کے بدلنے کا پہلا ثبوت "اشتہار ایک غلطی کا ازالہ" سے معلوم ہوتا ہے جو پہلا تحریری ثبوت ہے ورنہ مولوی عبدالکریم صاحب کے خطبات جمعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۹۰۰ء سے اس خیال کا اظہار شروع ہو گیا تھا، گو پورے زور اور پوری صفائی سے نہ تھا، چنانچہ اسی سال میں مولوی صاحب نے اپنے ایک خطبہ میں حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کو مرسل الٰہی ثابت کیا اور لا نفرق بین احد منهم والی آیت کو آپ پر چسپاں کیا اور حضرت مسیح موعود نے اس خطبہ کو پسند بھی فرمایا، اور یہ خطبہ اسی سال کے الحکم میں چھپ چکا ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ پورا فیصلہ اس عقیدہ کا ۱۹۰۱ء میں ہی ہوا۔"
>
> (حقیقۃ النبوۃ ص ۱۲۴)

"اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ۱۹۰۱ء میں آپ نے اپنے عقیدے
میں تبدیلی کی ہے (القول الفصل، میں میاں صاحب نے ایک سال کی
اور توسیع فرمادی ہے، اور تبدیلی عقیدہ کا سال ۱۹۰۱ء یا ۱۹۰۲ء تجویز فرمایا
ہے۔) اور ۱۹۰۰ء ایک درمیانی عرصہ ہے جو دونوں خیالات کے
درمیان برزخ کے طور پر حد فاصل ہے۔" (حقیقتہ النبوۃ ص ۱۲۱)

میاں صاحب کی ساری تقریر کا حاصل یہ ہے کہ مرزا صاحب ۱۹۰۱ء یا ۱۹۰۲ء تک نبوت کی حقیقت اور "نبی" کی تعریف سے ناواقف تھے اس لئے اپنے نبی ہونے سے انکار فرماتے تھے، مولوی عبدالکریم کے خطبات کے دوران نبوت کے خیالات کا اظہار شروع ہوا ایک دو سال برزخی کیفیت رہی، کہ نہ کھل کر نبوت کا اقرار، نہ صاف انکار، بالآخر ۱۹۰۱ء یا ۱۹۰۲ء میں مرزا صاحب پر مسئلہ نبوت منکشف ہوا یوں ان کی نبوت کا فیصلہ ہوا اور وہ پورے زور اور صفائی سے نبی کہلانے لگے۔ میاں صاحب کی اس تقریر سے مرزا صاحب کی علمی برتری کا جو نقش قاری کے ذہن پر مرتسم ہوتا ہے۔ اسے مرزائی لاہوری جماعت کے آرگن "پیغام صلح" کی زبانی سننا بہتر ہوگا:

"جناب میاں صاحب کے اس اعلان کے مطابق حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کی یہ کم علمی اور نادانی ایسی نادانی کے ذیل میں آتی ہے جسے۔۔۔ توبہ توبہ، نقل کفر، کفر نباشد۔۔۔ نعوذ باللہ جہل مرکب کہتے ہیں کہ باوجود اس بات کے کہ آپ نبی کی تعریف تو نہ جانتے تھے، مگر حالت یہ تھی کہ جہاں کسی نے آپ کی طرف دعویٰ نبوت منسوب کیا اور آپ لگے مدعی نبوت پر لعنتیں کرنے جو شخص ایک بات کو نہیں جانتا (جیسا کہ بقول میاں صاحب، مرزا صاحب نبوت کو نہیں جانتے تھے۔ ناقل) اور پھر اس کے علم پر اس قدر اصرار کرے کہ لعنتوں اور مباہلوں پر اتر آئے اس سے بڑھ کر دنیا میں "جہل مرکب کا وارث" کون ہو سکتا ہے۔ خود نبی ہیں اور خبر سے پتہ نہیں کہ میں نبی ہوں، اور باوجود اس لاعلمی اور "جہل مرکب" کے آپ (مرزا صاحب) مدعی نبوت پر یا دوسرے لفظوں میں خود اپنے آپ پر لعنتیں بھیجنے میں ذرا تامل نہیں کرتے۔۔۔ یہ بھونڈی اور قابل شرم تصویر جو جناب میاں صاحب نے

حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کی کھینچی ہے کیا اس قابل ہے کہ کسی
عقل مند کے سامنے پیش کی جاسکے؟" (پیغام صلح ۲۷ اپریل ۱۹۳۴
ص ۹ کالم ۱)

بہر حال مرزا بشیرالدین صاحب کے نزدیک مرزا صاحب ۱۹۰۱ء یا ۱۹۰۲ء تک نبوت کی حقیقت سے نا آشنا اور نبی کی صحیح تعریف سے ناواقف تھے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ بعد کے چھ سات سالوں میں بھی ان کے علم میں کوئی اضافہ نہیں ہوا اس لئے اگر وہ بائیبل کی تقلید میں نبوت کے معنی "الہامی پیش گوئیاں کرنا" بتاتے ہیں تو وہ اپنی ناواقفی (یا "پیغام صلح" کے الفاظ میں "جہل مرکب") کے ہاتھوں مجبور ہیں، اور یہ ارشاد نبوی (جو آپ ؐ نے ابن صیاد کے بارے میں فرمایا تھا) ان پر پوری طرح صادق آتا ہے:

اخساء فلن تعد وقدرک

## مرزا آنجہانی نبی تھے یا نجومی:

مرزا صاحب نے "نبی" اور "نجومی" کے درمیان جو فرق و امتیاز بیان کیا ہے اس کا خلاصہ صاحبزادہ مرزا طاہر احمد صاحب حسب ذیل نقل کرتے ہیں:

"اگرچہ نجومی بھی اٹکل پچو سے پیش گوئیاں کرتے ہیں اور بعض پیش گوئیاں ان کی سچی بھی نکل آتی ہیں، لیکن انہیں انبیاء کے برعکس کبھی غیب پر غلبہ عطا نہیں کیا جاتا، اور ان کی اکثر پیشگوئیاں جھوٹی اور خیالی نکلتی ہیں۔ نیز ان میں تائید الٰہی اور نصرت باری تعالیٰ کی کوئی علامتیں نہیں پائی جاتیں۔ جبکہ انبیاء علیہم السلام کی پیشگوئیوں میں ان کے غلبہ کے اٹل وعدے اور اللہ تعالیٰ کی نصرت اور تائید کے روشن نشانات ملتے ہیں۔ مزید برآں نجومی غیب کی خبریں خدا کی طرف سے نہیں کرتے، جبکہ انبیاء علیہم السلام غیب کی خبریں اپنی طرف نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے سناتے ہیں اور تائید الٰہی کے بکثرت نشان اپنے ساتھ رکھتے ہیں۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۱)

اس سے قطع نظر کہ مرزا صاحب کی اس عبارت میں کتنی غلط فہمیاں ہیں۔ جناب صاحبزادہ مرزا طاہر احمد اور ان کی جماعت کی توجہ صرف ایک نکتہ کی جانب مبذول کرانا چاہتا

ہوں، وہ یہ کہ مرزا صاحب خود اپنے مقرر کردہ معیار پر "نبی" ثابت ہوتے ہیں یا "نجومی" ؟ مرزا طاہر احمد صاحب اپنے جد بزرگوار کی ایسی تحدی آمیز پیشگوئیاں پیش کریں جو اپنے معنی و مفہوم کے لحاظ سے بالکل واضح اور قطعی ہوں اور جن کو مرزا صاحب نے اپنے صدق و کذب کا معیار ٹھہرایا ہو، اور پھر وہ بغیر کسی تاویل و حیلہ کے پوری ہو گئی ہوں۔ میں بحول اللہ و قوتہ ایک ایک کے مقابلہ میں ان کی ایسی دو دو پیش گوئیاں پیش کرتا جاؤں گا جو کبھی شرمندہ وقوع نہیں ہوئیں، نہ قیامت تک ہوں گی۔ اس کے بعد میں جناب مرزا طاہر احمد صاحب ہی کو منصف ٹھہراؤں گا کہ آیا مرزا صاحب کی حیثیت ایک نبی کی ثابت ہوتی ہے یا ایک نجومی، کاہن، اٹڑ پوپو کی؟ کیا صاحبزادہ اور ان کے رفقائے جماعت کے لئے اس میں عبرت و موعظت اور کوئی سبق ہے؟ ع:

بندہ پرور منصفی کرنا خدا کو دیکھ کر۔

## تسلسل روح مسیح کا عقیدہ:

مرزا غلام احمد قادیانی "آئینہ کمالات اسلام" میں لکھتے ہیں:

"حضرت مسیح علیہ السلام کو دو مرتبہ یہ موقعہ پیش آیا کہ ان کی روحانیت نے قائم مقام طلب کیا، اول جبکہ ان کے فوت ہونے پر چھ سو برس گزر گئے............ تب بہ اعلام الٰہی مسیح کی روحانیت جوش میں آئی............ اور خدا تعالیٰ سے اپنا قائم مقام چاہا، تب ہمارے نبیؐ مبعوث ہوئے۔ دوسری مرتبہ مسیح کی روحانیت اس وقت جوش میں آئی............ اور انھوں نے دوبارہ مثالی طور پر دنیا میں اپنا نزول چاہا...... تو خدا تعالیٰ نے اس خواہش کے موافق............ ایسا شخص بھیج دیا جو ان کی روحانیت کا نمونہ تھا، وہ نمونہ مسیح علیہ السلام کا روپ بن کر مسیح موعود کہلایا، کیونکہ حقیقت عیسویہ کا اس میں حلول تھا............ اس لئے وہ عیسیٰ کے نام سے موسوم کیا گیا کیونکہ حضرت عیسیٰ کی روحانیت نے قادر مطلق عزاسمہ سے بوجہ اپنے جوش کے اپنی ایک شبیہ چاہی، اور چاہا کہ حقیقت عیسویہ اس شبیہ میں رکھی جائے تا اس شبیہ کا نزول ہو...... اور یہ بھی کھلا کہ یوں مقدر ہے کہ ایک زمانہ گزرنے کے بعد............ پھر مسیح کی

روحانیت سخت جوش میں آکر جلالی طور پر اپنا نزول چاہے گی، تب ایک قہری شبیہ میں اس کا نزول ہو کر اس زمانہ کا خاتمہ ہو جائے گا۔ تب آخر ہو گا، اور دنیا کی صف لپیٹ دی جائے گی، اس سے معلوم ہوا کہ .............. مسیح کی روحانیت کے لئے یہی مقدر تھا کہ تین مرتبہ دنیا میں نازل ہو۔ "

(آئینہ کمالات اسلام ملخصاً ص ۳۴۲ تا ۳۴۶ مندرجہ روحانی خزائن ج ۵ ص ۳۴۲ تا ۳۴۶)

مرزا آنجہانی کے اس اقتباس سے واضح ہے کہ وہ مسیح کی روحانیت کے تین بار دنیا میں نازل ہونے اور تین مختلف قالبوں میں حلول کرنے کا عقیدہ رکھتے ہیں، اسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے علامہ اقبال مرحوم نے کہا تھا کہ قادیانیت، یہود کی تقلید میں روح مسیح کے تسلسل کا عقیدہ رکھتی ہے، صاحبزادہ طاہر احمد صاحب اس کو سراسر لغو، مہمل اور بے بنیاد عقیدہ قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

" روح مسیح کے تسلسل کا عقیدہ محض ایک فرضی قصہ ہے جو معترض کا ایجاد کردہ ہے، ورنہ نہ تو یہود اس کے قائل ہیں، نہ مسلمان، نہ عہد نامہ قدیم میں اس کا کوئی ذکر ملتا ہے، نہ قرآن میں نہ حدیث میں۔ " (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۹)

ہمیں صاحبزادہ صاحب کی اس تحقیق سے اتفاق ہے البتہ ہم معترض کی جگہ " مرزا آنجہانی " کا لفظ تجویز کرتے ہیں۔ کیونکہ وہی اس فرضی عقیدہ کا بہ تقلید یہود موجد ہے۔

قادیانی نظریات اور قرآن و حدیث:

روح مسیح کے تسلسل کی بحث میں صاحبزادہ صاحب نے چند نئے نکتے بھی اٹھائے ہیں، بے انصافی ہوگی اگر ان کے ان جدید نکات کا تجزیہ نہ کیا جائے: سب سے پہلے نکتہ موصوف کا یہ ادعا ہے کہ:

" احمدیت کے نظریات چونکہ سراسر قرآن و حدیث پر مبنی ہیں۔ لہٰذا احمدیت کے لئے ایسے غیر اسلامی عقیدہ پر ایمان رکھنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ " (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۹)

صاحبزادہ صاحب کے اس خلاف واقعہ ادعا کی مثال ایسی ہے جیسا کہ عیسائی صاحبان تین خدا ماننے کے باوجود یہ دعویٰ کیا کرتے ہیں کہ ہم توحید کا عقیدہ رکھتے ہیں۔ ورنہ واقعہ یہ ہے کہ قادیانیوں کو نہ قرآن کریم پر ایمان ہے، نہ حدیث نبوی پر، نہ اجماع امت پر۔ قرآن کریم پر ان کو اس لئے ایمان نہیں کہ ان کے عقیدہ کے مطابق محمد رسول اللہ ؐ پر جو قرآن نازل ہوا تھا وہ ۱۸۵۷ء (مطابق ۱۲۷۴ھ) میں دنیا سے اٹھ گیا تھا۔ (دیکھئے ازالہ اوہام ص ۷۲۵ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ج ۳ ص ۴۹۰)

مرزا طاہر احمد صاحب کے چچا جناب صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم۔ اے نے قرآن کی گمشدگی کا نوحہ یوں کیا ہے:

> "ہم کو یہ کہا جاتا ہے کہ قرآن کے ہوتے ہوئے کسی شخص کو ماننا ضروری کیسے ہوگیا ہم کہتے ہیں کہ قرآن کہاں موجود ہے اگر قرآن موجود ہوتا تو کسی کے آنے کی کیا ضرورت تھی، مشکل تو یہی ہے کہ قرآن دنیا سے اٹھ گیا ہے۔ اسی لئے تو ضرورت پیش آئی کہ محمد رسول اللہ کو بروزی طور پر دوبارہ دنیا میں مبعوث کر کے آپ پر قرآن شریف اتارا جاوے۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۷۳، مندرجہ رسالہ ریویو مارچ، اپریل ۱۹۱۵ء)

قادیانی صاحبان کو قرآن کریم پر ایمان کیونکر ہو سکتا ہے جبکہ ان کے پیشوا مرزا آنجہانی قرآن کریم کی غلطیاں نکالنے کے لئے تشریف لائے تھے، جو بقول گلاب شاہ مجذوب کے تفسیروں کی وجہ سے پیدا ہو گئی ہیں۔ (دیکھئے ازالہ اوہام ص ۷۰۸)

قرآن کریم کی طرح حدیث نبوی پر بھی قادیانی صاحبان کو ایمان نہیں، مرزا آنجہانی نے لکھا ہے:

> ۱۔ "خدا نے مجھے اطلاع دے دی ہے کہ یہ تمام حدیثیں جو پیش کرتے ہیں تحریف معنوی یا لفظی میں آلودہ ہیں، اور یا سرے سے موضوع ہیں اور جو شخص حکم ہو کر آیا ہے (یعنی خود بدولت مرزا آنجہانی) اس کا اختیار ہے کہ حدیثوں کے ذخیرہ میں سے جس انبار کو چاہے خدا سے علم پا کر قبول کرے، اور جس ڈھیر کو چاہے خدا سے علم پا کر رد کر دے۔"

(اربعین ۳ ص ۵۹ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ج ۱۷ ص ۴۰۱)

۲۔ "اور ہم..... خداتعالیٰ کی قسم کھاکر بیان کرتے ہیں کہ میرے اس دعویٰ کی حدیث بنیاد نہیں، بلکہ قرآن اور وہ وحی ہے جو میرے پر نازل ہوئی ہے۔ ہاں تائیدی طور پر ہم وہ حدیثیں بھی پیش کرتے ہیں جو قرآن شریف کے مطابق ہیں اور میری وحی کے معارض نہیں، اور دوسری حدیثوں کو ہم ردی کی طرح پھینک دیتے ہیں۔"

(اعجاز احمدی ص ۳۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۹ ص ۱۴۰)

۳۔ جبکہ مجھے اپنی وحی پر ایسا ہی ایمان ہے جیسا کہ توریت اور انجیل اور قرآن کریم پر، تو کیا انہیں مجھ سے یہ توقع ہو سکتی ہے کہ میں ان کے ظنیات بلکہ موضوعات کے ذخیرہ کو سن کر اپنے یقین کو چھوڑ دوں، جس کی حق الیقین پر بنا ہے۔"

(اربعین ۴ ص ۱۱۲ مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۵۳ ج ۱۷)

ان حوالوں سے واضح ہے کہ قادیانی نظریات کی اصل بنیاد مرزا آنجہانی کی وحی ہے، جو بقول ان کے "حق الیقین" ہے اس کے مقابلہ میں احادیث متواترہ اور دین اسلام کے اجماعی عقائد کی ان کے نزدیک کوئی قیمت نہیں، نہ ان پر کسی قادیانی کا ایمان ہو سکتا ہے۔ ہاں! مرزا طاہر احمد صاحب اس قرآن پر اپنے نظریات کو مبنی قرار دیتے ہوں جو قادیان کے قریب نازل ہوا اور اس حدیث پر جو بذریعہ ٹیچی وغیرہ مرزا آنجہانی پر "وحی" کی جاتی تھی تو بجا اور درست ہے۔ کیونکہ مرزا قادیانی کو دعویٰ ہے کہ اس پر قرآن دوبارہ نازل ہوا ہے، اسی لئے قادیانی صاحبان یہ گیت گایا کرتے ہیں:

"پہلی بعثت میں محمد ہے تو اب احمد ہے
تجھ پہ پھر اترا ہے قرآن رسول قدنی"

(الفضل ۲۹ ج ۱۰/ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

یہی قادیانی قرآن ہے جس کے بارے میں قادیانی خدا کہتا ہے: انا انزلناہ قریباً من القادیان

(حقیقۃ الوحی ص ۸۸ مندرجہ روحانی خزائن ص ۹۱ ج ۲۲)

اور یہی قادیانی قرآن ہے جس میں مرزا غلام قادر کی قرات کے مطابق قادیان کا نام لکھا ہوا مرزا آنجہانی نے بچشم خود ملاحظہ فرمایا

(ازالہ ص ۷۷ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۱۴۰ حاشیہ)

اسی قادیانی قرآن میں یہ دو آیتیں درج ہیں، جو مسلمانوں کے قرآن میں نہیں:

خسف القمر والشمس فی رمضان فبای الاء ربکما تکذبان (تذکرہ ص ۴۳۱ طبع چہارم)

اسی قادیانی قرآن کی شان میں مرزا آنجہانی قصیدہ خوانی کرتے ہیں:

"آنچہ من بشنوم ز وحی خدا
بخدا پاک دانمش ز خطا
ہمچو قرآں منزہ اش دانم
از خطاہا ہمیں است ایمانم
بخدا ہست ایں کلام مجید
از دہان خدائے پاک و وحید
آں یقینے کہ بود عیسیٰ را
بر کلامے کہ شد بروالقاء
واں یقین کلیم بر تورات
واں یقیں ہائے سید السادات
کم نیم زاں ہمہ بروئے یقیں
ہر کہ گوید دروغ ہست لعیں"

(نزول المسیح ص ۱۰۱ مندرجہ روحانی خزائن جلد ۱۸ ص ۴۷۷، ۴۷۸)

ترجمہ: "میں خدا کی جو وحی سنتا ہوں خدا کی قسم اسے خطا سے پاک جانتا ہوں۔ قرآن کی طرح خطاؤں سے منزہ سمجھتا ہوں یہی میرا ایمان ہے۔ بخدا یہ کلام مجید ہے جو خدائے پاک یکتا کے منہ سے نکلا ہے، جو یقین عیسیٰ کو اپنی وحی پر، موسیٰ کو توریت پر اور حضورؐ کو قرآن پر تھا، میں ازروئے یقین ان سب سے کم نہیں ہوں، جو جھوٹ کہے وہ لعنتی ہے"

(دریں چہ شک۔ ناقل)

اسی قادیانی قرآن کے بارے میں مرزا آنجہانی نے کہا ہے کہ:

"قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں۔"

(تذکرہ ص ۹۹ طبع چہارم)

اور اسی بناء پر مرزا آنجہانی کو خوش فہمی ہے کہ:

"میں تو بس قرآن ہی کی طرح ہوں اور عنقریب میرے ہاتھ پر ظاہر ہو گا

جو کچھ قرآن سے ظاہر ہوا۔" (تذکرہ ص ۶۷۶ طبع چہارم)

ظاہر ہے کہ اس قادیانی وحی کے بعد مرزا طاہر احمد کو مسلمانوں کے قرآن وحدیث کی ضرورت نہیں رہ جاتی کیونکہ اس کے مقابلے میں ان کے اپنے گھر کا قرآن موجود ہے، لیکن اگر صاحبزادہ صاحب بضد ہوں کہ ان کے نظریات مسلمانوں کے قرآن وحدیث ہی پر مبنی ہیں تو میں ان سے دریافت کرنے کی اجازت چاہتا ہوں کہ:

الف: پھر ان کے نظریات مسلمانوں سے علیحدہ کیوں ہیں؟

ب: قرآن وحدیث کے ہوتے ہوئے انہیں قادیان میں نیا نبی گھڑنے کی کیوں ضرورت ہوئی؟

ج: مرزا آنجہانی کی قرآن کی مثل وحی پر ایمان لانے کا حکم کس قرآن وحدیث میں لکھا ہے؟

د: یہ کس قرآن وحدیث کا حکم ہے کہ محمد عربیؐ کی پیروی نجات کے لئے کافی نہیں بلکہ تیرہویں صدی کے بعد مرزا آنجہانی کی پیروی مدار نجات ہے؟

ہ: یہ کس قرآن وحدیث میں لکھا ہے کہ "ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا مرتبہ پا سکتا ہے حتیٰ کہ محمد رسول اللہ سے بھی بڑھ سکتا ہے۔"

و: یہ کس قرآن وحدیث میں لکھا ہے کہ تیرہویں صدی کے بعد مرزا غلام احمد قادیانی کو محمد رسول اللہ تصور کیا جائے اور آنحضرتؐ کی بعثت کو تیرہویں صدی تک محدود سمجھا جائے؟

ز: یہ کس قرآن وحدیث میں لکھا ہے کہ مرزا کے منکر کافر اور جہنمی ہیں؟

ح: یہ کس قرآن وحدیث میں لکھا ہے کہ مسیح مرزا غلام احمد کے بروزی روپ میں آئے گا؟

ط: یہ کس قرآن وحدیث میں ہے کہ مسیح کی روحانیت تین بار دنیا میں نازل ہوگی؟

ی: یہ کس قرآن وحدیث میں لکھا ہے کہ مرزا غلام احمد اور اس کی ذریت کو دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا جائے گا؟

# حضرت عیسیٰؑ کا مشن

صاحبزادہ طاہر احمد صاحب لکھتے ہیں:

"احمدیت کا عقیدہ یہود کے عقیدہ کے بالکل برعکس یہ ہے کہ جس مسیح کے ظہور کی خبر بائیبل میں دی گئی تھی وہ مسیح تو ظاہر ہو کر اور اپنا مشن پورا کر کے فوت بھی ہو چکے ہیں۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۷)

صاحبزادہ صاحب نے غالباً قسم کھا رکھی ہے کہ وہ جو کچھ لکھیں گے اپنے مرشد کی تحقیق کے قطعاً خلاف لکھیں گے، صاحبزادہ صاحب لکھتے ہیں کہ حضرت مسیح اپنے مشن میں کامیاب ہوئے اس کے برعکس مرزا آنجہانی نے لکھا ہے کہ:

۱۔ "حضرت مسیح تو انجیل کو ناقص کی ناقص ہی چھوڑ کر آسمانوں پر جا بیٹھے۔"

(براہین احمدیہ حاشیہ در حاشیہ ص ۳۶۱ ج ۴ مندرجہ روحانی خزائن ص ۴۳۱ ج ۱)

۲۔ "گو حضرت مسیح جسمانی بیماروں کو اس عمل (مسمریزم) کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے، مگر ہدایت اور توحید اور دینی استقامتوں کے کامل طور پر دلوں میں قائم کرنے کے بارے میں ان کی کارروائیوں کا نمبر ایسا کم درجہ کا رہا کہ قریب قریب ناکام کے رہے۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۱۰۔ ۳۱۱ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ص ۲۵۸ ج ۳)

۳۔ "مسیح تو صرف ایک معمولی سا نبی تھا......... وہ صرف ایک خاص قوم کے لئے آیا اور افسوس کہ اس کی ذات سے دنیا کو کوئی بھی روحانی فائدہ نہ پہنچ سکا ایک ایسی نبوت کا نمونہ دنیا میں چھوڑ گیا جس کا ضرر اس کے فائدہ سے زیادہ ثابت ہوا اور اس کے آنے سے ابتلا اور فتنہ بڑھ گیا۔" (اتمام الحجۃ ص ۳۶ مندرجہ روحانی خزائن ص ۳۰۸ ج ۸)

صاحبزادہ صاحب! کیا حضرت مسیح کے مشن کی کامیابی یہی ہے جس کا نقشہ مرزا آنجہانی نے مندرجہ بالا اقتباسات میں کھینچا ہے یعنی ان کی کتاب ناقص، تعلیم ناکام، روحانی فائدہ معدوم اور ان کی نبوت مضر اور فتنہ افزا۔ اگر قادیانیت کا مسیح پر یہی ایمان

ہے تو کفر کسے کہتے ہیں؟

## حضرت عیسیٰؑ اور مرزا قادیانی :

صاحبزادہ صاحب مزید لکھتے ہیں :

"احمدیت یہود کے اس الزام کو باطل قرار دیتی ہے کہ حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام اپنے دعویٰ میں جھوٹے تھے۔ "

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۷)

صاحبزادہ طاہر احمد صاحب کو یہاں غلط فہمی ہوئی ہے یا انھوں نے جان بوجھ کر غلط بیانی سے کام لیا ہے ورنہ حضرت مسیح کے بارے میں مرزا کا وہی عقیدہ ہے جو یہود کا تھا ذرا مرزا آنجہانی کی تصریحات ملاحظہ ہوں :

۱۔ "ہائے کس کے آگے یہ ماتم لے جائیں کہ حضرت عیسیٰؑ کی تین پیش گوئیاں صاف طور پر جھوٹی نکلیں۔ اور آج کون زمین پر ہے جو اس عقدہ کو حل کر سکے۔ "

(اعجاز احمدی ص ۱۴ مندرجہ روحانی خزائن ص ۱۲۱ ج ۱۹)

۲۔ "یہ بھی یاد رہے کہ آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی۔ "

(ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۵ مندرجہ روحانی خزائن ص ۲۸۹ ج ۱۱)

۳۔ "اور نہایت شرم کی بات یہ ہے کہ آپ نے پہاڑی تعلیم کو جو انجیل کا مغز کہلاتی ہے یہودیوں کی کتاب طالمود سے چرا کر لکھا ہے اور پھر ایسا ظاہر کیا ہے کہ گویا یہ میری تعلیم ہے، لیکن جب سے یہ چوری پکڑی گئی عیسائی بہت شرمندہ ہیں۔ "

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۶ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۰)

مرزا آنجہانی کے بقول حضرت عیسیٰ علیہ السلام جھوٹے تھے، جھوٹی پیش گوئیاں کرتے تھے اور ان کی تعلیم طالمود سے سرقہ تھی۔ ٹھیک یہی عقیدہ یہود کا ہے چنانچہ مرزا آنجہانی لکھتے ہیں :

"ایسا ہی یہودی بھی کہتے ہیں کہ انجیل کی عبارتیں طالمود سے لفظ بہ لفظ چرائی گئی ہیں۔"

(نزول المسیح ص ۵۹ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۸ ص ۴۳۷)

اب صاحبزادہ صاحب فرمائیں کہ کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو جھوٹا قرار دینے میں قادیانی یہود سے چند قدم آگے نہیں؟

## اسلامی عقیدہ درزیوں کے ہاتھ میں:

مرزا طاہر احمد صاحب اسلامی عقیدہ حیات عیسیٰ کا مذاق اڑاتے ہوئے لکھتے ہیں:

"یہ خود آپ کا عقیدہ ہے کہ باقی تمام نبیوں کی روحیں تو جسم عنصری سے پرواز کر چکی ہیں صرف ایک حضرت عیسیٰ کی روح ہے جو مسلسل بلا انقطاع اسی مادی جسم سے وابستہ چلی آرہی ہے اب فرمایئے کہ اس عقیدہ کا نام روح مسیح کے تسلسل کا عقیدہ رکھنا کیسا رہے گا؟ کیا آپ کو یہ دلچسپ اصطلاح اپنے عقیدہ پر نہایت عمدگی سے چسپاں ہوتی نظر نہیں آتی؟ اس پہلو سے جب اس اصطلاح پر ایک بار پھر نظر ڈالی جائے تو بے اختیار یوں معلوم ہوتا ہے کہ یہ تو بنائی ہی آپ کے عقیدہ کے لئے گئی تھی کیسی عمدگی سے ٹھیک بیٹھی ہے جیسے کسی اچھے درزی نے عین ناپ کا کپڑا سیا ہو۔ (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۸)

صاحبزادہ صاحب قادیانی درزیوں کے تعاون سے اسلامی عقائد کے لئے جیسی الٹی سیدھی اصطلاحیں چاہیں تراشتے رہیں مگر ان کی خدمت میں دو گذارشیں ضرور کروں گا۔ اول یہ کہ کسی شخص کے لمبی عمر پانے کو اہل عقل تسلسل روح سے نہیں بلکہ طول حیات سے تعبیر کیا کرتے ہیں ـــــ ہاں ربوہ میں اب کوئی نیا لغت ایجاد ہوا ہو تو دوسری بات ہے آپ فرشتوں کے تو شاید اپنے دادا کی طرح قائل ہی نہیں ورنہ ان کی مثال پیش کرتا کہ وہ آدم علیہ السلام کی تخلیق سے بھی پہلے سے اب تک زندہ ہیں اور قیامت تک زندہ رہیں گے یہی حال شیطان کا بھی ہے غالباً آپ یہاں بھی تسلسل روح کی اصطلاح چسپاں کر کے قرآن کریم کا مذاق اڑائیں گے اور دور کیوں جایئے خود آنجناب بھی تو ساٹھ ستر سال سے اسی "تسلسل روح" کے عارضہ کا شکار ہیں اگر حیات عیسیٰ آپ کے نزدیک

مضحکہ ہے تو خود آپ کی اپنی زندگی بھی کچھ کم مضحکہ نہیں۔

دوسری گزارش یہ ہے کہ آپ جس عقیدہ کو اپنے گھٹیا مذاق کا نشانہ بنا رہے ہیں وہ صرف میرا عقیدہ نہیں بلکہ آنحضرتؐ سے لے کر آج تک تمام اکابر امت کا متواتر اور اجماعی عقیدہ ہے یقین نہ آئے تو اپنے والد مرزا بشیرالدین صاحب کا اعتراف پڑھ لیجئے وہ لکھتے ہیں:

"پچھلی صدیوں میں قریباً سب دنیا کے مسلمانوں میں مسیح کے زندہ ہونے پر ایمان رکھا جاتا تھا اور بڑے بڑے بزرگ اسی عقیدہ پر فوت ہوئے.......... حضرت مسیح موعود (مرزا آنجہانی) کے دعویٰ سے پہلے جس قدر اولیاء و صلحاء گذرے ہیں۔ ان میں سے ایک بڑا گروہ عام عقیدہ کے ماتحت حضرت مسیح کو زندہ خیال کرتا تھا۔

(حقیقۃ النبوۃ ص ۱۴۲)

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ہمارا عقیدہ وہی ہے جو مرزا محمود کے بقول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے لیکر پچھلی صدی کے تمام مسلمانوں کا تھا اور جس پر صحابہ، تابعین، ائمہ مجتہدین اور بڑے بڑے اولیاء و صلحاء فوت ہوئے اور تو اور خود مرزا آنجہانی بھی جب تک مسلمان تھا اسی عقیدہ کا قائل تھا، چنانچہ براہین احمدیہ حصہ چہارم میں قرآن کریم کی آیت ھوالذی ارسل رسولہ بالھدیٰ و دین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتا ہے:

"یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا اس میں وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا، اور جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا...... حضرت مسیح پیشگوئی متذکرہ بالا کا ظاہری اور جسمانی طور پر مصداق ہے۔" (براہین احمدیہ حصہ چہارم ص ۴۹۸، ۴۹۹ حاشیہ در حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ص ۵۹۳، ۵۹۴ ج ۱)

اسی کتاب میں ایک جگہ اپنا الہام درج کر کے اس کی تشریح اس طرح کرتا ہے:

"یہ آیت اس مقام میں حضرت مسیح کے جلالی طور پر ظاہر ہونے کا اشارہ ہے یعنی......... وہ زمانہ بھی آنے والا ہے کہ جب......... حضرت مسیح علیہ السلام نہایت جلالت کے ساتھ دنیا پر اتریں گے۔"

(براہین احمدیہ حصہ چہارم حاشیہ در حاشیہ ص ۵۰۵ مندرجہ روحانی خزائن ص ۶۰۱ ج ۱)

مگر جب مرزا آنجہانی نے حلقۂ اسلام سے نکل کر اپنی بروزی نبوت کی پٹڑی جمائی تو خود مسیح بن بیٹھا، اور قرآن کریم، احادیث متواترہ اجماع امت اور خود اپنے الہامات کو پس پشت ڈال کر موت مسیح کا عقیدہ ایجاد کر لیا۔ فقتل واقتل۔

## انتہائی گستاخانہ اعتراضات:

صاحبزادہ مرزا طاہر احمد صاحب لکھتے ہیں:

"مسیح موعود کے نزول کی پیش گوئی تو خود سید ولد آدم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی تھی جس کا بکثرت احادیث صحیحہ میں ذکر ملتا ہے...... اس لئے کسی مسلمان کی طرف سے اس عقیدہ کا محل اعتراض ٹھہرایا جانا ایک انتہائی گستاخانہ امر ہے اور ایسے شخص کے متعلق دو ہی امکانات ہیں یا تو وہ احادیث نبویہ کا سرے سے منکر ہے اور اہل قرآن کے فرقہ سے تعلق رکھتا ہے جس کے مشہور سربراہ آج کل غلام احمد صاحب پرویز ہیں، یا پھر وہ حدیثوں کو تو صحیح تسلیم کرتا ہے لیکن نعوذ باللہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر اعتراض کی جسارت کر کے اپنی عاقبت خراب کر رہا ہے۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۹)

صاحبزادہ صاحب! مرزا آنجہانی کو آپ کس فرقہ میں شمار کرتے ہیں۔ جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نزول مسیح سے متعلق پیش گوئی پر انتہائی گستاخانہ اعتراضات کر کے اپنی اور اپنے مریدوں کی عاقبت خراب کی؟ آپ غلام احمد پرویز کو منکر احادیث ٹھہراتے ہیں، حالانکہ اس کے ہم نام غلام احمد قادیانی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی

احادیث پر جو سوقیانہ اعتراضات کئے اس کی مثال غلام احمد پرویز کیا کسی کٹر سے کٹر دہریئے کے یہاں بھی مشکل سے ملے گی، مرزا آنجہانی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب جس جس انداز سے کی اس کی تفصیل کے لئے ضخیم دفتر بھی ناکافی ہے، یہاں صاحبزادہ صاحب کی عبرت کے لئے چند اشاروں پر اکتفا کروں گا۔

## پہلی صورت:

تکذیب کی ایک صورت یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جس بات کا اثبات کیا ہو اس کی نفی کی جائے، مثلاً ارشاد نبوی ہے:

ان عیسیٰ لم یمت، وانه، راجع الیکم (درمنثور ج ۲ ص ۳۶)

ترجمہ...... یقین رکھو کہ عیسیٰ علیہ السلام مرے نہیں اور وہ تمہاری طرف لوٹ کر آئیں گے۔

اب مرزا آنجہانی کی گستاخی دیکھئے کہ وہ حلفاً اس ارشاد کی نفی کرتے ہوئے لکھتا ہے:

ع "ابن مریم مر گیا حق کی قسم"

(ازالہ اوہام ص ۷۶۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۵۱۳)

## دوسری صورت:

تکذیب کی ایک صورت یہ ہے کہ ارشاد نبوی کو نعوذ باللہ تضحیک و تمسخر کا نشانہ بنایا جائے، اس کی چند مثالیں ملاحظہ ہوں۔

(الف) احادیث متواترہ میں ارشاد ہے حضرت عیسیٰ بن مریم تم میں نازل ہوں گے، اس پر مرزا آنجہانی لکھتا ہے:

"یہ بات بالکل غیر معقول ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی ایسا نبی آنے والا ہے کہ جب لوگ نماز کے لئے مساجد کی طرف دوڑیں گے تو وہ کلیسا کی طرف بھاگے گا۔ اور جب لوگ قرآن شریف پڑھیں گے تو وہ انجیل کھول بیٹھے گا، اور جب لوگ عبادت کے

وقت بیت اللہ کی طرف منہ کریں گے تو وہ بیت المقدس کی طرف متوجہ ہو گا، اور شراب پیے گا، اور سور کا گوشت کھائے گا، اور اسلام کے حلال و حرام کی کچھ پرواہ نہیں رکھے گا۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۲۹ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۳۱)

یہ عبارت اگر ایک طرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیان فرمودہ پیش گوئی سے خبیث ترین مذاق ہے تو دوسری طرف کذب و افترا اور کفر و ضلال کا کھلا مظاہرہ ہے، مرزا آنجہانی نے اس عبارت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر شراب پینے سور کھانے اور حلال و حرام کی پرواہ نہ رکھنے کی بہتان تراشی کی ہے جو اس کی اپنی سیرت کا آئینہ ہے۔

(ب) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے اتریں گے (کتاب الاسماء والصفات للبیہقی ص ۴۲۴) مرزا اس ارشاد مقدس کو یوں ہدف استہزا بناتا ہے:

"صرف ضعیف اور متناقض اور رکیک روایتوں سے کام نہیں چل سکتا، سو یہ امید مت رکھو کہ سچ مچ اور در حقیقت تمام دنیا کو حضرت مسیح ابن مریم آسمان سے فرشتوں کے ساتھ اترتے ہوئے دکھائی دیں گے، اگر اسی شرط سے اس پیشگوئی پر ایمان لاتا ہے تو پھر حقیقت معلوم، وہ اتر چکے، تم ایمان لا چکے، ایسا نہ ہو کہ کسی غبارہ (بیلون) پر چڑھنے والے اور پھر تمہارے سامنے اترنے والے کے دھوکہ میں آجاؤ سو ہوشیار رہنا، آئندہ اس اپنے جمے ہوئے خیال کی وجہ سے کسی ایسے اترنے والے کو ابن مریم نہ سمجھ بیٹھنا۔"

(ازالہ اوہام ص ۲۸۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۴۳)

حدیث نبوی سے ایسا سوقیانہ مذاق کوئی بدتر سے بدتر دہریہ بھی کر سکتا ہے؟

(ج) ارشاد نبوی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بعد از نزول صلیب کو توڑ ڈالیں گے، اور خنزیر کو قتل کریں گے مرزا آنجہانی اس کا یوں مذاق اڑاتا ہے:

"اب جائے تعجب ہے کہ صلیب کو توڑنے سے اس کا کون سا فائدہ ہے؟ اور اگر اس نے مثلاً دس، بیس لاکھ صلیب توڑ بھی دی تو کیا عیسائی

لوگ جن کو صلیب پرستی کی دھن لگی ہوئی ہے اور صلیبیں بنواتے ہیں یکتے، اور دوسرا فقرہ جو کہا گیا ہے کہ خنزیروں کو قتل کرے گا یہ بھی اگر حقیقت پر محمول ہے تو عجیب فقرہ ہے کیا حضرت مسیح کا زمین پر اترنے کے بعد سب سے عمدہ کام یہی ہو گا کہ وہ خنزیروں کا شکار کھیلتے پھریں گے اور بہت سے کتے ساتھ ہوں گے، اگر یہی سچ ہے تو پھر سکھوں اور چماروں اور سانسیوں اور گنڈیلوں وغیرہ کو جو خنزیر کے شکار کو دوست رکھتے ہیں خوشخبری کی جگہ ہے کہ ان کی خوب بن آئے گی...... پھر میں یہ بھی کہتا ہوں کہ اول تو شکار کھیلنا ہی کار بیکاراں ہے اور اگر حضرت مسیح کو شکار ہی کی طرف رغبت ہوگی اور دن رات یہی کام پسند آئے گا تو پھر کیا یہ پاک جانور جیسے ہرن اور گورخر اور خرگوش دنیا میں کیا کچھ کم ہیں تا ایک ناپاک جانور کے خون سے ہاتھ آلودہ کریں"

(ازالہ اوہام ص ۴۱۔ ۴۲ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۱۲۳، ۱۲۴)

ایک اور جگہ ان ارشادات نبویہ کی تضحیک کرتے ہوئے لکھا ہے:

"کیا ان احادیث پر اجماع ثابت ہو سکتا ہے کہ مسیح آکر جنگلوں میں خنزیروں کا شکار کھیلتا پھرے گا، اور دجال خانہ کعبہ کا طواف کرے گا اور ابن مریم بیماروں کی طرح دو آدمیوں کے کاندھے پر ہاتھ دھر کے فرض طواف کعبہ بجالائے گا، کیا معلوم نہیں کہ جو لوگ ان حدیثوں کی شرح کرنے والے گزرے ہیں وہ کیسے بے ٹھکانہ اپنی اپنی ٹکیں ہانک رہے ہیں۔"

(ازالہ اوہام صفحہ ۲۲۷۔ ۲۲۸ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۳۲۶)

فرمائیے! احادیث صحیحہ پر "گستاخانہ اعتراضات" کرکے اپنا نامہ عمل کون سیاہ کر رہا ہے؟ اور "سرے سے منکر حدیث" ہونے میں اولیت کا شرف کس کو حاصل ہے؟ مرزا غلام احمد قادیانی کو یا غلام احمد پرویز کو؟

## تیسری صورت:

تکذیب کی ایک صورت یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کو محض

عقلی ڈھکوسلوں سے مسترد کر دیا جائے۔ مثلاً قرآن کریم میں ارشاد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو اپنی طرف (آسمان پر) اٹھالیا، جس کے معنی با جماع امت رفع جسمانی کے ہیں۔ خود مرزا آنجہانی کو بھی اس کا اعتراف ہے۔ چنانچہ لکھتا ہے:

"ہم بھی کہتے ہیں کہ مسیح بھی مع جسم آسمان پر اٹھایا گیا۔"

(براہین پنجم ضمیمہ ص ۲۱۴ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۱ ص ۳۹۰)

اس کے باوجود قرآنی خبر پر "گستاخانہ اعتراض" کرتے ہوئے لکھتا ہے:

"پھر مسیح کے بارے میں یہ بھی سوچنا چاہئے کہ کیا طبعی اور فلسفی لوگ اس خیال پر نہیں ہنسیں گے کہ جب کہ تیس یا چالیس ہزار فٹ تک زمین سے اوپر کی طرف جانا موت کا موجب ہے تو حضرت مسیح اس جسم عنصری کے ساتھ آسمان تک کیونکر پہنچ گئے اور کیا یہ مخالفوں کے لئے ہنسنے کی جگہ نہیں ہوگی۔"

(ازالہ اوہام ص ۱۴۶، ۱۴۷ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۱۱۴، ۱۷۵)

اس ترقی یافتہ دور میں جبکہ دنیا مریخ پر کمندیں ڈال رہی ہے۔ جس شخص کی فکری پرواز تیس چالیس ہزار فٹ کی بلندی کے تصور سے قاصر ہو اس کی عقل و دانش کا ماتم دنیا کو ضرور کرنا چاہئے۔ جبکہ وہ نبوت کبریٰ کے ارشادات کا تمسخر بھی اڑاتا ہو۔

## چوتھی صورت:

تکذیب نبوی کی ایک صورت یہ ہے کہ آدمی قرآن و حدیث کے نصوص میں ایسی رکیک اور دور از کار تاویلیں کرے جو منشائے متکلم کے قطعاً خلاف ہوں اور جن کی طرف بھول کر بھی کسی کا ذہن نہ جاتا ہو۔ حجۃ الاسلام امام غزالیؒ لکھتے ہیں:

وكلّ ما لم يحتمل التأويل في نفسه وتواتر نقله ولم يتصور أن يقوم برهانٌ على خلافه فمخالفته تكذيب محض ... ولا بدّ من التنبيه على قاعدة أخرى، وهي أن المخالف قد يخالف نصًّا متواترًا ويزعم أنه مؤوَّل ولكن ذكر تأويله لا انقداح له أصلاً في اللسان،

لا على بعد، ولا على قرب، فذالك كفر، وصاحبه مكذب، وإن كان يزعم أنه مؤول۔

(فيصل التفرقة في الإسلام والزندقة (ص١٩٦، ١٩٧، ١٩٨ طبع مصر)

ترجمہ..... "جو ایسی نص جس میں تاویل کی گنجائش نہ ہو اور وہ نقل متواتر سے ثابت ہو اور اس کے خلاف کوئی قطعی برہان قائم نہ ہو اس کی مخالفت کرنا تکذیب محض ہے..... یہاں ایک اور قاعدہ پر بھی تنبیہ کرنا ضروری ہے اور وہ یہ کہ ایک شخص کسی نص متواتر کی مخالفت کرتا ہے، اور گمان خود یہ رکھتا ہے کہ وہ تاویل کر رہا ہے، مگر تاویل ایسی کرتا ہے جس کا زبان اور محاورہ کے لحاظ سے دور و نزدیک کوئی احتمال نہیں تک پس ایسی تاویل صریح کفر ہے اور ایسا شخص خدا و رسول کا مکذب ہے خواہ وہ یہی کہتا ہے کہ وہ تکذیب نہیں بلکہ تاویل کر رہا ہے۔

(فیصل التفرقہ بین الاسلام والزندقہ ص۱۹۶/۱۹۷/۱۹۸ طبع مصر)

مرزا قادیانی نے قرآن و سنت کے نصوص میں ایسی لچر اور لایعنی تاویلیں کی ہیں جنہیں زبان اور محاورے سے دور و نزدیک کا کوئی تعلق نہیں اور جن کے سامنے گزشتہ صدیوں کے بددین زنادقہ کی تاویلیں ماند پڑ جاتی ہیں۔ یہاں قادیان کے اس تاویلاتی گورکھ دھندے کی صرف دو مثالیں پیش کرتا ہوں:

## الف: عیسیٰؑ بن مریم کی تاویل:

احادیث صحیحہ متواترہ میں ارشاد ہے کہ "تم میں عیسیٰ بن مریم حاکم عادل کی حیثیت سے نازل ہوں گے۔"

انسانی تاریخ "عیسیٰ بن مریم" کے نام سے صرف ایک ہی شخصیت کو جانتی ہے یعنی حضرت روح اللہ المسیح بن مریم علیہ السلام، جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل مبعوث ہوئے۔ جن کے نام سے تمام دنیا واقف ہے۔ جن کے آسمان پر اٹھائے جانے کی خبر قرآن حکیم نے دی ہے اور جن کی دوبارہ تشریف آوری کو قرآن کریم

سے قیامت کا نشان بتایا ہے۔ وانہ لعلم للساعۃ فلا تمترن بہا (الزخرف) اس لئے امت محمدیہ کے تمام اکابر نے اسی "عیسیٰ بن مریم" کا دوبارہ نازل ہونا مراد لیا، اور خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت سی احادیث طیبہ میں اپنی مراد واضح فرما دی کہ جس "عیسیٰ بن مریم" کے نازل ہونے کی پیشگوئی کی جا رہی ہے اس سے مراد وہی "عیسیٰ بن مریم" ہیں جو آپ سے قبل مبعوث ہوئے تھے، لیکن مرزا آنجہانی نے اس متواتر پیشگوئی میں تحریف کرتے ہوئے دعویٰ کیا کہ عیسیٰ بن مریم سے غلام احمد مراد ہے، اور اس کے لئے یہ تاویل ایجاد کی کہ:

> "دو برس تک صفت مریمیت میں میں نے پرورش پائی، اور پردہ میں نشوونما پاتا رہا، پھر جب اس پر دو برس گزر گئے تو...... مریم کی طرح عیسیٰ کی روح مجھ میں پھونکی گئی، اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ ٹھہرایا گیا، آخر کئی مہینے کے بعد جو دس مہینے سے زیادہ نہیں..... مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا، پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا۔"
>
> (کشتی نوح ص ۴۶، ۴۷ جدید روحانی خزائن ج ۱۹ ص ۵۰)

صاحبزادہ صاحب! کیا عیسیٰ بن مریم بننے کی یہ قادیانی تاویل، امام غزالی کے ارشاد فرمودہ قاعدے کے مطابق مضحکہ خیز تکذیب نہیں؟ کیا قرآن و حدیث، اجماع متواتر، زبان و محاورہ اور تاریخ انسانی سب کو جھٹلا کر ایک شخص کے اس مراقی دعویٰ کو خدا و رسول کا منشا قرار دے دیا جائے؟ کہ اب میں (داڑھی مونچھ کے باوجود) مریم بن گیا ہوں، اب مریمی صفت میں نشوونما پا رہا ہوں۔ اب مجھے پردہ ہو گیا ہے، اب مجھ میں عیسیٰ کی روح نفخ کر دی گئی ہے، اب میں امید سے ہوں۔ اب مجھے دردزہ ہو رہا ہے، لیجئے اب میں نے عیسیٰ جن دیا ہے۔ لہٰذا اب میں "عیسیٰ بن مریم" بن گیا ہوں، پس قرآن و حدیث کے وہ تمام نصوص جو عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں ہیں، اب میرے بارے میں تصور کئے جائیں۔ کیونکہ:

> "اس زمانہ میں مجھے اس آیت پر اطلاع بھی نہ تھی کہ میں اس طرح "عیسیٰ مسیح" بنایا جاؤں گا بلکہ میں بھی تمہاری طرح بشریت کے محدود علم کی وجہ سے یہی عقیدہ رکھتا تھا کہ عیسیٰ بن مریم آسمان سے نازل ہو گا اور باوجود اس بات کے کہ خدا تعالیٰ نے براہین احمدیہ حصص سابقہ میں

میرا نام عیسیٰ رکھا، اور جو قرآن شریف کی آیتیں پیش گوئی کے طور پر حضرت عیسیٰ کی طرف منسوب تھیں، وہ سب آیتیں میری طرف منسوب کر دیں، اور یہ بھی فرمایا کہ تمہارے آنے کی خبر قرآن اور حدیث میں موجود ہے، مگر میں پھر بھی متنبہ نہ ہوا اور براہین احمدیہ حصص سابقہ میں میں نے وہی غلط عقیدہ اپنی رائے کے طور پر لکھ دیا اور شائع کر دیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوں گے، اور میری آنکھیں اس وقت تک بالکل بند رہیں جب تک خدا نے بار بار کھول کر مجھ کو نہ سمجھایا کہ عیسیٰ بن مریم اسرائیلی تو فوت ہو چکا ہے اور وہ واپس نہیں آئے گا، اس زمانہ اور اس امت کے لئے تو ہی عیسیٰ بن مریم ہے۔"

(براہین۔ پنجم ص ۸۵ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۱ ص ۱۱۱)

یعنی خدا، رسول، صحابہ، تابعین، مجتہدین، مجددین، اولیاء، اقطاب ان سب کا علم تو "بشریت کا محدود علم" ہے۔ فوق البشر اور لامحدود علم صرف مرزا آنجہانی کے حصہ میں آیا۔ ع "جو بات کی، خدا کی قسم لاجواب کی۔"

صاحبزادہ صاحب اس تاویل کو بھی معرفت سمجھتے ہوں گے، مگر دماغی امراض کے ماہرین سے پوچھئے کہ اس کا صحیح نام کیا ہے۔

## ب۔ دو زرد چادروں کی تاویل:

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان سے نازل ہونے کی تمام جزئیات بھی بیان فرما دیں تاکہ کسی قسم کے شک و شبہ کی گنجائش نہ رہے، اور کسی بددین کو اس پیشگوئی میں تحریف کا راستہ نہ مل سکے۔ منجملہ دیگر بے شمار امور کے آپؐ نے امت کو یہ بھی بتایا کہ جب وہ نازل ہوں گے تو گہرے زرد رنگ کی دو چادریں ان کے زیب بدن ہوں گی، یہ لفظ ایسا نہیں جس کے لئے کسی لغات کی مدد لینا پڑے، نادان بچے بھی اس کے مفہوم سے واقف ہیں، مگر مرزا آنجہانی نے اس کی جو مضحکہ خیز تاویل کی وہ یہ ہے:

"دیکھو میری بیماری کی نسبت بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش گوئی کی تھی جو اسی طرح وقوع میں آئی۔ آپ نے فرمایا تھا کہ مسیح آسمان پر سے جب اترے گا تو دو زرد چادریں اس نے پہنی ہوئی ہوں گی، تو اسی طرح مجھ کو دو بیماریاں ہیں۔ ایک اوپر کے دھڑ کی اور ایک نیچے کے دھڑ کی، یعنی مراق اور کثرت بول۔"

(ملفوظات احمدیہ ص ۴۴۵ ج ۸)

بتایئے کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی یہی مراد تھی کہ عیسیٰ علیہ السلام آسمان سے نازل ہوتے وقت مراق اور کثرت بول کے مریض ہوں گے؟ کیا چودہ سو سال کی امت اسلامیہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کا یہی مطلب سمجھا تھا؟ کیا زبان و محاورہ میں اس مراقی تاویل کا کہیں دور دور بھی پتہ ملتا ہے؟ کیا یہ تاویل امام غزالیؒ کے الفاظ میں کفر خالص اور تکذیب محض نہیں؟

مرزا آنجہانی کی تاویلات باطلہ کی یہاں دو مثالیں پیش کی گئی ہیں، ورنہ نزول عیسیٰ سے متعلق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیش گوئی کو جھٹلانے کے لئے مرزا آنجہانی نے جو سیکڑوں تاویلیں کی ہیں وہ سب اسی مراق اور کثرت بول کا کرشمہ ہیں۔

## پانچویں صورت:

اور جب تضحیک واستہزاء کے یہ تمام حربے اور تاویل و تحریف کے یہ سارے حیلے بہانے نزول عیسیٰ علیہ السلام کی پیش گوئی پر خاک ڈالنے میں ناکام ثابت ہوئے تو مرزا آنجہانی نے اپنی ترکش کفر وضلال کا آخری تیر بھی پھینک دیا اور براہ راست مہبط وحی صلی اللہ علیہ وسلم کے علم و فہم پر یہ کہہ کر حملہ کر دیا کہ:

"اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ابن مریم اور دجال کی حقیقت کاملہ ...... منکشف نہ ہوئی ہو ...... اور نہ یاجوج ماجوج کی عمیق تہ تک وحی الٰہی نے اطلاع دی ہو، اور نہ دابۃ الارض کی ماہیت کماہی ہی ظاہر فرمائی گئی ...... تو کچھ تعجب کی بات نہیں۔"

(ازالہ اوہام ص ۶۹۱ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۴۷۳)

یعنی عیسیٰ ابن مریم وغیرہ کی حقیقت واقعہ نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سمجھ سکے، نہ خدا آپ کو سمجھا سکا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیسیٰ ابن مریم کی قریباً دو سو علامتیں معاذاللہ یونہی بے سمجھے بیان کر ڈالیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس پر ایسے خبیث ترین حملہ کے بعد بھی قادیانی اسلام کا نام لیتے نہیں شرماتے۔

آنحضرت کی ارشاد فرمودہ پیش گوئی کو مرزا آنجہانی نے جس جس انداز میں جھٹلایا اس کا تھوڑا سا نمونہ پیش کر چکا ہوں۔ اب دیکھئے مرزا طاہر احمد صاحب خود اپنے مقرر کردہ معیار کے مطابق اپنے دادا مرزا آنجہانی کو کس صف میں جگہ دیتے ہیں، منکرین حدیث کی صف میں، یا جان بوجھ کر اپنی عاقبت خراب کرنے والوں کی صف میں؟ کیونکہ انہی کا فیصلہ ہے کہ نزول عیسیٰ علیہ السلام کی پیشگوئی کو جس کا ذکر بکثرت احادیث صحیحہ میں ملتا ہے، محل اعتراض ٹھہرانا ایک انتہائی گستاخانہ امر ہے، لہٰذا:

> "ایسے شخص کے متعلق دو ہی امکانات ہیں، یا تو وہ سرے سے احادیث نبویہ کا منکر ہے اور اہل قرآن کے فرقہ سے تعلق رکھتا ہے۔ جس کے مشہور سربراہ آج کل غلام احمد پرویز صاحب ہیں، یا پھر وہ ان حدیثوں کو تو صحیح تسلیم کرتا ہے، لیکن نعوذباللہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر اعتراض کی جسارت کر کے اپنی عاقبت خراب کر رہا ہے۔"
>
> (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۹)

اس بحث کو ختم کرتے ہوئے میں شیخ محی الدین ابن عربیؒ کا ایک اقتباس پیش کرتا ہوں، شاید صاحبزادہ طاہر احمد صاحب یا ان کی جماعت کے کسی اور بندۂ خدا کے لئے عبرت و موعظت کا ذریعہ بنے، شیخ (قدس سرہٗ) شقی و سعید اور مومن و کافر کے درمیان فرق بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ثم لتعلم أن الخلق بين شقي وسعيد، فإذا وردت الأخبار الإلهية على ألسنة الروحانيين ونقلتها إلى الرسل ونقلتها الرسل عليهم السّلام إلينا، فمن آمن بها وترك فكره خلف ظهره وقبلها بصفة القبول التي في عقله وصدّق المخبر فيما أتاه به فذلك المعبر عنه بالسعيد - ومن لم يؤمن بها وجعل فكره الفاسد إمامه، واقتدى به

وردّ الأخبار بالنبوية إمّا بتكذيب الأصل، وإمّا بالتأويل الفاسد فذلك المعبر عنه بالشقي، اهـ ملخصا. (فتوحات مكية باب ۲۸۹ ص ٦٤٨)

ترجمہ :۔ "پھر جان رکھو کہ خلق کی دو ہی قسمیں ہیں، ایک بدبخت اور دوسری نیک بخت، پس جب خدا تعالیٰ کی جانب سے بواسطہ فرشتوں کے خبریں آئیں اور فرشتوں نے وہ خبریں انبیاء علیہم السلام کی طرف اور انبیاء علیہم السلام نے ہماری طرف منتقل کر دیں پس جو شخص ان پر ایمان لایا اور اپنی فہم و فکر کو پس پشت ڈال دیا اور قبول کرنے کی جو صفت اللہ تعالیٰ نے اس کی عقل میں ودیعت رکھی ہے۔ اس کے ساتھ ان خبروں کو قبول کر لیا اور خبر دینے والے (نبی کریمؐ) کی ان تمام امور میں تصدیق کی جو آپؐ لے کر آئے ہیں۔ پس ایسا شخص تو وہ ہے جسے "سعید" کہا جاتا ہے۔

اور جو شخص ان خبروں پر یقین نہ لایا اور اس نے اپنی فکر فاسد کو اپنا امام بنا کر اس کی اقتدا کی اور اخبار نبویہ کو رد کر دیا، بایں طور کہ یا تو سرے سے تکذیب کر دی یا ان میں کوئی تاویل فاسد کر ڈالی پس ایسا شخص تو وہ ہے جس کو شقی کہا جاتا ہے۔"

(فتوحات مکیہ باب ۲۸۹ ص ٦٣٨)

شیخ کی اس عبارت سے معلوم ہوا کہ جو خبر بارگاہ نبوت سے حاصل ہو، اس کو رد کرنے کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ سرے سے اس کی سچائی کا انکار کر دیا جائے اور اسے غلط ٹھہرایا جائے اور یہ دونوں صورتیں کفر و شقاوت کے زمرے میں آتی ہیں۔ دوسری یہ کہ اس میں کوئی غلط تاویل کر کے اس کا مفہوم مسخ کر دیا جائے اور ایمان و سعادت یہ ہے کہ اپنی فہم و فکر بالائے طاق رکھ کر بے چون و چرا ان کی تصدیق کی جائے۔

## کونسا مسیح ؟

اس بحث کے آخر میں صاحبزادہ طاہر احمد صاحب لکھتے ہیں :

"مولانا صاحب سے ایک بار پھر مؤدبانہ گزارش ہے کہ مسیح موعود کے ظہور کے عقیدہ پر تو "اہل قرآن" کے سوا احمدیوں کی طرح تمام مسلمان فرقے ایمان رکھتے ہیں۔ ان کے درمیان صرف فرق یہ ہے احمدی تو ان پیشگوئیوں کا مصداق امت محمدیہ میں پیدا ہونے والے ایک مصلح کو قرار دیتے ہیں اور جسے بعض مماثلتوں کی بناء پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے مسیح کا لقب عطا کیا گیا ہے اور غیر احمدی اسی پرانے مسیح کی آمد کے منتظر ہیں جو آج تک مسلسل آسمان پر زندہ بیٹھا ہوا ہے۔" مسیح نبی اللہ کی آمد پر تو بہرحال دونوں کو اتفاق ہے۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۲۹ - ۳۰)

صاحبزادہ صاحب کے اس ارشاد کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ بن مریم کے آنے کی پیش گوئی تو مسلمانوں اور قادیانیوں کو بالاتفاق مسلم ہے۔ نزاع اس بات میں ہے کہ آنے والا مسیح سچ مچ عیسیٰ بن مریم (علیہ السلام) ہیں، یا مرزا غلام احمد قادیانی؟ مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ یہ پیش گوئی سچ مچ عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ تشریف لانے کے بارے میں ہے جبکہ قادیانی اس کو مرزا آنجہانی کے حق میں مانتے ہیں۔ گویا مسلم، قادیانی نزاع مسیح بن مریم کے آنے میں نہیں۔ بلکہ شخصیت مسیح کی تعیین میں ہے کہ مسیح سے کونسا مسیح مراد ہے۔ اصلی؟ یا جعلی؟۔

صاحبزادہ صاحب کی اس تنقیح کے بعد اس نزاع کا فیصلہ بہت آسان ہو جاتا ہے۔ فیصلہ کی صورت یہی ہے کہ احادیث نبویہ میں اس آنے والے مسیح کی جو علامات ذکر فرمائی گئی ہیں انہیں مرزا آنجہانی کے سراپا سے ملا کر دیکھ لیا جائے۔ اگر وہ بہ تمام وکمال آنجہانی میں ایک ایک کر کے پائی جائیں تو کوئی شک نہیں کہ قادیانی مرزا کو مسیح ماننے میں برحق ہیں، اور اس صورت میں تمام مسلمانوں کو لازم ہو گا کہ آنجہانی کو مسیح مان لیں۔ اور اگر مرزا آنجہانی پر وہ علامات صادق نہیں آتیں تو قادیانی عقیدہ غلط ہے اور ان کو لازم ہے کہ مسلمانوں کی طرح مرزا کو اس کے دعویٰ مسیحیت میں جھوٹا یقین کریں۔ دیکھئے کیسا عمدہ اصول ہے جو صاحبزادہ صاحب نے بیان فرمایا۔ اب اگر صاحبزادہ طاہر احمد صاحب خود اپنے ہی تجویز کردہ فیصلہ کو جو بے حد منصفانہ ہے تسلیم کرنے پر آمادہ ہوں تو بسم اللہ آگے بڑھیں اور احادیث نبویہ کی ایک ایک علامت اپنے دادا پر منطبق کر کے قادیانی،

مسلم نزاع کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دیں۔

علمائے امت نے ایسی احادیث کو جن کا مسیح کی پیشگوئی سے تعلق ہے، یکجا کر دیا ہے، عربی میں امام العصر مولانا محمد انور شاہ کشمیری کی کتاب "التصریح بما تواتر فی نزول المسیح" اس سلسلہ کی سب سے جامع کتاب ہے، اس کا اردو ترجمہ بھی "نزول مسیح اور علامات قیامت" کے نام سے شائع ہو چکا ہے ان احادیث میں آنے والے مسیح کی جو علامات مذکور ہیں ان کی فہرست بھی اردو ترجمہ کے ساتھ شامل کر دی گئی ہے۔ صاحبزادہ صاحب ایک ایک حدیث کی ایک ایک علامت مرزا آنجہانی پر چسپاں کر کے خود ہی انصاف کریں کہ مرزا قادیانی مسیح صادق تھا یا مسیح کذاب؟ اصلی مسیح تھا یا جعلی؟

اگر یہ کام محنت اور فرصت چاہتا ہو تو چلئے سردست صرف تین احادیث پر فیصلہ کر لیجئے۔ اول مشکوۃ کی حدیث، جس کو مرزا آنجہانی نے ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۳ میں بطور سند پیش کیا ہے، اس میں مسیح کی آٹھ علامتیں مذکور ہیں۔ دوسری مسند احمد ص ۴۰۶ ج ۲ اور ابو داؤد ص ۲۳۸ ج ۲ کی حدیث جس کا حوالہ مرزا بشیرالدین صاحب نے حقیقۃ النبوۃ ص ۱۹۲ میں اور جناب محمد علی صاحب ایم، اے نے النبوۃ فی الاسلام ص ۹۲ میں دیا ہے اس میں آنے والے مسیح کی بیس علامات مذکور ہیں۔

تیسری صحیح مسلم ص ۴۰۰ ج ۲ کی حدیث جس میں آنے والے مسیح کو چار بار نبی اللہ کہا گیا ہے مرزا آنجہانی اور ان کے حواریوں نے اس کا بہت سی جگہ حوالہ دیا ہے اور وہ لاہوریوں کے مقابلہ میں آنجہانی کی نبوت پر یہی حدیث پیش کیا کرتے ہیں اس حدیث میں آنے والے مسیح اور اس کے زمانے کی قریباً اسی علامتیں ذکر کی گئی ہیں۔ مرزا طاہر احمد صاحب صرف ان تین احادیث صحیحہ کو مرزا آنجہانی پر چسپاں کر دکھائیں تو اپنے دین و مذہب پر بڑا احسان فرمائیں گے مگر میں پیش گوئی کرتا ہوں کہ پوری قادیانی امت مل کر بھی یہ کام نہیں کر سکتی قیامت تک نہیں کر سکتی۔

## قادیانیت۔ صیہونیت کی ذیلی شاخ:

مرزا آنجہانی کا دعویٰ تو یہ ہے کہ وہ مسیح ہیں اور ان میں مسیح کی روحانیت کا حلول ہوا ہے لیکن ہم جب اس گستاخانہ رویہ پر نظر کرتے ہیں جو مرزا نے حضرت عیسیٰ علیہ

اسلام کے بارے میں اختیار کیا تو ذہن بے ساختہ اس طرف جاتا ہے کہ ہو نہ ہو اس شخص میں کسی کٹے جلے پولوس کی روح کار فرما ہے اور اس کی توسیعی تحریک کا مقصد اہل اسلام میں یہودی نظریات کی ترویج ہے اسی اعتقادی ہم رنگی کا کرشمہ ہے کہ وہ اسرائیلی کہلانے میں فخر محسوس کرتا ہے اسی مضمون کی طرف اشارہ کرتے ہوئے راقم الحروف نے لکھا تھا:

"قادیانی تحریک کے بانی (مرزا آنجہانی) کا یہ دعویٰ کہ وہ نسلاً اسرائیلی ہے (ایک غلطی کا ازالہ) درحقیقت اس امر کا برملا اظہار ہے کہ قادیانیت، صیہونیت ہی کی ایک ذیلی شاخ ہے۔"

یہودیت سے مرزا آنجہانی کے نسبی رشتہ کا صاحبزادہ مرزا طاہر احمد بھی انکار نہیں کر سکے مگر ان کا کہنا ہے کہ نسلاً اسرائیلی ہونے سے عقیدۃً یہودی ہونا لازم نہیں آتا صاحبزادہ صاحب کا یہ اصول غلط نہیں ہے مگر جس شخص کے عقائد خالص یہودیانہ ہوں، اور اس پر وہ اپنا نسبی رشتہ بھی یہود سے پیوستہ کرے اس کے یہودی ہونے اور اس کی اٹھائی ہوئی تحریک کے یہودیت کی شاخ ہونے میں کیا شبہ رہ جاتا ہے۔

## یہودی لطیفہ:

مرزا آنجہانی نے جس منطق سے اپنا نسبی رشتہ یہود سے جوڑا ہے وہ بھی بجائے خود ایک لطیفہ ہے۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ معجم طبرانی اور مستدرک حاکم کے حوالے سے کنزالعمال (مناقب) میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے: "سلمان منا اھل البیت" یعنی سلمان فارسی کا شمار ہمارے اہل بیت سے ہے۔ حضرت سلمان فارسی کا خویش قبیلہ نہیں تھا، ان کی دل جوئی کے لئے آنحضرتؐ نے ازراہ شفقت انہیں اپنے گھرانے کا ایک فرد بنالیا، یہ تھا حدیث کا مفہوم، مگر اپنے آپ کو "اسرائیلی" بنانے کے لئے مرزا آنجہانی نے اس حدیث پر جو ہوائی قلعہ تعمیر کیا وہ یہ ہے:-

> "یہ بات میرے اجداد کی تاریخ سے ثابت ہے کہ ایک دادی ہماری شریف خاندان سادات اور بنی فاطمہ میں سے تھی، اس کی تصدیق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی کی اور خواب میں مجھے فرمایا کہ: "سلمان منا اھل البیت علی مشرب الحسن" میرا نام سلمان رکھا۔ یعنی

دو سلم اور سلم عربی میں صلح کو کہتے ہیں یعنی مقدر (افسوس کہ مرزا آنجہانی کے مقدر کھوٹے نکلے، اس کے ہاتھ پر نہ اندرونی صلح ہوئی نہ بیرونی، کیوں صاحبزادہ صاحب! ٹھیک ہے نا۔) یہ ہے کہ دو صلح میرے ہاتھ پر ہوگی۔ ایک اندرونی کہ جو اندرونی بغض اور شحنا کو دور کرے گی، دوسری بیرونی کہ جو بیرونی عداوت کے وجوہ کو پامال کر کے اور اسلام کی عظمت دکھا کر غیر مذاہب والوں کو اسلام کی طرف جھکا دے گی۔ معلوم ہوتا ہے کہ حدیث میں جو سلمان آیا ہے اس سے بھی میں مراد ہوں ورنہ اس سلمان پر دو صلح کی پیش گوئی صادق نہیں آتی اور میں خدا سے وحی پا کر کہتا ہوں کہ میں بنی فارس میں سے ہوں اور بمو جب اس حدیث کے جو کنز العمال میں درج ہے، بنی فارس بھی اسرائیل اور اہل بیت میں سے ہیں۔

(مجموعہ اشتہارات حاشیہ ص ۴۳۷، ۴۳۸ ج ۳ طبع ربوہ)

کنز العمال کی جس حدیث کا آنجہانی نے حوالہ دیا ہے وہ وہی ہے جو اوپر نقل کر چکا ہوں، اب دیکھئے کہ آنجہانی نے اپنا یہودی النسل ہونا ثابت کرنے کے لئے کیا کیا کرتب دکھائے۔

الف: حدیث نبوی کی حضرت سلمان فارسیؓ سے نفی کر کے اسے اپنے حق میں ٹھہرایا۔

ب: حدیث میں "سلمان" ایک خاص شخص کا نام تھا، مگر آنجہانی نے اس کو وصف بنا کر دو "صلح" بنالیا۔

ج: پھر اپنے بنی فارس میں سے ہونے کا الہام گھڑا۔

د: پھر بنو فارس کا رشتہ "اسرائیل" سے ثابت کرنے کے لئے حدیث کا من گھڑت حوالہ جڑ دیا۔

اتنی فرضی داستانیں تراشنے کے بعد آنجہانی کے اسرائیلی رشتہ کا سراغ مل سکا۔ "دیوانہ بکار خویش ہوشیار" ——— مرزا آنجہانی پر ہمیں تعجب نہیں۔ حیرت ان دانشمندوں کے علم و فہم پر ہے جو ان خود تراشیدہ مفروضوں پر ایمان کی بازی ہار چکے ہیں۔

ان میں سے کوئی عقل مند یہ سوچنے کی زحمت گوارا نہیں کرتا کہ کہنے والا کیا کہنا چاہتا ہے، وہ سب کچھ تیاگ کر اسکی ہر الٹی سیدھی پر آنکھیں بند کر کے ایمان لا رہے ہیں۔
"بل طبع الله علی قلوبهم واتبعوا اهوائهم"

## انکار عیسیٰ علیہ السلام :

راقم الحروف نے لکھا تھا:

> "یہودیت کی بنیاد انکار عیسیٰ علیہ السلام پر قائم کی گئی ہے اور قادیانیت بھی اس مسئلہ میں یہودیت سے پیچھے نہیں رہنا چاہتی، اہل نظر واقف ہیں کہ قادیانی تحریک کے بانی کا دعویٰ ہی انکار عیسیٰ علیہ السلام پر مبنی ہے" (ربوہ سے تل ابیب تک ص ۴)

مرزا طاہر احمد صاحب کو میرے پہلے فقرہ پر یہ اعتراض ہے کہ یہودیت تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پہلے موجود تھی، اس کی بنیاد انکار عیسیٰ علیہ السلام پر کیونکر ہوئی؟ جناب صاحبزادہ صاحب یہودیت کو دین موسوی کا مترادف سمجھ کر اعتراض فرما رہے ہیں جبکہ میری مراد مروجہ یہودیت سے ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بعد رائج ہوئی، اور جس کا سب سے اہم تر امتیازی نشان حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا انکار اور ان سے بغض و عداوت ہے، آج جب یہودیت کا لفظ بولا جاتا ہے تو اس سے یہی مخترع یہودیت مراد ہوتی ہے نہ کہ دین موسوی اس لئے صاحبزادہ کا یہ اعتراض نافہمی کا نتیجہ ہے۔

صاحبزادہ صاحب میرے دوسرے فقرے سے کہ "مرزا آنجہانی کا دعویٰ ہی انکار عیسیٰ علیہ السلام پر مبنی ہے" تلملا اٹھے ہیں اور برہم ہو کر فرماتے ہیں:

> "اللہ سے ڈریں! مولانا اللہ سے ڈریں!! اتنی بڑی غلط بیانی اور دن دہاڑے"
>
> (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۳۵)

میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں کہ کسی سراپا غلط شخص کی طرف بھی کوئی غلط بات منسوب کروں، میں نے غلط بیانی نہیں کی بلکہ قادیانی عقائد کا آئینہ پیش کیا ہے۔ اب اگر صاحبزادہ صاحب حبشی کی طرح اپنی بدصورتی کا انتقام آئینہ سے لینا شروع کر دیں تو

اس کا علاج ہے ؟

اب سنئے! قرآن کریم، حدیث نبوی اور سلف صالحین کے اجماع کے مطابق سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کی حیات طیبہ کے دو دور ہیں۔ ایک ان کے رفع جسمانی سے پہلے کا، اور دوسرا قرب قیامت میں آسمان سے نازل ہونے کے بعد کا، یہود نے دور اول میں ان کو فرضی مسیح کہا، اور مرزائیوں نے دور ثانی میں ۔۔ مسیح سے کفر کے مرتکب دونوں ہوئے ۔ وہ دور اول میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مسیح ہونے کے منکر اور یہ دور ثانی میں وہ نقش اول یہ نقش ثانی۔

قبل ازیں عرض کرچکا ہوں کہ مرزا آنجہانی جب تک مسلمان تھا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ تشریف لانے کا قائل تھا اور اس کو نہ صرف قرآن کریم سے ثابت کرتا تھا بلکہ اپنے الہامات سے بھی تائید لاتا تھا، مگر جب اس کے سر میں بروزی نبوت کا سودا سمایا اور شیطان نے اسے انا جعلنا ک المسیح بن مریم (ہم نے تجھے مسیح ابن مریم بنادیا۔) کا الہام کرکے مسیحیت کے دعویٰ کی پٹی پڑھائی تو ختم نبوت اور حیات عیسیٰ دونوں کا منکر ہو بیٹھا۔ کیونکہ عیسیٰ علیہ السلام کا اقرار کرنے کی صورت میں مرزا کا دعویٰ مسیحیت حرف غلط ثابت ہوتا تھا اس لئے ان کے حق میں فرضی مسیح کا پروپیگنڈہ شروع کر دیا الغرض مرزائی مسیحیت کی بنیاد حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دوبارہ آنے سے انکار پر قائم ہے اور یہ ایک ایسی حقیقت ہے جس کے مرزا طاہر احمد صاحب خود بھی معترف ہیں، مگر مریدوں کو مطمئن کرنے کے لئے اسے دن دہاڑے غلط بیانی کا نام دیتے ہیں۔

ع۔ "جو چاہے ترا حسن کرشمہ ساز کرے۔"

میں یہاں یہ بھی گزارش کردینا چاہتا ہوں کہ جس تواتر سے ہمیں نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ کی تفصیلات ملی ہیں اور جس تواتر سے قرآن کریم اور رسول ؐ کی نبوت ہم تک پہنچی ہے اسی تواتر سے ہمیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دوبارہ تشریف کی خبر بھی پہنچی ہے۔ چنانچہ خود مرزا آنجہانی نے لکھا ہے:

> "مسیح ابن مریم کے آنے کی پیشگوئی ایک اول درجہ کی پیشگوئی ہے جس کو سب نے باتفاق قبول کرلیا ہے، اور جس قدر صحاح میں پیشگوئیاں لکھی گئی ہیں کوئی پیشگوئی اس کے ہم پہلو اور ہم وزن ثابت نہیں ہوتی،

تواتر کا اول درجہ اس کو حاصل ہے۔ انجیل بھی اس کی مصدق ہے۔
اب اس قدر ثبوت پر پانی پھیر دینا اور یہ کہنا کہ یہ تمام حدیثیں موضوع ہیں در حقیقت ان لوگوں کا کام ہے جن کو خدا تعالیٰ نے بصیرت دینی اور حق شناسی سے کچھ بھی بخرہ اور حصہ نہیں دیا، اور باعث اس کے کہ ان لوگوں کے دلوں میں قال اللہ اور قال الرسول کی عظمت باقی نہیں رہی اس لئے جو بات ان کی اپنی سمجھ سے بالاتر ہو اس کو محالات اور ممتنعات میں داخل کر لیتے ہیں۔"

"پس یہ کمال درجہ کی بے نصیبی اور بھاری غلطی ہے کہ یک لخت تمام حدیثوں کو ساقط الاعتبار سمجھ لیں اور ایسی متواتر پیش گوئیوں کو جو خیر القرون میں ہی تمام ممالک اسلام میں پھیل گئی تھیں اور مسلمات میں سے سمجھی گئی تھیں بد موضوعات داخل کر دیں"۔

(ازالہ اوہام ص ۲۳۱ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۴۰۰)

الغرض جس تواتر سے ہمیں قرآن پہنچا۔ نبوت محمدیہ پہنچی، نماز، حج، زکوٰۃ اور دین اسلام کے دیگر اصول و عقائد پہنچے اسی تواتر کے راستہ سے حضرت عیسیٰ بن مریم کے دوبارہ آنے کی پیشگوئی بھی ہم تک پہنچی، پس جو شخص اس کا منکر ہے اور نعوذ باللہ اسے مولویوں کی من گھڑت ٹھہراتا ہے وہ در حقیقت دین اسلام کی ایک ایک بات کا منکر ہے۔ کیونکہ اس عقیدہ کا انکار دراصل اس تواتر کا انکار ہے جو دین کی اصل بنیاد ہے۔

## قتل مسیح:

راقم الحروف نے لکھا تھا:

"یہودیت بڑی بلند آہنگی سے دعویٰ کرتی ہے کہ اس نے مسیح بن مریم رسول اللہ کو قتل کر دیا، اور قادیانی تحریک کے بانی کو بھی اس دعویٰ کا فخر حاصل ہے کہ میرا وجود ایک نبی (یعنی عیسیٰ علیہ السلام) کو مارنے کے لئے ہے۔" (ربوہ سے تل ابیب تک ص ۵)

"یہاں صاحبزادہ صاحب بالکل ہی بے بس اور لاچار نظر آتے ہیں، ان کی بے

بھی ملاحظہ فرمایئے :

"اس بات کو پڑھ کر قارئین خود اندازہ فرما سکتے ہیں کہ، مولانا کا ذہن کس قدر الجھا ہوا ہے...... مولانا کے نزدیک یہود کا یہ دعویٰ کہ ہم نے عیسیٰ ابن مریم کو قتل کر دیا اور حضرت مرزا صاحب کا یہ دعویٰ کہ آپ نے قرآن کریم کی تین آیات اور احادیث نبویہ کی رو سے حضرت مسیح علیہ السلام کا طبعی موت سے وفات پا جانا ثابت فرما دیا ہے، ایک ہی نوعیت کا جرم ہے اور دونوں پر قتل مسیح کا الزام عائد ہوگا"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۳۶)

صاحبزادہ طاہر احمد صاحب کی تاویل کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے ایک نبی کو مارنے کا جو دعویٰ کیا ہے اس سے مراد ہے مسیح علیہ السلام کی وفات ثابت کرنا. مگر موصوف کی یہ تاویل بے بسی کی منہ بولتی تصویر ہے کیونکہ مرزا آنجہانی کے اصل الفاظ یہ ہیں۔

"اصل میں ہمارا وجود دو باتوں کے لئے ہے، ایک تو ایک نبی کو مارنے کے لئے، دوسرا شیطان کو مارنے کے لئے۔"

(ملفوظات ص ۳۰ ج ۱۰ حاشیہ)

اول تو مارنے کے دعویٰ سے موت ثابت کرنا کسی زبان، محاورہ میں رائج نہیں، قادیان میں دنیا سے نرالا لغت ایجاد ہوا ہو تو مرزا طاہر احمد کو خبر ہوگی۔ دوسرے مرزا آنجہانی نے اس فقرہ میں ایک نبی کے ساتھ شیطان کو مارنے کا بھی دعویٰ کیا ہے کیا اس کے معنی بھی یہی ہیں کہ مرزا نے قرآن کریم اور احادیث کی رو سے شیطان کا طبعی موت سے وفات پا جانا ثابت کر دیا؟۔

تیسرے ایک ہی فقرے میں ایک نبی اور شیطان کو مارنے کا دعویٰ کرنا اور اسی کو اپنے وجود کی اصل غرض ٹھہرانا کیا یہ تاثر نہیں دیتا کہ مرزا کے نزدیک شیطان کی طرح نبی بھی قابل گردن زدنی ہے۔

چوتھے، یہود نے بھی حضرت مسیح علیہ السلام کو مارا نہیں تھا۔ صرف مار دینے کا دعویٰ کیا تھا۔ اسی دعویٰ کی سعادت مرزا آنجہانی کے حصہ میں آئی، دعویٰ ان کا بھی محض لفظی حد تک تھا اور مرزا کا بھی لفظی حد تک مارنے کا ہے۔ باقی یہ حضرت مسیح علیہ

السلام کی قسمت ہے کہ وہ نہ یہود کے ہاتھوں مرے، نہ قادیانی حربوں سے، یعنی۔

قتل ایں خستہ بہ شمشیر تو تقدیر نہ بود
ورنہ از خنجر بے رحم تو تقصیر نہ بود

پانچویں، حضرت مسیح زندہ تھے، مگر یہود نے بے پرکی اڑا دی کہ ہم نے مسیح کو قتل کر دیا، ان کی یہی گپ تراشی ان کی ملعونیت کا سبب ٹھہری۔ ٹھیک یہی المیہ قادیانیت کو پیش آیا کہ حضرت مسیح زندہ ہیں، مگر اس نے یہ ہوائی اڑا دی کہ ہم نے مسیح نبی کو مار دیا۔ واقعۃً مارا نہ یہود نے تھا، نہ قادیانی نے، البتہ مارنے کا دعویٰ انھوں نے بھی کیا اور انھوں نے بھی، پس ملعون وہ بھی ہوئے اور یہ بھی۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نسب اور مرزا آنجہانی :

راقم الحروف نے یہودیت سے قادیانیت کی ایک مشابہت یہ لکھی تھی کہ

> "یہودیت حضرت عیسیٰ علیہ السلام روح اللہ کو صحیح النسب نہیں سمجھتی، اسی نوعیت کے خیالات کا اظہار قادیانیت کے بانی نے بھی کیا ہے۔" (انجام آتھم وغیرہ)۔ (ربوہ سے تل ابیب تک ص ۵)

اس پر جناب صاحبزادہ صاحب کی نظر خشمگیں ملاحظہ ہو :

> "مولانا کو مماثلتیں تلاش کرنے کا اس قدر شوق ہے کہ سچ جھوٹ میں کوئی تمیز باقی نہیں رہنے دی۔ چنانچہ حضرت مسیح موعود (مرزا آنجہانی) پر یہ افترا عظیم کرنے سے بھی نہیں چوکے کہ نعوذ باللہ حضرت مسیح موعود (مرزا آنجہانی) حضرت مسیح ناصری علیہ السلام کو یہود کی طرح صحیح النسب قرار نہ دیتے تھے، اور بغیر صفحے کے حوالے کے کتاب "انجام آتھم" کی طرف آپ کا یہ عقیدہ منسوب کیا ہے۔ مولانا! آپ مسلمان کہلاتے ہیں، بلکہ مسلمانوں کے مذہبی رہنما بنتے ہیں، کیا آپ کو اتنا بھی علم نہیں کہ قول "زور" ایک گناہ کبیرہ ہے اور قیامت کے دن اس افترا پردازی پر مواخذہ ہوگا۔ اگر آپ سچے ہیں تو من و عن وہ اقتباس شائع فرمایئے جس سے ثابت ہو کہ حضرت مسیح موعود (مرزا

آنجہانی) "حضرت مسیح کو صحیح النسب تسلیم نہیں کرتے"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۳۶ ۔ ۳۷)

صاحبزادہ صاحب کی یہ ساری تگ و دو مریدوں کو مطمئن کرنے کے لئے ہے، ورنہ انہیں بھی معلوم ہے کہ میں نے جو کچھ لکھا ہے صحیح لکھا ہے۔ لیجئے حوالے پیش خدمت ہیں، پڑھئے اور خود انصاف کیجئے۔

۱۔ "آپ کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۷ مندرجہ روحانی خزائن جلد ۱۱ ص ۲۹۱)

۲۔ "آپ کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان میں ہے ورنہ کوئی پرہیز گار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقعہ نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگاوے اور زنا کاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے، سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے۔"

(ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۷ مندرجہ روحانی خزائن جلد ۱۱ ص ۲۹۱)

۳۔ "انسان جب حیا اور انصاف کو چھوڑ دے تو جو چاہے کہے اور جو چاہے کرے، لیکن مسیح کی راست بازی اپنے زمانہ میں دوسرے راست بازوں سے بڑھ کر ثابت نہیں ہوتی، بلکہ یحییٰ نبی کو اس پر ایک فضیلت ہے، کیونکہ وہ شراب نہیں پیتا تھا، اور کبھی نہیں سنا گیا کہ کسی فاحشہ عورت نے آکر اپنی کمائی کے مال سے اس کے سر پر عطر ملا تھا۔ یا ہاتھوں اور اپنے سر کے بالوں سے اس کے بدن کو چھوا تھا یا کوئی بے تعلق جوان عورت اس کی خدمت کرتی تھی۔ اسی وجہ سے خدا نے قرآن میں یحییٰ کا نام حصور رکھا، مگر مسیح کا یہ نام نہ رکھا، کیونکہ ایسے قصے اس نام کے رکھنے سے مانع تھے۔"

(دافع البلاء ابتدائیہ حاشیہ صفحہ ۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۸ ص ۲۲۰)

ان تین اقتباسات میں صراحت کے ساتھ تین باتیں کہی گئی ہیں:

اول : حضرت عیسیٰ علیہ السلام زنا کاروں کے خون سے وجود پذیر ہوئے

دوم :اسی جدی مناسبت کی بناء پر آپ کو کنجریوں سے میلان اور مصاحبت تھی۔

سوم :اور آپ کی شراب نوشی اور زنانِ بازاری سے محبت و اختلاط کی بناء پر قرآن نے آپ کو حصور (پاک دامن) کہنے سے گریز کیا۔ مرزا طاہر احمد صاحب! کسی کے نسب میں کیڑے ڈالنے کے لئے اس سے زیادہ فحش اور بازاری زبان چاہئے؟

## ایک اور طرز سے :مرزا آنجہانی نے لکھا ہے:

۱۔ "اور مفسد اور مفتری ہے وہ شخص جو مجھے کہتا ہے کہ میں مسیح ابن مریم کی عزت نہیں کرتا، بلکہ مسیح تو مسیح میں اس کے چاروں بھائیوں کی بھی عزت کرتا ہوں کیونکہ پانچوں ایک ہی ماں کے بیٹے ہیں، نہ صرف اس قدر بلکہ میں تو حضرت مسیح کی دونوں حقیقی ہمشیروں کو بھی مقدسہ سمجھتا ہوں کیوں کہ یہ سب بزرگ مریم بتول کے پیٹ سے ہیں۔"

(کشتی نوح ص ۱۶ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۹ ص ۱۸)

۲۔ "یسوع مسیح کے چار بھائی اور دو بہنیں تھیں یہ سب یسوع کے حقیقی بھائی اور حقیقی بہنیں تھیں"۔

(حاشیہ عبارت بالا)

۳۔ "حضرت مسیح ابن مریم اپنے باپ یوسف نجار کے ساتھ بائیس برس کی مدت تک نجاری کا کام بھی کرتے رہے ہیں۔"

(ازالہ اوہام حاشیہ ص ۳۰۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۴ حاشیہ)

۴۔ "اور مریم کی وہ شان ہے جس نے ایک مدت تک اپنے تئیں نکاح سے روکا، پھر بزرگان قوم کے نہایت اصرار سے بوجہ حمل کے نکاح کر لیا، گو لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ برخلاف تعلیم توریت عین حمل کی حالت میں کیوں کر نکاح کیا گیا، اور بتول ہونے کے عہد کو کیوں ناحق توڑا گیا، اور تعدد ازدواج کی کیوں بنیاد ڈالی گئی۔ یعنی باوجود یوسف

نجار کی پہلی بیوی کے ہونے کے پھر مریم کیوں راضی ہوئی کہ یوسف نجار کے نکاح میں آوے مگر میں کہتا ہوں کہ یہ سب مجبوریاں تھیں جو پیش آگئیں اس صورت میں وہ لوگ قابل رحم تھے ، نہ قابل اعتراض۔ " (کشتی نوح ص ۱۶ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۹ ص ۱۸)

۵۔ "مریم کی ماں نے عہد کیا تھا کہ وہ بیت المقدس کی خدمت کرے گی اور "تارکہ" رہے گی، نکاح نہ کرے گی، اور خود مریم نے بھی یہ عہد کیا تھا کہ ہیکل کی خدمت کروں گی، باوجود اس عہد کے پھر وہ کیا بلا اور آفت پڑی کہ یہ عہد توڑا گیا، اور نکاح کیا گیا۔ ان تاریخوں میں جو یہودی مصنفوں نے لکھی ہیں اور باتوں کو چھوڑ کر بھی اگر دیکھا جائے تو یہ لکھا ہے کہ یوسف کو مجبور کیا گیا کہ وہ نکاح کرلے اور اسرائیلی بزرگوں نے اسے کہا کہ ہر طرح تمہیں نکاح کرنا ہوگا اب اس واقعہ کو مدنظر رکھ کر دیکھو کہ کس قدر اعتراض واقع ہوتے ہیں۔"

(الحکم مورخہ ۲۴ اپریل ۱۹۰۲ء ج ۶ ص ۵ نمبر ۱۵)

ان اقتباسات کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت مسیح کا باپ یوسف نجار تھا، اور مریم کے مشکوک حمل پر پردہ ڈالنے کے لئے بزرگان قوم نے یوسف و مریم کو نکاح پر مجبور کیا۔

واضح رہے کہ یوسف و مریم کے نکاح کا افسانہ محض یہودی گپ ہے، جو عیسیٰ علیہ السلام کے نسب کو مشکوک کرنے کے لئے اڑائی گئی، کوئی مسلمان اس کا قائل نہیں، نہ قرآن و حدیث میں اس کی طرف کہیں ادنیٰ اشارہ تک کیا گیا ہے، مگر مرزا کی یہودی ذہنیت نے اس یہودی گپ کی بنیاد پر حضرت مسیح کو نہ صرف یوسف نجار کا بیٹا بنا دیا، بلکہ آپ کے چھ حقیقی بہن بھائیوں کا افسانہ بھی تراش لیا۔

اس سے صاف معلوم ہوا کہ مرزا کو قرآن کریم پر ایمان نہیں، بلکہ یہودی مصنفوں کی تاریخوں پر ایمان ہے اور انہی کی لے میں لے ملا کر کہا جا رہا ہے کہ "اس واقعہ کو مدنظر رکھ کر دیکھو کہ (حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نسب پر) کس قدر اعتراض واقع ہوتے ہیں۔"

## مرزا آنجہانی اور معجزات مسیح:

مرزا آنجہانی کو دعویٰ تھا کہ اسے نعوذ باللہ ہر بات میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر فوقیت حاصل ہے۔ فضیلت کے لحاظ سے بھی، منصب و مرتبہ کے لحاظ سے بھی اور معجزات میں بھی، چنانچہ لکھتا ہے:

۱۔ "میں عیسیٰ مسیح کو ہرگز ان امور میں اپنے پر کوئی زیادت نہیں دیکھتا، یعنی جیسے اس پر خدا کا کلام نازل ہوا، ایسا ہی مجھ پر بھی ہوا، اور جیسے اس کی نسبت معجزات منسوب کئے جاتے ہیں میں یقینی طور پر ان معجزات کا مصداق اپنے نفس کو دیکھتا ہوں، بلکہ ان سے زیادہ۔"

(چشمہ مسیحی ص ۲۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۰ ص ۳۵۴)

۲۔ "ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو اس سے بہتر غلام احمد ہے۔"

(دافع البلاء ص ۲۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۸ ص ۲۴۰)

۳۔ "خدا نے اس امت پر مسیح موعود بھیجا جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے...... مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں ہوتا تو وہ کام (کونسا کام؟ انگریزوں کی غلامی، قرآن کی تحریف، انبیاء کی توہین، امت مسلمہ کی تکفیر؟ ناقل) جو میں کر سکتا ہوں وہ ہرگز نہ کر سکتا، اور وہ نشان جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں وہ ہرگز دکھلا نہ سکتا۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۴۸ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۱۵۲)

۴۔ "اس امر میں کیا شک ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو وہ فطرتی طاقتیں نہیں دی گئیں جو مجھے دی گئیں، کیونکہ وہ ایک خاص قوم کے لئے آئے تھے، اور اگر وہ میری جگہ ہوتے تو اپنی اس فطرت کی وجہ سے وہ کام انجام نہ دے سکتے جو خدا کی عنایت نے مجھے انجام دینے کی قوت دی ہے۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۵۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۱۵۷)

۵۔ "پھر جب کہ خدا نے اور اس کے رسول نے اور تمام نبیوں نے

آخری زمانے کے مسیح کو اس کے کارناموں کی وجہ سے افضل قرار دیا ہے
تو پھر یہ شیطانی وسوسہ ہے کہ یہ کہا جائے کہ کیوں تم مسیح ابن مریم سے
اپنے تئیں افضل قرار دیتے ہو۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۵۵ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۱۵۹)

مرزا آنجہانی کی اس لاف و گزاف اور تعلّی آمیز دعووں پر کسی نے مرزا جی سے پوچھ لیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام تو عظیم معجزے دکھایا کرتے تھے مثلاً مردوں کو زندہ کرتے تھے، مٹی سے ـــــــ پرندوں کی شکل بنا کر ان میں پھونک مارتے تھے وہ سچ مچ کے پرندے بن کر اڑ جاتے تھے، مادر زاد اندھوں اور کوڑھیوں پر ہاتھ مبارک پھیرتے تھے تو وہ شفایاب ہو جاتے تھے۔

(سورۂ مائدہ آیت ۱۱۰)

پس اگر تم مسیحائی کے دعوے میں سچے ہو تو تم بھی ایک آدھ پرندہ بنا کر دکھاؤ کسی بیمار کو اچھا اور کسی مردہ کو زندہ کر دکھاؤ۔ یہ سوال خود مرزا آنجہانی نے ازالہ اوہام میں باالفاظ ذیل نقل کیا ہے:

"بعض لوگ (بعض لوگ نہیں بلکہ کل امت اسلامیہ کا یہی عقیدہ ہے، ناقل۔) موحدین کے فرقہ میں سے بحوالہ آیت قرآنی یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ حضرت مسیح ابن مریم انواع واقسام کے پرندے بنا کر اور ان میں پھونک مار کر زندہ کر دیا کرتے تھے، چنانچہ اسی بناء پر اس عاجز پر اعتراض کیا گیا ہے کہ جس حالت میں مثیل مسیح ہونے کا دعویٰ ہے تو پھر آپ بھی کوئی مٹی کا پرندہ بنا کر پھر اس کو زندہ کر کے دکھلایئے۔"

(ازالہ اوہام حاشیہ ص ۲۹۵ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۱ حاشیہ)

مگر یہاں تو مسیح ہونے کا دعویٰ خالی ڈھول کی آواز تھی، یہاں زبانی جمع خرچ اور تعلّی ولفاظی کے سوا کیا رکھا تھا، اس لئے خود تو کیا معجزے دکھاتے، الٹا عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات کا انکار کر دیا۔

خود تو ڈوبے تھے صنم تجھ کو بھی لے ڈوبیں گے

مرزا آنجہانی کے دعویٰ میں ایک رتی بھر صداقت ہوتی تو وہ اس چیلنج کو قبول کرتے، اور حضرت مسیح علیہ السلام کے وہ معجزات، جن کو قرآن کریم نے "آیات بینات" کہا ہے، دکھا کر لوگوں کو مطمئن کر دیتے اور اگر وہ معجزات دکھانے سے عاجز تھے تو انسانی شرافت کا تقاضا یہ تھا کہ اپنی بے بسی کا اعتراف کر کے اخلاقی جرأت کا ثبوت دیتے مگر یہاں نہ صداقت تھی نہ شرافت اس لئے آنجہانی نے یہودیوں کی تقلید میں ایک تیسرا راستہ اختیار کیا کہ حضرت مسیح علیہ السلام کے معجزات کو عمل الترب اور مسمریزم کا کرشمہ ٹھہرایا، اس سلسلہ میں مرزا آنجہانی کی تصریحات ملاحظہ فرمایئے:

۱۔ "عیسائیوں نے بہت سے آپ کے (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کے معجزات لکھے ہیں مگر حق بات یہ ہے کہ آپ سے کوئی معجزہ نہیں ہوا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۶ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ج ۱۱ ص ۲۹۰)

۲۔ "آپ کی بدقسمتی (صاحبزادہ صاحب! کیا نبی بھی بدقسمت ہوتا ہے؟ اور کیا اس بدقسمتی میں سے مرزا غلام احمد آنجہانی کو کچھ حصہ ملا یا نہیں؟ ناقل) سے اسی زمانہ میں ایک تالاب بھی موجود تھا۔ جس سے بڑے بڑے نشان ظاہر ہوتے تھے۔ خیال ہو سکتا ہے۔ کہ اس تالاب کی مٹی آپ بھی استعمال کرتے ہوں گے۔ اسی تالاب سے آپ کے معجزات کی پوری پوری حقیقت کھلتی ہے اور اسی تالاب نے فیصلہ کر دیا ہے کہ اگر آپ سے کوئی معجزہ ظاہر بھی ہوا ہو تو وہ معجزہ آپ کا نہیں بلکہ اس تالاب کا معجزہ ہے اور آپ کے ہاتھ میں سوا مکر و فریب کے اور کچھ نہیں تھا۔"

(ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۷ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ج ۱۱ ص ۲۹۱)

۳۔ "ماسوا اس کے یہ بھی قرین قیاس ہے کہ ایسے ایسے اعجاز طریق عمل الترب یعنی مسمریزمی طریق سے بطور لہو و لعب نہ بطور حقیقت ظہور میں آسکیں۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۰۵ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ج ۳ ص ۲۵۵، ۲۵۶)

۴۔ "اور یہ بات قطعی اور یقینی طور پر ثابت ہو چکی ہے کہ حضرت مسیح ابن مریم باذن و حکم الٰہی الیسع نبی کی طرح اس عمل الترب (مسمریزم) میں کمال رکھتے تھے۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۰۸ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۷ حاشیہ)

۵۔ "بہرحال مسیح کی یہ تربی (مسمریزم کی) کاروائیاں زمانہ کے مناسب حال بطور خاص مصلحت کے تھیں، مگر یاد رکھنا چاہئے کہ یہ عمل (مسمریزم) ایسا قدر کے لائق نہیں جیسا کہ عوام الناس اس کو خیال کرتے ہیں، اگر یہ عاجز اس عمل کو مکروہ اور قابل نفرت نہ سمجھتا تو خداتعالیٰ کے فضل و توفیق سے امید قوی رکھتا تھا کہ ان عجوبہ نمائیوں میں حضرت مسیح ابن مریم سے کم نہ رہتا۔" (اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا آنجہانی کو بھی مسمریزم میں خاصی مشق حاصل تھی۔ ناقل)

(ازالہ اوھام ص ۳۰۹ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۷، ۲۵۸ حاشیہ)

۶۔ "مسیح حضرت مسیح جسمانی بیماروں کو اس عمل (مسمریزم) کے ذریعہ سے اچھا کرتے رہے، مگر ہدایت اور توحید اور دینی استقامتوں کے کامل حال طور پر دلوں میں قائم کرنے کے بارے میں ان کی کاروائیوں کا نمبر ایسا کم درجہ کا رہا کہ قریب قریب ناکام کے رہے۔"

(ازالہ اوھام ص ۳۱۱ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۸)

۷۔ "حضرت مسیح کے عمل الترب (مسمریزم) سے وہ مردے جو زندہ ہوتے تھے یعنی وہ قریب الموت آدمی (مردوں کو زندہ کرنے کی یہی تاویل یہودی کرتے تھے۔ ناقل) جو گویا نئے سرے سے زندہ ہو جاتے تھے وہ بلا توقف چند منٹ میں مر جاتے تھے۔"

(ازالہ اوھام ص ۳۱۱ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۸)

۸۔ "اور یہ جو میں نے مسمریزی طریق کا "عمل الترب" نام رکھا، جس میں حضرت مسیح بھی کسی درجہ تک مشق رکھتے تھے، یہ الہامی نام ہے۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۱۲ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۵۹ حاشیہ)

۹۔ "حضرت مسیح جو پرندے بناتے تھے...... ان پرندوں میں واقعی اور حقیقی حیات پیدا نہیں ہوتی تھی، بلکہ صرف ظلی اور مجازی اور جھوٹی (کیوں صاحبزادہ صاحب! ظلی، مجازی، اور جھوٹی، یہ تینوں لفظ ایک ہی مفہوم رکھتے ہیں نا۔ ؟ ناقل) حیات جو عمل الترب (مسمریزم) کے ذریعہ سے پیدا ہو سکتی ہے اور جھوٹ جھلک کی طرح ان میں نمودار ہو جاتی تھی۔ "

(ازالہ اوہام ص ۳۱۸ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۶۱، ۲۶۲)

۱۰۔ "مسیح کے ایسے عجائب کاموں میں اس کو طاقت بخشی گئی تھی اور خدا تعالیٰ نے صاف فرما دیا ہے کہ وہ ایک فطرتی طاقت تھی جو ہر ایک فرد بشر کی فطرت میں مودع ہے، مسیح سے اس کی کچھ خصوصیت نہیں۔ " (خدا نے کہیں ایسا نہیں فرمایا، مرزا کا سفید جھوٹ ہے۔ ناقل)

(ازالہ اوہام ص ۳۲۱ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۶۳)

۱۱۔ "مسیح کے معجزات تو اس تالاب کی وجہ سے بے رونق اور بے قدر تھے جو مسیح کی ولادت سے بھی پہلے مظہر عجائبات تھا۔ جس میں ہر قسم کے بیمار اور تمام مجذوم، مفلوج، مبروص وغیرہ ایک ہی غوطہ مار کر اچھے ہو جاتے تھے لیکن بعد کے زمانوں میں جو لوگوں نے اس قسم کے خوارق دکھلائے اس وقت تو کوئی تالاب بھی موجود نہیں تھا۔ "

(ازالہ اوہام ص ۳۲۱ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۶۳)

۱۲۔ "غرض یہ اعتقاد بالکل غلط اور فاسد اور مشرکانہ خیال ہے (جو قرآن کریم نے بیان فرمایا۔ ناقل) کہ مسیح مٹی کے پرندے بنا کر ان میں پھونک مار کر انہیں سچ مچ کے جانور بنا دیتا تھا، نہیں! بلکہ صرف عمل الترب (مسمریزم) تھا جو روح کی قوت سے ترقی پذیر ہو گیا تھا۔ "

(ازالہ اوہام ص ۳۲۲ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۶۳)

۱۳۔ "یہ بھی ممکن ہے کہ مسیح ایسے کام کے لئے اس تالاب کی مٹی لاتا تھا جس میں روح القدس کی تاثیر رکھی گئی تھی۔ "

(ازالہ اوھام ص ۳۲۲ حاشیہ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۶۳)

۱۴۔ "بہرحال یہ معجزہ صرف ایک کھیل کی قسم میں سے تھا، اور وہ مٹی در حقیقت ایک مٹی ہی رہتی تھی۔ جیسے سامری کا گوسالہ"

(ازالہ اوھام ص ۳۲۲ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۶۳ حاشیہ)

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں مرزا آنجہانی نے جس پراگندہ ذہنی کا مظاہرہ کیا ہے وہ خاص یہودیانہ تکنیک ہے ایک یہودی ہی یہ جسارت کر سکتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے عظیم الشان معجزوں کو مکرو فریب، مسمریزم، کھیل تماشہ کہہ کر بے رونق، بے قدر، مکروہ اور قابل نفرت ٹھہرائے۔ اسی بناء پر میں نے یہودیت اور قادیانیت کے درمیان ایک مشابہت یہ لکھی تھی کہ:

"یہودیت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزات کو لہو ولعب یا مسمریزم قرار دیتی ہے ٹھیک یہی موقف قادیانیت بھی پیش کرتی ہے۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک ص ۵)

مرزا طاہر احمد صاحب نے میرے اس فقرہ کو جھوٹ اور بہتان قرار دیا ہے۔ اور قارئین کرام، مرزا آنجہانی کے مندرجہ بالا اقتباسات پڑھ کر خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ جھوٹ اور بہتان سے میں نے کام لیا ہے یا اس دولت کے چشمے خود مرزا طاہر احمد صاحب کے گھر میں ابل رہے ہیں؟

## حضرت مسیح اور صلیب:

اسلام اور یہودیت کے درمیان جن جن مسائل میں نزاع ہے ان میں سے ایک یہودیوں کا یہ دعویٰ ہے کہ انہوں نے سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو دار پر کھینچا اور پولوس نے جو واقعتہً یہودی تھا مگر حضرت مسیح علیہ السلام کی تعلیم کو بگاڑنے کے لئے اس نے عیسائیت کا لبادہ اوڑھ لیا تھا۔ یہود کا یہ دعویٰ علماء کو نہ صرف تسلیم کرا دیا بلکہ اس پہ صلیب کے تقدس اور کفارہ کا عقیدہ بھی ایجاد کیا، مگر قرآن کریم یہود کے اس دعویٰ کو تسلیم نہیں کرتا، بلکہ ایک بے بنیاد افسانہ قرار دیتے ہوئے اسے مسترد کرتا ہے چنانچہ ارشاد خداوندی ہے: "وما صلبوہ ولکن شبہ لھم۔" اور وہ نہ تو حضرت مسیح کو قتل کر سکے، نہ آپ کو

سولی دے سکے، بلکہ ان کو دھوکہ ہوا۔ " قرآن کریم کی اس حرف کی روشنی میں تمام امت اسلامیہ کا قطعی عقیدہ یہ ہے کہ کہ عیسیٰ علیہ السلام گرفتار نہیں ہوئے، نہ انہیں سولی پر لٹکایا گیا۔ بلکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں آسمان پر اٹھالیا۔ قرآن کریم کے اس صاف صاف اعلان کے بعد کسی مسلمان کو بھی یہ جرأت نہیں ہوئی، نہ ہو سکتی ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو سولی دیئے جانے کے یہودی افسانہ کو ایک لمحہ کے لئے بھی تسلیم کرے مرزا غلام احمد قادیانی آنجہانی کے عقائد و نظریات چونکہ یہودیت کا چربہ ہیں اس لئے اس نے قرآن کریم کی تصریح اور ملت اسلامیہ کے عقیدہ کو پشت انداز کر کے یہودی افسانہ کو اپنا دین وایمان قرار دیا۔ اور حضرت مسیح علیہ السلام کی صلیب کشی کا وہ ذلت آمیز نقشہ کھینچا جسے پڑھ کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ازالہ اوہام میں لکھتا ہے:

۱۔ "پھر بعد اس کے مسیح ان (یہودیوں) کے حوالہ کیا گیا، اور اس کے تازیانے لگائے گئے، اور جس قدر گالیاں سننا اور فقیہوں اور مولویوں کے اشارے سے طمانچے کھانا اور ہنسی اور ٹھٹھے سے اڑائے جانا اس کے حق میں مقدر تھا۔ سب نے دیکھا، آخر صلیب دینے کے لئے تیار ہوئے..... تب یہودیوں نے جلدی سے مسیح کو دو چوروں کے ساتھ صلیب پر چڑھا دیا۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۸۰ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۲۹۵، ۲۹۶)

۲۔ "مسیح پر جو یہ مصیبت آئی کہ وہ صلیب پر چڑھایا گیا اور کیلیں اس کے اعضاء میں ٹھوکی گئیں، جس سے وہ غشی کی حالت میں ہو گیا۔ یہ مصیبت در حقیقت موت سے کچھ کم نہ تھی۔"

(ازالہ اوہام ص ۳۹۲ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۳۰۲)

۳۔ "چونکہ مسیح ایک انسان تھا اور اس نے دیکھا کہ تمام سامان میرے مرنے کے موجود ہو گئے ہیں۔ لہٰذا اس نے برعایت اسباب گمان کیا کہ شاید آج میں مر جاؤں گا سو باعث ہیبت تجلی جلالی حالت موجودہ کو دیکھ کر ضعف بشریت اس پر غالب ہو گیا تھا۔ تبھی اس نے دل برداشتہ ہو کر کہا! ایلی ایلی لما سبقتنی، یعنی اے میرے خدا اے میرے خدا تو نے

مجھے کیوں چھوڑ دیا اور کیوں اس وعدہ کا ایفا نہ کیا جو تو نے پہلے سے کر رکھا تھا۔ "

(ازالہ اوہام ص ۳۹۴ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۳۰۳، ۳۰۴)

مرزا آنجہانی کی یہ ایمان سوز تحریر یہودیت کی پس خوردہ ہے، ورنہ جیسا کہ ابھی عرض کر چکا ہوں امت اسلامیہ میں سے ایک فرد بھی حضرت مسیح علیہ السلام کی اس ذلت آمیز گرفتاری اور صلیب کشی کا قائل نہیں مرزا آنجہانی کی اسی یہودیت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے میں نے لکھا تھا کہ "یہودی دعوئی کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو سولی دی گئی، قادیانیت یہودیوں کی تقلید میں اس قصہ کو من وعن تسلیم کر کے صرف اتنی ترمیم کرتی ہے کہ وہ صلیب پر مرے نہیں تھے، بلکہ انہیں نیم مردہ حالت میں اتار لیا گیا تھا۔ مرزا احمد صاحب نے میرے اس فقرہ کا جواب دیا ہے وہ یہ ہے:

"اصل بحث تو تھا ہی یہی کہ یہودی حضرت مسیح کو صلیبی موت دینے میں کامیاب ہوئے کہ نہیں۔ اس بنیادی نزاع میں احمدیت اور یہودیت کے عقائد میں قطبین کا فرق ہے محض صلیب پر چڑھائے جانے کی تاریخی اور ثابت شدہ حقیقت میں اتفاق کو ایک اعتراض مماثلت کے طور پر پیش کرنا لغویت کی انتہاء ہے۔ "

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۳۷)

مرزا طاہر احمد صاحب حضرت مسیح کے صلیب پر چڑھائے جانے کو تاریخی اور ثابت شدہ حقیقت کہہ کر گویا یہ تسلیم کرتے ہیں کہ راقم الحروف نے جو کچھ لکھا، مگر ان کے نزدیک یہ کوئی قابل اعتراض بات نہیں، کیونکہ بقول ان کے حضرت مسیح علیہ السلام کا یہودیوں کے ہاتھ میں گرفتار ہونا، گالیاں کھانا، ان کو تازیانے لگایا جانا، کانٹوں کا تاج پہنایا جانا، ان کے منہ پر تھوکا جانا۔ انہیں صلیب پر چڑھایا جانا، ان کے جسم میں کیلیں ٹھونکا جانا، ان کا ایلی ایلی پکارنا۔ ان پر غشی طاری ہو جانا اور بالآخر مجازی طور پر ان کا صلیب پر مر جانا، یہ سب کچھ ایک "ثابت شدہ تاریخی حقیقت" ہے اور یہ جو لوگ حضرت مسیح علیہ السلام اس حیا سوز ذلت و رسوائی کے قائل ہیں ان پر اعتراض کرنا صاحبزادہ صاحب کے نزدیک "لغویت کی انتہاء ہے۔ "

یہودی افسانوں کو (جن کی قرآن کریم واضح طور پر تردید کر چکا ہے) "ثابت شدہ تاریخی حقیقت کہنے پر میں مرزا طاہر احمد صاحب کو معذور سمجھتا ہوں کیونکہ ان کے گھر جب نبی سازی کی جعلی ٹکسال موجود ہے تو تاریخ سازی کی ٹکسال کا ہونا کچھ تعجب خیز نہیں، اس لئے وہ جس بے بنیاد افسانے کو جب چاہیں "تاریخی حقیقت" بنا سکتے ہیں۔ مگر میں ان سے گزارش کرنے کی اجازت چاہوں گا کہ ان کی اس مزعومہ تاریخی حقیقت کا وجود نہاخانہ مرزائیت کے سوا کہیں نہیں اس کا نہ قرآن و حدیث میں ذکر ہے نہ کسی اسلامی تاریخ میں۔ مرزا آنجہانی کا یہ تخیلاتی کرشمہ ہے کہ اس نے یہودیت، عیسائیت اور اسلام کا ایک ایسا ملغوبہ تیار کرنے کی سعی مذموم کی جسے قرآن کریم اور ملت اسلامیہ قبول کرنے کے لئے تیار نہیں۔ آیئے یہ دیکھیں کہ اس بحث میں مرزا آنجہانی کو اللہ میاں سے کن کن نکات میں اختلاف ہے اور قرآن کریم آنجہانی کی خود تراشیدہ "تاریخی گپ" کی کس طرح تردید کرتا ہے۔

۱۔ مرزا آنجہانی بتقلید یہود یہ دعویٰ کرتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام یہود کے ہاتھوں میں گرفتار ہوئے۔ اس کے برعکس قرآن کریم حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر انعامات خداوندی شمار کرتے ہوئے یہ اعلان کرتا ہے: واذ کففت بنی اسرائیل عنک۔ "اور یاد کر جب میں نے ہٹائے رکھا بنی اسرائیل کو تجھ سے۔" یعنی یہود حضرت مسیح کو گرفتار تو کیا کرتے اللہ تعالیٰ نے انہیں آپ کے قریب تک پھٹکنے نہیں دیا۔

۲۔ مرزا آنجہانی کا کہنا ہے کہ یہود، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو پکڑ کر صلیب دینے کا جو منصوبہ بنا رہے تھے اس میں وہ کامیاب ہوئے۔ مگر قرآن کریم اس مرزائی دعویٰ کی تردید کرتے ہوئے تصریح کرتا ہے کہ یہود کے تمام منصوبے خاک میں مل کر رہ گئے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حفاظت و صیانت کے متعلق خدائی تدبیر کامیاب ہوئی۔ ومکروا ومکر اللہ واللہ خیر الماکرین۔

۳۔ مرزا آنجہانی کہتا ہے کہ یہود کے ناپاک ہاتھوں نے نعوذ باللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مقدس چہرہ پر طمانچے رسید کئے، مگر قرآن کریم اعلان کرتا ہے کہ یہ قطعاً غلط ہے ہوا یہ کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت کو اپنے قبضہ میں لے لیا۔ انہیں اپنی طرف اٹھا لیا اور کافروں کے نجس ہاتھوں سے انہیں پاک رکھا۔ اذ قال اللہ یعیسیٰ انی متوفیک و رافعک الی و مطہرک من الذین کفروا۔

۴۔ مرزا آنجہانی کہتا ہے کہ یہود کے ہاتھوں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تذلیل مقدر تھی انہیں گالیاں دی گئیں ان کے منہ پر تھوکا گیا۔ انہیں کانٹوں کا تاج پہنایا گیا۔ ان کے مقدس جسم کو چھیدا گیا۔ مگر قرآن کریم کہتا ہے کہ وہ دنیا و آخرت میں ذو وجاہت تھے اور مقرب بارگاہ خداوندی تھے ناممکن تھا کہ یہود کی جانب سے حضرت مسیح کی وجاہت کے خلاف کوئی حرکت ان سے کی جاتی، وجیها فی الدنیا والاخرة ومن المقربین۔

۵۔ مرزا آنجہانی کہتا ہے کہ انہیں دو چوروں کے ساتھ صلیب دیئے پر چڑھایا گیا مگر قرآن کریم اعلان کرتا ہے کہ دنیا کی کوئی طاقت نہیں تھی جو انہیں صلیب پر چڑھا سکے وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لھم اس لئے مسیح کو صلیب پر چڑھائے جانے کا افسانہ محض جھوٹ ہے۔

۶۔ مرزا آنجہانی کہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو یہود کی دست درازیوں سے بچانے کا وعدہ کیا، مگر یہ وعدہ پورا نہیں کیا۔ اس لئے خدا کی وعدہ خلافی کی شکایت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ایلی ایلی لما سبقتنی کہہ کر کرنی پڑی۔

"یعنی اے میرے خدا اے میرے خدا تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا اور کیوں اس وعدہ کا ایفاء نہ کیا جو تو نے پہلے سے کر رکھا تھا۔"

(ازالہ ص ۳۹۴ مندرجہ روحانی خزائن ج ۳ ص ۳۰۳، ۳۰۴)

مگر قرآن کریم اس مرزائی افتراء کی تردید کرتا ہے کہ نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ نے اپنا وعدہ ٹھیک ٹھیک پورا کیا اور اسی وعدہ کے مطابق بحفاظت تمام ان کو اپنی طرف آسمان پر اٹھا لیا۔ "بل رفعه الله الیہ۔"

۷۔ مرزا آنجہانی کہتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام دیار غربت میں مر گئے۔ قرآن کریم اس مرزائی افسانے کی تردید کرتا ہے کہ وہ مرے نہیں بلکہ زندہ ہیں۔ ابھی دنیا میں ان کی دوبارہ آمد مقدر ہے اور ان کی تشریف آوری قیامت کا نشان ہے۔ اس لئے اے مسلمانو! ان قادیانی ہفوات کی وجہ سے شک و شبہ میں مت پڑو۔ وانه لعلم للساعة فلا تمترن بها۔

قرآن کریم یہ بھی بتاتا ہے کہ ان کی وفات اس وقت ہوگی جبکہ ان کی موت سے

پہلے تمام اہل کتاب ان پر ایمان لاچکے ہوں گے، اور ایک شخص بھی کفر کا مرتکب نہیں رہے گا۔ وان من اھل الکتاب الا لیؤمنن بہ قبل موتہ۔ صاحبزادہ صاحب! یہ ہے وہ "تاریخی حقیقت" جو عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں قرآن کریم پیش کرتا ہے اور اسی حقیقت کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر آج تک تمام امت اسلامیہ "ثابت شدہ" تسلیم کرتی آئی ہے۔

حافظ ابن کثیر نے بسند صحیح حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ "تاریخی حقیقت" ان الفاظ میں نقل کی ہے:

لما أراد الله أن يرفع عيسٰى إلى السماء خرج إلى أصحابه وفي البيت اثنا عشر رجلاً من الحواريين يعني فخرج عليهم من عين في البيت ورأسه يقطر ماءً، فقال: إنّ منكم من يكفر بي اثنتي عشرة مرّة بعد أن آمن بي، ثم قال: أيكم يلقى عليه شبهي فيقتل مكاني ويكون معي في درجتي (وفي رواية: ويكون رفيقي في الجنة) فقام شابٌ من أحدثهم سنًا، فقال له: اجلس، ثم أعاد عليهم، فقام الشابٌ، فقال: اجلس، ثمّ أعاد فقام الشاب، فقال: أنا، فقال: أنت ذاك، فألقي عليه شبه عيسٰى، ورفع عيسٰى من روزنةٍ في البيت إلى السماء، وجاء الطلب من اليهود، فأخذوا الشبَهَ، فقتلوه ثم صلبوه.

(تفسیر ابن کثیر ص۵۷۴ ج۱، التصریح بما تواتر فی نزول المسیح ص۲۸۹ مطبوعہ حلب)

ترجمہ: "جب اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو (اپنے پیشگی وعدہ کے موافق) آسمان کی طرف اٹھانے کا ارادہ کیا تو آپ اپنے شاگردوں کے پاس تشریف لائے، مکان میں بارہ حواری تھے، پس آپ ایک چشمے سے، جو مکان میں تھا، غسل کرکے اس حالت میں ان کے پاس آئے کہ آپ کے سر مبارک سے پانی کے قطرے ٹپک رہے تھے (حدیث میں آتا ہے کہ جب قرب قیامت میں آسمان سے نازل ہوں گے

اس وقت بھی یہی کیفیت ہوگی۔ مشکوٰۃ ص ۴۸۳) پس آپ نے فرمایا تم میں سے بعض مجھ پر ایمان لانے کے بعد میرے ساتھ بارہ مرتبہ کفر کریں گے، پھر فرمایا! تم میں سے کون (پسند کرتا) ہے کہ اس پر میری شباہت ڈال دی جائے، پس اسے میرے بجائے قتل کر دیا جائے اور وہ جنت میں میرا رفیق ہو۔ یہ سن کر ان میں سب سے کم عمر نوجوان کھڑا ہوا آپ نے اس سے فرمایا! تم بیٹھ جاؤ۔ پھر آپ نے دوبارہ یہی بات دہرائی تو وہی نوجوان پھر کھڑا ہو گیا۔ آپ نے فرمایا! تم بیٹھ جاؤ، تیسری بار پھر یہی فرمایا۔ اب کے بھی اسی نوجوان نے سبقت کی، آپ نے فرمایا! "ہاں تم ہی وہ شخص ہو۔" پس اس نوجوان پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شباہت ڈال دی گئی۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مکان کے روشن دان سے آسمان کی طرف اٹھا لیا گیا۔ اور یہودیوں کی ایک جماعت تلاش کرتی ہوئی آئی، انہوں نے اس نوجوان کو جس پر حضرت عیسیٰ کی شباہت ڈالی گئی تھی پکڑ کر قتل کر دیا۔"

(تفسیر ابن کثیر ص ۵۷۴ ج ۱۔ التصریح بما تواتر فی نزول المسیح ص ۲۸۳ مطبوعہ حلب)

یہ تو ہے مسلمانوں کی مسلمہ تاریخی حقیقت ـــــ کیا اس کے مقابلہ میں مرزا طاہر احمد صاحب اس مضمون کی کوئی آیت، کوئی حدیث، کسی صحابی یا تابعی کا ارشاد، کسی فقیہ و محدث کا قول پیش کر سکتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو گرفتار کیا گیا، ان سے رسوا کن سلوک کیا گیا، ان کو سولی پر لٹکایا گیا اور بالآخر یہودیوں نے یہ سمجھ کر کہ اب یہ مر چکا ہے ان کو صلیب پر سے اتار کر دفن کر دیا۔ اگر مرزا طاہر احمد صاحب اس مزعومہ "تاریخی حقیقت" کو اسلامی لٹریچر سے ثابت کر دیتے تو ان کا اپنے دادا کی قبر پر بے حد احسان ہوتا، لیکن جب وہ یہ ثابت نہیں کر سکے اور نہ قیامت تک کر سکتے ہیں تو انہیں اس یہودی مرزائی افسانہ کو "تاریخی حقیقت" کہتے ہوئے کچھ تو شرمانا چاہئے تھا۔

## قادیانیت کی اسلام دشمنی:

میں نے لکھا تھا کہ یہود کی طرح قادیانیت بھی اسلام اور مسلمانوں کی بد ترین

دشمن ہے اس کے لئے میں نے الفضل ۳/ جنوری ۱۹۵۲ء کا حوالہ بایں الفاظ دیا تھا:

"ہم فتح یاب ہوں گے، اور تم ضرور مجرموں کی طرح ہمارے سامنے پیش ہو گے اس دن تمہارا حشر بھی وہی ہو گا جو فتح مکہ کے دن ابو جہل اور اس کی پارٹی کا ہوا تھا۔"

صاحبزادہ مرزا طاہر احمد صاحب کو شکایت ہے کہ میں نے بقول ان کے دیانتداری سے کام نہیں لیا۔ الفضل کا "اصل اقتباس" نقل نہیں کیا۔ صرف اس کا خلاصہ نقل کر دیا۔ اس کے بعد انہوں نے قارئین کی توجہ کے لئے "اصل اقتباس" نقل کر دیا ہے، جو حسب ذیل ہے:

"یہ محض اکثریت میں ہونے کا نتیجہ ہے کہ ایسی باتیں کر رہے ہو، لیکن غور کرو کیا ابو جہل کی بھی یہی دلیل نہ تھی کہ (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) کو کوئی حق نہیں کہ وہ ہمارے ملک کی ننانوے فیصد آبادی کے ______ خلاف کوئی بات کہے۔ آخر آج جو دلیل تم دیتے ہو کیا وہی دلائل ابو جہل نہیں دیا کرتا تھا؟ تمہارے کہنے پر بے شک حکومت مجھے پکڑ سکتی ہے، قید کر سکتی ہے، مار سکتی ہے لیکن میرے عقیدہ کو وہ دبا نہیں سکتی کہ میرا عقیدہ جیتنے والا عقیدہ ہے وہ یقیناً ایک دن جیتے گا۔ (جی ہاں! نوے سال سے جیت ہی رہا ہے، اور ۷ ستمبر ۱۹۷۴ء کو تو قومی اسمبلی میں بالکل ہی جیت گیا قادیانیوں کی اصطلاح میں ذلت اور رسوائی کا نام ہی جیت ہے۔ اور یہ ان کا ازلی مقدر ہے) تب ایسا تکبر کرنے والے لوگ پشیمان ہونے کی حالت میں آئیں گے اور انہیں کہا جائے گا، جاؤ، تمہارا فتویٰ اب تم پر عائد کیا جائے۔ جب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ فتح کیا اور اکثریت کا گھمنڈ کرنے والے لوگ آپؐ کے سامنے پیش ہوئے تو آپؐ نے انہیں فرمایا اب تمہارے ساتھ کیا سلوک کیا جائے۔ آپؐ کا مقصد کہنے سے یہی تھا کہ وہ اپنی اکثریت کے زعم میں جو کہا کرتے تھے وہ انہیں یاد دلا دیا جائے۔"

صاحبزادہ صاحب کا نقل کردہ "اصل اقتباس" اور میرا پیش کردہ خلاصہ

دونوں قارئین کے سامنے ہیں، وہ خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ اس طویل اقتباس میں جو کچھ کہا گیا ہے کیا میں نے دو جملوں میں اسی مضمون کو کم و کاست نقل نہیں کر دیا؟ یعنی قادیانیت کو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اور مسلمانوں کی کفار مکہ کی حیثیت دینا۔ قادیانیت کا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح فتحیاب ہونا اور مسلمانوں کا کفار مکہ کی طرح قادیانی دربار میں مجرموں کی طرح پیش ہونا۔۔۔ یہی نتیجہ میں نے اپنے رسالہ میں اخذ کیا تھا کہ:

"جس گروہ کے نزدیک تمام عالم اسلام "ابو جہل اور اس کی پارٹی" کی حیثیت رکھتا ہو، اور وہ اپنے آپ کو "محمد رسول اللہ کا بروز" قرار دیتا ہو۔ اس کی عداوت مسلمانوں کے ایک ایک فرد سے کس قدر ہو سکتی ہے؟ اس کو سمجھنے کے لئے کسی غیر معمولی فہم و ذکاوت کی ضرورت نہیں۔" (رسالہ ربوہ سے تل ابیب تک ص ۵)

لطف یہ کہ یہی نتیجہ خود مرزا طاہر احمد صاحب نے اپنے نقل کردہ طویل اقتباس سے اخذ کیا ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔

" جماعت احمدیہ کی مثال حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے متبعین کی اس حالت سے دی گئی ہے۔ جبکہ آپ کمزور تھے اور دشمن بھاری اکثریت میں تھے، اس کے باوجود چونکہ مسلمانوں کا عقیدہ جیتنے والا عقیدہ تھا (اسے کہتے ہیں "حق بر زباں شود جاری۔" صاحبزادہ صاحب! اطمینان رکھئے اب بھی انشاء اللہ مسلمانوں کا عقیدہ ہی جیتنے والا ہے، اور قیامت تک رہے گا۔ اسلام کے مقابلہ میں قادیانیت کے یہودیانہ عقائد کو انشاء اللہ شکست ہی ہوگی۔) اس لئے اللہ تعالیٰ نے آپ کی قلت کو کثرت میں بدل دیا، اور آپ کے نظریے کو مخالفین پر غالب کر دیا۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۳۱)

قادیانی لیڈر خود کو محمد رسول اللہ بتائیں، دنیا بھر کے مسلمانوں کو "کفار مکہ" ٹھہرائیں، اور انہیں قادیانی شہنشاہیت کے دربار معلیٰ میں پابجولاں پیش ہونے کی دھمکی

دیں یہ تو "بددیانتی" نہیں، اور اگر مسلمان اس گیدڑ بھبکی پر ذرا بھی شکایت کریں تو یہ صاحبزادہ صاحب کے نزدیک "بددیانتی" ہے۔ چہ خوب۔ خرد کا نام جنون اور جنون کا خرد رکھنے کی کیسی اچھی مثال ہے؟

## قادیانی رحم و بخشش

جناب مرزا طاہر احمد صاحب نے اس بحث کے ضمن میں یہ لطیف نکتہ بھی ارشاد فرمایا ہے کہ جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن لا تثریب علیکم الیوم کہہ کر بخشش عام کا اعلان فرمادیا تھا، اسی طرح قادیانیوں کو جب "فتح مکہ" نصیب ہوگی تو وہ بھی اس سنت نبوی کا مظاہرہ کریں گے، وہ لکھتے ہیں:

> "جب احمدی اپنے لئے "فتح مکہ" کی مثال اور حضرت محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم کا اسوہ اختیار کرتے ہیں تو اس سے اپنے دشمنوں کے لئے ان کی ہمدردی ثابت ہوتی ہے نہ کہ عداوت، عفو ثابت ہوتا ہے نہ کہ انتقام، محبت ثابت ہوتی ہے نہ کہ نفرت۔"
>
> (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۴۲)

میں جناب صاحبزادہ صاحب کا ممنون ہوں کہ وہ تمام عالم اسلام کو کفار مکہ کہہ کر بھی ان سے عداوت و نفرت اور انتقام کے بجائے محبت و ہمدردی اور عفو و درگزر کی پیش کش کرتے ہیں۔ مگر مجھے افسوس ہے کہ قادیانیت کی تاریخ ان کے اس دعویٰ کو جھٹلاتی ہے۔ آج تک قادیانیت کا کردار یہ رہا ہے کہ وہ اپنے دشمنوں، کے حق میں سراپا انتقام، سراپا نفرت اور سراپا عداوت رہی ہے۔ قادیانی ذہنیت مرزا محمود احمد صاحب کے مندرجہ ذیل الفاظ سے عریاں ہو کر سامنے آجاتی ہے:

> "اب زمانہ بدل گیا ہے، دیکھو! پہلے جو مسیح آیا تھا اسے دشمنوں نے صلیب پر چڑھایا، (میں اوپر بتاچکا ہوں کہ مسیح علیہ السلام کا صلیب پر لٹکایا جانا یہودی، قادیانی گپ ہے) مگر اب مسیح (یعنی مرزا آنجہانی) اس لئے آیا کہ اپنے مخالفین کو موت کے گھاٹ اتار دے۔"
>
> (الفضل ۹/ اگست ۱۹۳۷ء)

دوسری جگہ اپنے مریدوں کو "رحم و کرم" پر اکساتے ہوئے مرزا محمود صاحب انھیں بایں الفاظ غیرت دلاتے ہیں:

"اگر تم میں رائی کے دانہ کے برابر بھی حیا ہے اور تمہارا یہ عقیدہ ہے کہ "دشمن کو سزا" دینی چاہئے تو پھر یا تم دنیا سے مٹ جاؤ یا گالیاں دینے والوں کو مٹا ڈالو ..... اگر کوئی انسان سمجھتا ہے کہ اس میں "مارنے کی طاقت" ہے تو میں اسے کہوں گا کہ اے بے شرم! تو آگے کیوں نہیں جاتا اور اس منہ کو کیوں توڑ نہیں دیتا۔"

(الفضل ص ۶ مورخہ ۵/ جون ۱۹۳۷ء)

یہ ہے مرزا طاہر احمد اور ان کے باپ دادا کا جذبۂ عفو و درگذر۔ وہ تو خیر ہوئی کہ "خدا گنجے کو ناخن نہ دے" کے مطابق قادیانی لیڈروں کو کبھی لیلائے اقتدار سے ہم آغوشی نصیب نہ ہوئی بلکہ یہودیوں کی طرح ہمیشہ محکوم و مجبور، مطرود و مقہور اور ذلیل و رسوا ہی رہا کئے، ورنہ خدا جانے دشمن کو کس کس طرح کی سزائیں دی جاتیں اور مخالفین کو کس کس طرح موت کے گھاٹ اتارا جاتا۔ تاہم مرزائی خانوادہ کو اپنی جماعت میں پورا اقتدار حاصل رہا اسی کے نشہ میں بدمست ہو کر اپنے مخلص ساتھیوں کو جس ظلم و ستم اور بہیمیت و بربریت کا نشانہ انہوں نے بنایا اس سے ہٹلر اور سٹالن کی روح بھی کانپ اٹھی ہوگی۔ مثلاً:

○ ..... فخر الدین ملتانی کو دن دہاڑے بھرے بازار میں قتل کیا گیا، اور قادیان کی "شریف بستی" میں ایک شخص بھی اس کے قتل کی شہادت دینے کے لئے آگے نہ بڑھا۔ یہ وہی فخر الدین ہے جس نے سالہا سال اپنے خون پسینہ سے قادیانیت کے شجرہ خبیثہ کی آبیاری کی تھی، اور مرتے وقت بھی قادیانیت پر مرنے کا اعلان کر رہا تھا، اسے اس درندگی کا نشانہ محض اس لئے بنایا گیا کہ اسے بدقسمتی سے قادیان کے شاہی خانوادہ کے رازہائے درون پردہ کا علم ہو گیا تھا۔

○ ..... اسی نوعیت کا سلوک محمد امین پٹھان سے کیا گیا، اور اس کے قاتل کو پھانسی کی سزا ہوئی تو قومی ہیرو کی حیثیت سے اس کی لاش کا اعزاز و اکرام کیا گیا۔

○ ..... مولوی عبدالکریم مباہلہ پر قاتلانہ حملہ کیا گیا، جس کے نتیجہ میں اس کا رفیق محمد حسین ہلاک ہوا۔

○ ...... مولوی عبدالکریم کا مکان جلایا اور ڈھایا گیا، مباہلہ مرحوم کو قادیان بدر ہونے پر مجبور کیا گیا۔ اس کا جرم یہ تھا کہ اس نے اپنی بہن کی حمایت میں قادیانی خلیفہ کو مباہلہ کی دعوت دی تھی۔

○ ...... فخرالدین ملتانی، عبدالرحمان مصری، عبدالکریم مباہلہ، عبدالمنان عمراور دیگر بے شمار افراد کا سماجی بائیکاٹ کیا گیا۔ کیونکہ اپنی دست درازیوں پر پردہ ڈالنے کے لئے خلافت قادیان نے ان پر "منافق" کا فتویٰ صادر کیا تھا۔

○ ...... مرزا آنجہانی کے مخلص رفیق مسٹر محمد علی کی بیوی پر جاسوسی کا الزام لگایا گیا۔

○ ...... عبدالمنان عمر کی بیوی کو اسپرین کی جگہ چوہے مار گولیاں سپلائی کی گئیں۔

○ ...... لاہوری جماعت کو دوزخ کی چلتی پھرتی آگ، دنیا کی بدترین قوم اور سنڈاس میں پڑے ہوئے چھلکے کا خطاب دیا گیا ــــ میں نے صاحبزادہ طاہر احمد صاحب کی چشم عبرت کے لئے چند اشارے کئے ہیں جن کے عینی شاہد آج بھی زندہ ہیں، ورنہ مرزا طاہر احمد صاحب کے خاندان کے رحم و کرم اور عفوو درگزر کی اتنی طویل داستان ریکارڈ پر موجود ہے کہ اس کے لئے ایک ضخیم دفتر بھی ناکافی ہے۔

مسٹر جی، ڈی کھوسلہ سشن جج گورداسپور کے مندرجہ ذیل الفاظ قادیانی، "عفوو درگزر" پر بلیغ تبصرہ کی حیثیت رکھتے ہیں:

> "مرزائی طاقت اتنی بڑھ گئی تھی کہ کوئی سامنے آکر سچ بولنے کے لئے تیار نہ تھا، ہمارے سامنے عبدالکریم کے مکان کا واقعہ بھی ہے۔ عبدالکریم کو قادیان سے نکالنے کے بعد اس کا مکان جلا دیا گیا۔ قادیان سمال ٹاؤن کمیٹی سے حکم حاصل کر کے نیم قانونی طریقے سے اسے گرانے کی کوشش بھی کی گئی۔ یہ افسوسناک واقعات ظاہر کرتے ہیں کہ قادیان میں طوائف الملوکی (ریاست در ریاست) تھی، جس میں آتش زنی اور قتل تک ہوتے تھے۔ مقامی افسروں کے پاس کئی مرتبہ شکایات کی گئیں، لیکن کوئی انسداد نہ ہوا..... قادیان میں ظلم وجور جاری ہونے کے متعلق غیر مشتبہ الزام عائد کئے گئے، لیکن معلوم ہوتا ہے کہ ان کی طرف مطلق توجہ نہ دی گئی..... مرزا نے مسلمانوں کو کافر، سور اور ان کی عورتوں کو کتیوں کا خطاب دے کر ان کے جذبات کو

مشتعل کر دیا تھا۔"

صاحبزادہ صاحب! لا تثریب علیکم الیوم کہہ کر عفو و در گزر کا اعلان کرنا سنت یوسفی ہے، یہ جھوٹے نبی کے چیلوں اور قادیان کے مدعی کاذب کا کام نہیں، بقول سعدی۔

شنیدم کہ مردان راہ خدا
دل دشمناں ہم نہ کردند تنگ
ترا کے میسر شود ایں مقام
کہ با دوستانت خلاف است و جنگ

## قادیانیت کا روحانی چارج:

میں نے لکھا تھا کہ یہودی بھی ساری دنیا پر حکمرانی کے خواب دیکھتے ہیں اور قادیانی بھی قادیانیوں کی حکمرانی کے لئے بے تابی پر میں نے چار حوالے پیش کیے تھے، اول مرزا بشیرالدین کا یہ اعلان کہ:

"ہمیں نہیں معلوم ہمیں کب خدا کی طرف سے دنیا کا چارج سپرد کیا جاتا ہے ہمیں اپنی طرف سے تیار ہو رہنا چاہیے۔"

(الفضل ۲۷ فروری ۱۹۲۲ء بحوالہ قادیانی مذھب ص ۱۳۶ تمہید پنجم طبع پنجم)

صاحبزادہ صاحب اس کی یہ تاویل کرتے ہیں کہ اس سے مراد حکمرانی نہیں بلکہ روحانی ذمہ داری ہے۔ (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۴۴) ان کی یہ تاویل قادیانی تاویلات کا ایسا عمدہ نمونہ ہے جس سے جناب مرزا صاحب کی روح بھی عش عش کر اٹھی ہوگی۔ مگر افسوس! انہیں یاد نہیں رہا کہ روحانی چارج، تو ان کے خاندان کو اسی دن الاٹ کیا جا چکا تھا جب ان کے دادا نے چودھویں صدی کے محمد رسول اللہ کی حیثیت سے ساری دنیا کو اپنی رسالت و نبوت پر ایمان لانے کی دعوت دی تھی، اور جب بیک جنبش قلم ساری امت کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا گیا تھا اب یہ نیا روحانی چارج، کونسا ہے جس کا ان کے سپرد کیا جانا ابھی باقی ہے۔

اور پھر قادیانی لیڈر جس بلند پایہ روحانیت سے سرفراز تھے اس کی حقیقت چند

تعلّی آمیز دعووں کے سوا کچھ نہیں، نہ عبادت الٰہی کی توفیق، نہ ڈھنگ سے نماز روزہ کی، نہ حج وزکوٰۃ کی، نہ مال حرام سے پرہیز کی، نہ غیر محرموں سے اجتناب کی۔ جناب مرزا طاہر احمد صاحب ہی اس روحانی چارج پر فخر کر سکتے ہیں، مسلمانوں کو اس سے پناہ مانگنی چاہئے۔ لیجئے قادیانی لٹریچر سے اس روحانی چارج کی چند جھلکیاں ملاحظہ فرمایئے:

## عبادت الٰہی:

"مولوی رحیم بخش صاحب ساکن تلونڈی ضلع گورداسپور نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد صاحب) امرتسر براہین احمدیہ کی طباعت دیکھنے کے لئے تشریف لے گئے تو کتاب کی طباعت کے دیکھنے کے بعد مجھے فرمایا میاں رحیم بخش چلو سیر کر آئیں۔ جب آپ باغ کی سیر کر رہے تھے تو خاکسار نے عرض کیا کہ حضرت آپ سیر کرتے ہیں۔ ولی لوگ تو سنا ہے شب و روز عبادت الٰہی کرتے رہتے ہیں آپ نے فرمایا ولی اللہ دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک مجاہدہ کش جیسے حضرت باوا فرید شکر گنج اور دوسرے محدث جیسے ابوالحسن خرقانی، محمد اکرم ملتانی، مجدد الف ثانی وغیرہ، یہ دوسری قسم کے ولی بڑے مرتبے کے ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ ان سے بہ کثرت کلام کرتا ہے میں بھی ان میں سے ہوں (گویا عبادت کے بجائے صرف سیر و عوے کافی ہیں۔ ناقل) اور آپ کا اس وقت محدثیت کا دعویٰ تھا (جو بعد میں ترقی کر کے مسیحیت، نبوت، اور خدائی بروز تک جا پہنچا۔ ناقل) (سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۱۳)

## تصنیف اور نماز:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ

سیرۃ المہدی کی روایت ۷۶۳ میں سنین کے لحاظ سے جو واقعات درج ہیں ان میں سے بعض میں مجھے اختلاف ہے جو درج ذیل ہے ______ (۱۳) آپ نے ۱۹۰۱ء میں ۲ ماہ تک مسلسل نمازیں جمع کرنے کا ذکر نہیں کیا۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ بھی درست ہے کہ ایک لمبے عرصے تک نمازیں جمع ہوئی تھیں (کیونکہ مرزا صاحب ان دنوں ایک کتاب کی تصنیف میں مشغول تھے اس لئے ظہر و عصر اکٹھی پڑھ لیتے تھے تاکہ وقت ضائع نہ ہو۔ ناقل")

(سیرۃ المہدی جلد ۳ ص ۱۹۹، ۲۰۲)

## مسنون وضع :

"نماز تکلیف سے بیٹھ کر پڑھی جاتی ہے بعض وقت درمیان میں توڑنی پڑتی ہے اکثر بیٹھے بیٹھے رینگن ہو جاتی ہے اور زمین پر قدم اچھی طرح نہیں جمتا قریب چھ سات ماہ یا زیادہ عرصہ گزر گیا ہے کہ نماز کھڑے ہو کر نہیں پڑھی جاتی اور نہ بیٹھ کر اس وضع پر پڑھی جاتی ہے جو مسنون ہے اور قرأت میں شاید قل ھو اللہ بمشکل پڑھ سکوں کیونکہ ساتھ ہی توجہ کرنے سے تحریک بخارات کی ہوتی ہے۔

(مکتوبات احمدیہ جلد پنجم نمبر ۲ ص ۸۸)

## مشہور فقہی مسئلہ :

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو میں نے بارہا دیکھا کہ گھر میں نماز پڑھاتے تو حضرت ام المومنین کو اپنے دائیں جانب بطور مقتدی کے کھڑا کر لیتے حالانکہ مشہور

فقہی مسئلہ یہ ہے کہ خواہ عورت اکیلی ہی مقتدی ہو تب بھی اسے مرد کے ساتھ نہیں بلکہ الگ پیچھے کھڑا ہونا چاہئے ہاں اکیلا مرد مقتدی ہو تو اسے امام کے ساتھ دائیں طرف کھڑا ہونا چاہئے میں نے حضرت ام المومنین سے پوچھا تو انھوں نے بھی اس بات کی تصدیق کی مگر ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ حضرت صاحب نے مجھ سے یہ بھی فرمایا تھا کہ مجھے بعض اوقات کھڑے ہو کر چکر آ جایا کرتا ہے۔ اس لئے تم میرے پاس کھڑے ہو کر نماز پڑھ لیا کرو۔" (سیرۃ المہدی۔ ج۔ ۳ ص ۱۳۱)

## منہ میں پان:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت صاحب کو سخت کھانسی ہوئی ایسی کہ دم نہ آتا تھا البتہ منہ میں پان رکھ کر قدرے آرام معلوم ہوتا تھا اس وقت آپ نے اس حالت میں پان منہ میں رکھے رکھے نماز پڑھی، تاکہ آرام سے پڑھ سکیں۔" (سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۱۰۳)

## امامت کا شرف:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ کسی وجہ سے مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم نماز نہ پڑھا سکے۔ حضرت خلیفۃ المسیح اول (حکیم نور دین صاحب) بھی موجود نہ تھے تو حضرت صاحب نے حکیم فضل الدین صاحب مرحوم کو نماز پڑھانے کے لئے ارشاد فرمایا۔ انھوں نے عرض کیا کہ حضور تو جانتے ہیں کہ مجھے بواسیر کا مرض ہے اور ہر وقت ریح خارج ہوتی رہتی ہے۔ میں نماز کس طرح سے پڑھاؤں، حضور نے فرمایا۔ حکیم صاحب آپ کی اپنی نماز باوجود اس تکلیف کے ہو جاتی ہے یا نہیں؟ انھوں نے عرض کیا۔ ہاں

حضور! فرمایا کہ پھر ماری بھی ہو جائے گی، آپ پڑھائیے۔
خاکسار عرض کرتا ہے کہ بیماری کی وجہ سے اخراج ریح جو کثرت کے ساتھ جاری رہتا ہو ناقض وضو میں نہیں سمجھا جاتا۔ "

(سیرۃ المہدی۔ ۳ ص ۱۱۱)

## رکوع کے بعد:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ گرمیوں میں مسجد مبارک میں مغرب کی نماز پیر سراج الحق صاحب نے پڑھائی حضور علیہ السلام (مرزا صاحب) بھی اس نماز میں شامل تھے تیسری رکعت میں رکوع کے بعد انھوں نے بجائے مشہور دعاؤں کے حضور کی ایک فارسی نظم پڑھی جس کا یہ مصرعہ ہے۔ "اے خدا اے چارہ آزار ما"
خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ فارسی نظم نہایت اعلیٰ درجہ کی مناجات ہے جو روحانیت سے پر ہے مگر معروف مسئلہ یہ ہے کہ نماز میں صرف مسنون دعائیں بالجہر پڑھنی چاہئیں۔ "

(سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۱۳۸)

## مسئلہ وغیرہ کچھ نہیں:

"ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ مولوی عبدالکریم صاحب نماز پڑھا رہے تھے وہ جب تیسری رکعت کے لئے قعدہ سے اٹھے تو حضرت صاحب کو پتہ نہ لگا، حضور التحیات میں ہی بیٹھے رہے (شاید قبر مسیح کی تلاش میں کشمیر پہنچے ہوئے ہوں گے۔ ناقل) جب مولوی صاحب نے رکوع کے لئے تکبیر کہی تو حضور کو پتہ لگا، اور حضور اٹھ کر رکوع میں شریک ہوئے، نماز سے فارغ ہونے کے بعد حضور نے مولوی نوردین صاحب اور مولوی محمد احسن صاحب کو بلوایا اور مسئلہ کی صورت پیش کی اور فرمایا کہ میں بغیر فاتحہ پڑھے رکوع میں شامل ہوا ہوں اس کے متعلق شریعت کا

کیا حکم ہے؟ مولوی محمد احسن صاحب نے مختلف شقیں بیان کیں کہ یوں بھی آیا ہے اور یوں بھی ہو سکتا ہے کوئی فیصلہ کن بات نہ بتائی (بتاتے بھی کیسے؟ معاملہ خود "حضور" کا تھا۔ ناقل) مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم کے آخری ایام بالکل عاشقانہ رنگ پکڑ گئے تھے وہ فرمانے لگے مسئلہ وغیرہ کچھ نہیں جو حضور نے کیا بس وہی درست ہے۔

(تقریر مفتی محمد صادق صاحب قادیانی مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد ۱۲ نمبر ۷۷ مورخہ ۱۷ جنوری ۱۹۲۵ء)

## طہارت:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد) صاحب پیشاب کر کے ہمیشہ پانی سے طہارت فرمایا کرتے تھے، میں نے کبھی ڈھیلہ کرتے نہیں دیکھا۔" (سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۲۲۳)

## ڈھیلے جیب میں:

"آپ کو (یعنی مرزا صاحب کو) شیرینی سے بہت پیار ہے، اور مرض بول بھی عرصہ سے آپ کو لگی ہوئی ہے، اس زمانہ میں آپ مٹی کے ڈھیلے بعض وقت جیب میں ہی رکھتے تھے اور اسی جیب میں گڑ کے ڈھیلے بھی رکھ لیا کرتے تھے۔"

(مرزا صاحب کے حالات مرتبہ معراج الدین عمر قادیانی شمولہ براہین احمدیہ ج ۱ ص ۶۷)

## تیز گرم پانی:

"میرے گھر سے یعنی والدہ عزیز مظفر احمد نے مجھ سے بیان کیا کہ

حضرت مسیح موعود علیہ السلام عموماً گرم پانی سے طہارت فرمایا کرتے تھے اور ٹھنڈے پانی کو استعمال نہ کرتے تھے۔ ایک دن آپ نے کسی خادمہ سے فرمایا کہ آپ کے لئے پاخانہ میں لوٹا رکھ دے، اس نے غلطی سے تیز گرم پانی کا لوٹا رکھ دیا، جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام فارغ ہو کر باہر تشریف لائے تو دریافت فرمایا کہ لوٹا کس نے رکھا تھا جب بتایا گیا کہ فلاں خادمہ نے رکھا تھا۔ (جس کو آپ نے خود حکم فرمایا تھا۔ ناقل) تو آپ نے اسے بلوایا اور اسے اپنا ہاتھ آگے کرنے کو کہا اور پھر اس کے ہاتھ پر آپ نے اس لوٹے کا بچا ہوا پانی بہا دیا تا کہ اسے احساس ہو کہ یہ پانی اتنا گرم ہے کہ طہارت میں استعمال نہیں ہو سکتا۔"
(سیرۃ المہدی۔ ج ۳۔ ص ۲۲۳)

## حفظ قرآن:

"ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام (غلام احمد صاحب) کو قرآن مجید کے بڑے بڑے مسلسل حصے یا بڑی بڑی سورتیں یاد نہ تھیں۔ بے شک آپ قرآن کے جملہ مطالب پر حاوی تھے، مگر حفظ کے رنگ میں قرآن شریف کا اکثر حصہ یاد نہ تھا، ہاں کثرت مطالعہ اور کثرت تدبر سے یہ حالت ہو گئی تھی کہ جب کوئی مضمون نکالنا ہوتا تو خود بتا کر حفاظ سے پوچھا کرتے تھے کہ اس معنی کی آیت کون سی ہے یا آیت کا ایک ٹکڑا پڑھ دیتے یا فرماتے کہ جس آیت میں یہ لفظ آتا ہے وہ آیت کونسی ہے۔ (باوجود اس کے قرآن کی آیتیں اکثر غلط نقل کرتے تھے۔ ناقل)"
(سیرۃ المہدی ج ۳۔ ص ۳۳ روایت نمبر ۵۵۱)

## رمضان کے روزے:

"بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ جب حضرت مسیح

موعود علیہ السلام کو دورے پڑنے شروع ہوئے تو آپ نے اس سال سارے رمضان کے روزے نہیں رکھے اور فدیہ ادا کر دیا۔ دوسرا رمضان آیا تو آپ نے روزے رکھنے شروع کئے مگر آٹھ نو روزے رکھے تھے کہ پھر دورہ ہوا۔ اس لئے باقی چھوڑ دیئے، اور فدیہ ادا کر دیا اس کے بعد جو رمضان آیا تو اس میں آپ نے دس گیارہ روزے رکھے تھے کہ پھر دورہ کی وجہ سے روزے ترک کرنے پڑے اور آپ نے فدیہ ادا کر دیا اس کے بعد جو رمضان آیا تو آپ کا تیرھواں روزہ تھا کہ مغرب کے قریب آپ کو دورہ پڑا اور آپ نے روزہ توڑ دیا اور باقی روزے نہیں رکھے اور فدیہ ادا کر دیا اس کے بعد جتنے رمضان آئے آپ نے سب روزے رکھے مگر پھر وفات سے دو تین سال قبل کمزوری کی وجہ سے روزے نہیں رکھ سکے اور فدیہ ادا فرماتے رہے خاکسار نے دریافت کیا کہ جب آپ نے ابتداء دوروں کے زمانہ میں روزے چھوڑے تو کیا پھر بعد میں ان کو قضا کیا والدہ صاحب نے فرمایا کہ نہیں! صرف فدیہ ادا کر دیا تھا۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ جب شروع شروع میں حضرت مسیح موعود کو دوران سر اور برد اطراف کے دورے پڑنے شروع ہوئے تو اس زمانہ میں آپ بہت کمزور ہو گئے تھے اور صحت خراب رہتی تھی۔ (خصوصاً رمضان میں۔ ناقل)۔"

(سیرۃ المہدی ج۱۔ روایت نمبر ۸۱ ص ۶۵، ۶۶ طبع دوم)

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ لدھیانہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا قادیانی) نے رمضان کا روزہ رکھا ہوا تھا کہ دل گھٹنے کا دورہ ہوا اور ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ہو گئے اس وقت غروب آفتاب کا وقت بہت قریب تھا۔ مگر آپ نے فوراً روزہ توڑ دیا (اور توڑے ہوئے روزے کی قضا کا معمول تو تھا ہی نہیں۔ ناقل)"

(سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۱۳۱)

## اعتکاف :

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح علیہ السلام موعود نے حج نہیں کیا، اعتکاف نہیں کیا، زکوٰۃ نہیں دی، تسبیح نہیں رکھی میرے سامنے ضب یعنی گوہ کھانے سے انکار کیا۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ..... اعتکاف ماموریت کے زمانہ سے قبل غالباً بیٹھے ہوں گے، مگر ماموریت کے بعد بوجہ قلمی جہاد اور دیگر مصروفیات کے نہیں بیٹھ سکے کیونکہ یہ نیکیاں اعتکاف سے مقدم ہیں۔ (مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تو کبھی اعتکاف ترک نہیں فرمایا۔ ناقل) "۔ (سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۱۱۹)

## زکوٰۃ :

"اور زکوٰۃ اس لئے نہیں دی کہ آپ کبھی صاحب نصاب نہیں ہوئے (گویا ساری عمر فقیر رہے، مگر لقب تھا رئیس قادیان، اور ٹھاٹھ شاہانہ۔ ناقل) "۔ (سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۱۱۹)

## حج :

"مولوی محمد حسین بٹالوی کا خط حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کی خدمت میں سنایا گیا جس میں اس نے اعتراض کیا تھا کہ آپ حج کیوں نہیں کرتے؟ اس کے جواب میں حضرت مسیح موعود نے فرمایا کہ :۔ میرا پہلا کام خنزیروں کا قتل اور صلیب کی شکست ہے، ابھی تو میں خنزیروں کو قتل کر رہا ہوں ا۔ بہت سے خنزیر مر چکے ہیں اور بہت سخت

---

میاں امام دین صاحب سیکھوانی نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام اکثر فرمایا کرتے تھے کہ بقول ہمارے مخالفین کے جب مسیح آئے گا اور لوگ اس کو ملنے کے لئے اس کے گھر پر جائیں گے تو گھر والے کہیں گے کہ مسیح صاحب باہر جنگل میں

جان ابھی باقی ہیں ان سے فرصت اور فراغت ہو لے۔ (افسوس ہو کہ مرزا صاحب کو مدۃ العمر خنزیروں کے شکار سے فرصت نہ مل سکی، ان کے خنزیر مرے نہ انہیں حج کی توفیق ہوئی۔ ناقل) "۔

(ملفوظات احمدیہ ج ۵ ص ۲۶۳، ۲۶۴ مرتبہ محمد منظور الٰہی قادیانی)

" خاکسار عرض کرتا ہے کہ حج نہ کرنے کی تو خاص وجوہات تھیں کہ شروع میں تو آپ کے لئے مالی لحاظ سے انتظام نہیں تھا۔ کیونکہ ساری جائداد وغیرہ اوائل میں ہمارے دادا صاحب کے ہاتھ میں تھی، اور بعد میں تایا صاحب کا انتظام رہا اور اس کے بعد حالات ایسے پیدا ہو گئے کہ ایک تو آپ جہاد کے کام میں مشغول رہے (غالباً جہاد منسوخ کرنے کے کام میں۔ ناقل) دوسرے آپ کے لئے حج کا راستہ بھی مخدوش تھا۔ تاہم آپ کی خواہش رہتی تھی کہ حج کریں (تیسرے، حکمت الٰہیہ کہ آپ کو حج کی توفیق سے محروم رکھنا چاہتی تھی تاکہ، مسیح کی ایک علامت بھی آپ پر صادق نہ آئے اور ہر عام و خاص کو معلوم ہو جائے کہ ان کا دعویٰ مسیحیت غلط ہے)

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۱۱۹)

حضرت مرزا صاحب پر حج فرض نہیں تھا کیونکہ آپ کی صحت درست نہ تھی ہمیشہ بیمار رہتے تھے (اور یہ قدرت کی جانب سے آپ کو حج سے روکنے کی پہلی تدبیر تھی۔ ناقل) حجاز کا حاکم آپ کا مخالف تھا، کیونکہ ہندوستان کے مولویوں نے مکہ معظمہ سے حضرت مرزا صاحب

---

سور مارنے کے لئے گئے ہوئے ہیں۔ پھر وہ لوگ حیران ہو کر کہیں گے کہ یہ کیسا مسیح ہے کہ لوگوں کی ہدایت کے لئے آیا ہے اور باہر سوروں کا شکار کھیلتا پھرتا ہے، پھر فرماتے تھے کہ ایسے شخص کی آمد سے تو ہنسیوں اور گنڈیلوں کو خوشی ہو سکتی ہے جو اس قسم کا کام کرتے ہیں، مسلمانوں کو کیسے خوشی ہو سکتی ہے یہ الفاظ بیان کر کے آپ بہت ہنستے تھے یہاں تک کہ اکثر اوقات آپ کی آنکھوں میں پانی آ جاتا تھا۔ "

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۹۱، ۲۹۲)

کے واجب القتل ہونے کے فتوے منگائے تھے، اس لئے حکومت حجاز آپ کی مخالف ہو چکی تھی (اور یہ قدرت کی جانب سے دوسری تقدیر تھی۔ ناقل) وہاں جانے پر آپ کو جان کا خطرہ تھا (دجال بھی اسی خطرہ سے مکہ مکرمہ نہیں جا سکے گا۔ ناقل) لہٰذا آپ نے قرآن شریف کے اس حکم پر عمل کیا کہ اپنی جان کو جان بوجھ کر ہلاکت میں مت پھنساؤ مختصر یہ کہ حج کی مقررہ شرائط آپ میں نہیں پائی گئیں اس لئے آپ پر حج فرض نہیں ہوا۔ (اور خلاصہ یہ کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو حج کی توفیق ہی نہ دی۔ ناقل)"۔

(اخبار الفضل قادیان جلد ۱۷ نمبر ۲۱ ص ۷ مورخہ ۱۰ ستمبر ۱۹۲۹ء)

## چھٹا سوال و جواب:

"سوال ششم۔ (از محمد حسین صاحب قادیانی) حضرت اقدس (مرزا غلام احمد قادیانی) غیر عورتوں سے ہاتھ پاؤں کیوں دبواتے ہیں۔؟

جواب۔ (از حکیم فضل دین قادیانی) وہ نبی معصوم ہیں، ان سے مس کرنا اور اختلاط منع نہیں بلکہ موجب رحمت و برکات ہے۔

(الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۳ ص ۱۳ مورخہ ۱۷ اپریل ۱۹۰۷ء)

## جمالیاتی حس:

"ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ مولوی محمد علی صاحب ایم۔اے لاہور کی پہلی شادی حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد صاحب) نے گورداسپور میں کرائی تھی جب رشتہ ہونے لگا تو لڑکی کو دیکھنے کے لئے حضور نے ایک عورت کو گورداسپور بھیجا تاکہ وہ آکر رپورٹ کرے کہ لڑکی صورت و شکل وغیرہ میں

کیسی ہے اور مولوی صاحب کے لئے موزوں بھی ہے یا نہیں..... یہ کاغذ میں نے لکھا تھا اور حضرت صاحب نے بمشورہ حضرت ام المومنین لکھوایا تھا۔ اس میں مختلف باتیں نوٹ کرائی تھیں۔ مثلاً یہ کہ لڑکی کا رنگ کیسا ہے، قد کتنا ہے، اس کی آنکھوں میں کوئی نقص تو نہیں، ناک، ہونٹ، گردن، دانت، چال، ڈھال وغیرہ کیسے ہیں غرض بہت ساری باتیں ظاہری شکل و صورت کے متعلق لکھوادی تھیں کہ ان کی بابت خیال رکھے اور دیکھ کر واپس آکر بیان کرے جب وہ عورت واپس آئی اور اس نے سب باتوں کی بابت اچھا یقین دلایا تو رشتہ ہو گیا۔ اسی طرح جب خلیفہ رشید الدین صاحب مرحوم نے اپنی بڑی لڑکی حضرت میاں صاحب (یعنی خلیفۃ المسیح ثانی) کے لئے پیش کی تو ان دنوں میں یہ خاکسار ڈاکٹر صاحب موصوف کے پاس چکراتہ پہاڑ پر، جہاں وہ متعین تھے بطور تبدیلی آب و ہوا کے گیا ہوا تھا۔ واپسی پر مجھ سے لڑکی کا حلیہ وغیرہ تفصیل سے پوچھا گیا"۔

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۹۶)

عائشہ:

"میری بیوی..... چودہ برس کی عمر میں دارالامان میں حضرت مسیح موعود کے پاس آئیں..... حضور کو مرحومہ کی خدمت حضور کے پاؤں دبانے کی بہت پسند تھی"۔

(عائشہ کے شوہر غلام محمد صاحب قادیانی کا مضمون مندرجہ الفضل ۲۰ مارچ ۱۹۲۸ء ص ۶۔ ۷)

بھانو:

"ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت ام

المومنین (نصرت جہاں بیگم زوجہ مرزا غلام احمد) نے ایک دن سنایا کہ حضرت صاحب کے ہاں ایک بوڑھی ملازمہ مسماۃ بھانو تھی وہ ایک رات جبکہ خوب سردی پڑ رہی تھی حضور کو دبانے بیٹھی، چونکہ وہ لحاف کے اوپر سے دباتی تھی اس لئے اسے یہ پتہ نہ لگا کہ جس چیز کو میں دبا رہی ہوں وہ حضور کی ٹانگیں نہیں بلکہ پلنگ کی پٹی ہے۔ تھوڑی دیر کے بعد حضرت صاحب نے فرمایا (بھانو آج بڑی سردی ہے"۔ بھانو کہنے لگی "ہاں جی، تدے تے تہاڈی لتاں لکڑی وانگر ہویاں ہویاں ایں" یعنی جی ہاں جبھی تو آج آپ کی لاتیں لکڑی کی طرح سخت ہو رہی ہیں۔

"خاکسار عرض کرتا ہے حضرت صاحب نے جو بھانو کو سردی کی طرف توجہ دلائی تو اس میں بھی غالباً یہ جتانا مقصود تھا کہ آج شاید سردی کی شدت کی وجہ سے تمہاری حس کمزور ہو رہی ہے۔"

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۱۰)

خاکسار عرض کرتا ہے کہ حدیث سے پتہ لگتا ہے کہ آنحضرت صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) بھی عورتوں سے بیعت لیتے ہوئے ان کے ہاتھ کو نہیں چھوتے تھے، دراصل قرآن شریف میں جو یہ آتا ہے کہ عورت کو کسی غیر محرم پر اظہار زینت نہیں کرنا چاہئے اسی کے اندر لمس کی ممانعت بھی شامل ہے کیونکہ جسم کے چھونے سے بھی زینت کا اظہار ہو جاتا ہے۔" (سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۱۵)

## زینب بیگم:

"ڈاکٹر سید عبدالستار شاہ صاحب نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ مجھ سے میری لڑکی زینب بیگم نے بیان کیا کہ میں تین ماہ کے قریب حضرت اقدس (مرزا غلام احمد صاحب) کی خدمت میں رہی ہوں گرمیوں میں پنکھا وغیرہ اور اسی طرح کی خدمت کرتی تھی، بسا اوقات ایسا ہوتا کہ نصف رات یا اس سے زیادہ مجھ کو پنکھا ہلاتے گزر جاتی تھی مجھ کو

اس اثنا میں کسی قسم کی تھکان و تکلیف محسوس نہیں ہوتی تھی۔ بلکہ خوشی سے دل بھر جاتا تھا، دو دفعہ ایسا موقعہ آیا کہ عشاء کی نماز سے لے کر صبح کی اذان تک مجھے ساری رات خدمت کرنے کا موقعہ ملا۔ پھر بھی اس حالت میں مجھ کو نہ نیند نہ غنودگی نہ تھکان معلوم ہوئی بلکہ خوشی اور سرور پیدا ہوتا تھا"۔ (سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۲۷۳)

"ڈاکٹر سید عبدالستار شاہ صاحب نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ میری لڑکی ـــــ زینب بیگم نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ جب حضور علیہ السلام (مرزا صاحب) سیالکوٹ تشریف لے گئے تھے تو میں رعیہ سے ان کی خدمت میں حاضر ہوئی، ان ایام میں مجھے مراق کا سخت دورہ تھا۔ میں شرم کے مارے آپ سے عرض نہ کر سکتی تھی مگر میرا دل چاہتا تھا کہ میری بیماری سے کسی طرح حضور کو علم ہو جائے، تاکہ میرے لئے حضور دعا فرمائیں، میں حضور کی خدمت کر رہی تھی کہ حضور نے اپنے انکشاف اور صفائی باطن سے خود معلوم کر کے فرمایا زینب تم کو مراق کی بیماری ہے۔ ہم دعا کریں گے"۔

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۷۵)

"ڈاکٹر سید عبدالستار شاہ صاحب نے مجھ سے بذریعہ تحریر بیان کیا کہ میری بڑی لڑکی زینب بیگم نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام (مرزا غلام احمد صاحب) قہوہ پی رہے تھے کہ حضور نے مجھ کو اپنا بچا ہوا قہوہ دیا اور فرمایا زینب یہ پی لو، میں نے عرض کی حضور یہ گرم ہے اور مجھ کو ہمیشہ اس سے تکلیف ہو جاتی ہے، آپ نے فرمایا یہ ہمارا بچا ہوا قہوہ ہے، تم پی لو کچھ نقصان نہیں ہوگا۔ میں نے پی لیا"۔

(سیرۃ المہدی۔ ج ۳ ص ۳۲۶)

## مائی تابی:

"میرے گھر سے یعنی والدہ عزیز مظفر احمد نے مجھ سے بیان کیا کہ

ایک دفعہ ہم گھر کی چند لڑکیاں تربوز کھا رہی تھیں، اس کا ایک چھلکا مائی تابی کو جا لگا۔ جس پر مائی تابی بہت ناراض ہوئی، اور ناراضگی میں بد دعائیں دینی شروع کیں، اور پھر خود ہی حضرت مسیح موعود کے پاس جا کر شکایت بھی کر دی اس پر حضرت صاحب نے ہمیں بلایا اور پوچھا کہ کیا بات ہوئی، ہم نے سارا واقعہ سنا دیا، جس پر آپ مائی تابی سے ناراض ہوئے کہ تم نے میری اولاد کے متعلق بد دعا کی ہے خاکسار عرض کرتا ہے کہ مائی تابی قادیان کے قریب ایک بوڑھی عورت تھی جو حضرت مسیح موعود کے گھر میں رہتی تھی، اور اچھا اخلاص رکھتی تھی "۔

(سیرۃ المہدی ج۔ ۳ ص ۲۴۴)

## مائی کاکو:

" مائی کاکو نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ میرے سامنے میاں عبدالعزیز صاحب پٹواری سیکھواں کی بیوی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے لئے کچھ تازہ جلیبیاں لائی۔ حضرت صاحب نے ان میں سے ایک جلیبی اٹھا کر منہ میں ڈالی۔ اس وقت ایک راولپنڈی کی عورت پاس بیٹھی تھی۔ اس نے گھبرا کر حضرت صاحب سے کہا۔ حضرت یہ تو ہندو کی بنی ہوئی ہیں۔ حضرت صاحب نے کہا تو پھر کیا ہے۔ ہم جو سبزی کھاتے ہیں۔ وہ گوبر اور پاخانہ کی کھاد سے تیار ہوتی ہے۔ اور اسی طرح بعض اور مثالیں دے کر اسے سمجھایا۔ "

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۴۴، ۲۴۵)

## نیم دیوانی کی حرکت:

" حضرت مسیح موعود کے اندرون خانہ ایک نیم دیوانی سی عورت بطور خادمہ کے رہا کرتی تھی، ایک دفعہ اس نے کیا حرکت کی کہ جس کمرے

میں حضرت صاحب بیٹھ کر لکھنے پڑھنے کا کام کرتے تھے وہاں ایک کونے میں کھرا تھا جس کے پاس پانی کے گھڑے رکھے تھے۔ وہاں اپنے کپڑے اتار کر اور ننگی بیٹھ کر نہانے لگ گئی۔ حضرت صاحب اپنے کام تحریر میں مصروف رہے اور کچھ خیال نہ کیا کہ وہ کیا کرتی ہے"۔

(ذکر حبیب مؤلفہ مفتی محمد صادق ص ۳۸)

## رات کا پہرہ :

"مائی رسول بی بی صاحبہ بیوہ حافظ حامد علی صاحب مرحوم نے بواسطہ مولوی عبدالرحمان صاحب جٹ مولوی فاضل نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک زمانہ میں حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کے وقت میں میں اور اہلیہ بابو شاہ دین رات کو پہرہ دیتی تھیں، اور حضرت صاحب نے فرمایا ہوا تھا کہ اگر میں سونے میں کوئی بات کیا کروں تو مجھے جگا دینا، ایک دن کا واقعہ ہے کہ میں نے آپ کی زبان پر کوئی الفاظ جاری ہوتے سنے اور آپ کو جگا دیا، اس وقت رات کے بارہ بجے تھے ان ایام میں عام طور پر پہرہ پر مائی فجو منشیانی اہلیہ منشی محمد دین گوجرانوالہ اور اہلیہ بابو شاہ دین ہوتی تھیں۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ مائی رسول بی بی صاحبہ میری رضاعی ماں ہیں (اور مرزا صاحب کی؟ ناقل) اور حافظ حامد علی صاحب مرحوم کی بیوہ ہیں جو حضرت مسیح موعود کے پرانے خادم تھے۔ مولوی عبدالرحمٰن صاحب ان کے داماد ہیں۔ (سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۲۱۳)

## جوان عورت، بغلگیر، الحمدللہ :

"۲۵ جولائی ۱۸۹۲ء مطابق ۳۰ ذی الحجہ ۱۳۰۹ء روز دوشنبہ۔ آج میں نے بوقت صبح صادق ساڑھے چار بجے دن کے خواب میں دیکھا کہ

ایک حویلی ہے اس میں میری بیوی والدہ محمود اور ایک عورت بیٹھی ہے تب میں نے ایک مشک سفید رنگ میں پانی بھرا ہے اور اس مشک کو اٹھا کر لایا ہوں اور وہ پانی لا کر ایک اپنے گھڑے میں ڈال دیا ہے میں پانی کو ڈال چکا تھا کہ وہ عورت جو بیٹھی ہوئی تھی یکایک سرخ اور خوش رنگ لباس پہنے ہوئے میرے پاس آگئی کیا دیکھتا ہوں کہ ایک جواں عورت ہے۔ پیروں سے سر تک سرخ لباس پہنے ہوئے، شاید جالی کا کپڑا ہے۔ میں نے دل میں خیال کیا کہ وہی عورت ہے جس کے لئے اشتہار دیئے تھے۔ (یعنی محمدی بیگم۔ ناقل) لیکن اس کی صورت میری بیوی کی صورت معلوم ہوئی۔ گویا اس نے کہا، یا دل میں کہا کہ میں آگئی ہوں۔ میں نے کہا یا اللہ آجاوے، اور پھر وہ عورت مجھ سے بغلگیر ہوئی۔ اس کے بغلگیر ہوتے ہی میری آنکھ کھل گئی۔ فالحمد للہ علی ذالک

"اس سے دو چار روز پہلے خواب میں دیکھا تھا کہ روشن بی بی میرے دالان کے دروازے پر آکھڑی ہوئی ہے اور میں دالان کے اندر بیٹھا ہوں۔ تب میں نے کہا کہ آ، روشن بی بی اندر آجا۔"

(تذکرہ ص ۱۹۷ طبع چہارم)

## ناکامی کی تلخی :

فرمایا چند روز ہوئے کہ کشفی نظر میں ایک عورت مجھے دکھلائی گئی اور پھر الہام ہوا ...... اس عورت اور اس کے خاوند کے لئے ہلاکت ہے (یعنی انگور کھٹے ہیں۔ ناقل)"۔ (تذکرہ ص ۶۱۰ طبع چہارم)

## خواب : دماغی بناوٹ :

۱۲ اگست ۱۸۹۲ء مطابق ۲۰ محرم ۱۳۰۹ء۔ آج خواب میں میں

مرزا غلام احمد) نے میں دیکھا کہ محمدی (بیگم) جس کی نسبت پیش گوئی ہے، باہر کسی تکیہ میں سر بچہ کس کے بیٹھی ہوئی ہے، اور سر اس کا شاید منڈا ہوا ہے، اور بدن سے ننگی ہے اور نہایت مکروہ شکل ہے میں نے اس کو تین مرتبہ کہا کہ تیرے سر منڈی ہونے کی یہ تعبیر ہے کہ تیرا خاوند مرجائے گا اور میں نے دونوں ہاتھ اس کے سر پر اتارے ہیں..... اور اسی رات والدہ محمود نے خواب میں دیکھا کہ محمدی (بیگم) سے میرا نکاح ہو گیا ہے اور ایک کاغذ عمران کے ہاتھ میں ہے جس پر ہزار روپیہ مہر لکھا ہے، اور شیرینی منگوائی گئی ہے اور پھر میرے پاس وہ خواب میں کھڑی ہے۔ " (تذکرہ ص ۱۹۸، ص ۱۹۹ طبع چہارم)

" خاکسار عرض کرتا ہے کہ خوابوں کا مسئلہ بھی بڑا نازک ہے، کئی خوابیں انسان کی دماغی بناوٹ کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ اور اکثر لوگ ان کی حقیقت کو نہیں سمجھتے۔ "

(سیرۃ المہدی ج ۳ ص ۱۱۹ مولفہ صاحبزادہ مرزا بشیر احمد)

## پاک مال۔ پاک مصرف :

" بیان کیا مجھ سے میاں عبداللہ صاحب سنوری نے کہ ایک دفعہ انبالہ کے ایک شخص نے حضرت صاحب سے فتویٰ دریافت کیا کہ میری ایک بہن کنچنی تھی، اس نے اس حالت میں بہت سا روپیہ کمایا، پھر وہ مر گئی اور مجھے اس کا ترکہ ملا، مگر بعد میں مجھے اللہ تعالیٰ نے توبہ اور اصلاح کی توفیق دی، اب میں اس مال کو کیا کروں؟ حضرت صاحب نے جواب دیا کہ ہمارے خیال میں اس زمانہ میں ایسا مال اسلام کی خدمت میں...... خرچ ہو سکتا ہے (اور اسلام کی روح خود مرزا صاحب تھے۔ ان سے بہتر اس مال کا مصرف اور کون ہو سکتا تھا۔ ناقل) "

(سیرۃ المہدی ج۔ ۱ ص ۲۶۱ روایت نمبر ۲۷۲)

# انوار خلافت

## دس جوتے

(۱) مرزا صاحب قادیان: میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان
(۲) عزیزہ بیگم: میاں محمد احمد صاحب خلیفہ قادیان کی بیوی۔
(۳) ابو بکر صدیق: عزیزہ بیگم اور مسماۃ سلمٰی کے والد۔
(۴) مسماۃ سلمٰی: ابو بکر صدیق کی لڑکی، جس کا عدالتی بیان درج ذیل ہے۔
(۵) احسان علی: ایک قادیانی دوا فروش، قادیان میں۔

"میرے باپ کا نام ابو بکر صدیق ہے، وہ مرزا صاحب قادیان کا خسر ہے، میں بھی مرزا صاحب قادیان کے گھر میں تقریباً (۵) سال رہی ہوں، میں مستغیث احسان علی کو جانتی ہوں چار سال ہوئے ہیں مرزا صاحب کے لڑکے کی دوائی لینے احسان علی کی دوکان پر گئی تھی، میں نسخہ لے کر اس کی دوکان پر گئی تھی، اول احسان علی نے میرے ساتھ مخول کرنا شروع کیا اور پھر مجھ سے کہا کہ میں مصریوں کے کمرہ میں جاؤں، اس دوسرے کمرہ میں اس نے مجھے لٹایا اور میرے ساتھ بدفعلی کرنے کی کوشش کری، لوگ میرے رولا کرنے پر اکٹھے ہوگئے اور دروازہ کھلایا اور احسان علی کو لعنت اور ملامت کری تھی۔ احسان علی نے میرے ساتھ بدفعلی کرنی شروع کری تھی۔ میں نے گھر میں جاکر عزیزہ بیگم کے پاس شکایت کری تھی اور اس وقت مرزا صاحب وہاں موجود تھے، ان ایام میں عزیزہ بیگم کے پاس رہتی تھی، مرزا صاحب نے احسان علی کو بلایا اور لعنت ملامت کری اور احسان علی کو کہا کہ قادیان سے نکل جاؤ۔ احسان علی نے معافی مانگی اور مرزا صاحب نے حکم دیا کہ اگر احسان علی دس جوتے کھالیوے تب اس کو معاف کیا جاتا ہے، اور ٹھہر سکتا ہے، چنانچہ احسان علی نے اس کو قبول کیا، اور میں نے اس کو

دس جوتے لگائے تھے، یہ جوتیاں مرزا صاحب کے سامنے ماری تھیں.......... جبکہ میں نے احسان علی کو جوتیاں ماریں تھیں تو تین چار آدمی اکٹھے ہو گئے تھے ان ایام میں میں بغیر پردہ کے باہر پھرا کرتی تھی ..... اس کے بعد میں سودا لینے بازار نہیں گئی۔ " (مسماۃ سلمیٰ کی حلفیہ شہادت جو اس نے بتاریخ ۱۰ جولائی ۱۹۳۵ء ایڈیشنل ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع امرتسر کی عدالت میں ادا کی۔ بمقدمہ ازالہ حیثیت عرفی زیر دفعہ ۵۰۰ احسان علی بنام محمد اسمٰعیل، نمبری ۲/۸۶ مرجوعہ ۱۷ جولائی ۱۹۳۵ء منفصلہ ۲۱ ستمبر ۱۹۳۵ء "قادیانی مذہب" مؤلفہ پروفیسر محمد الیاس برنی۔ طبع پنجم ص ۸۲۲)

## خصوصی دلچسپی

"جب میں ولایت گیا تو مجھے خصوصیت سے خیال تھا کہ یورپین سوسائٹی کا عیب والا حصہ بھی دیکھوں گا، مگر قیام انگلستان کے دوران مجھے اس کا موقعہ نہ ملا۔ واپسی پر جب ہم فرانس آئے تو میں نے چوہدری ظفر اللہ خاں صاحب سے، جو میرے ساتھ تھے کہا کہ مجھے کوئی ایسی جگہ دکھائیں جہاں یورپین سوسائٹی عریانی سے نظر آ سکے، وہ بھی فرانس سے واقف تو نہ تھے مگر مجھے اوپیرا میں لے گئے جس کا نام مجھے یاد نہیں رہا، اوپیرا سینما کو کہتے ہیں چودھری صاحب نے بتایا کہ یہ اعلیٰ سوسائٹی کی جگہ ہے جسے دیکھ کر آپ اندازہ لگا سکتے ہیں، میری نظر چونکہ کمزور ہے اس لئے دور کی چیز اچھی طرح نہیں دیکھ سکتا۔ تھوڑی دیر کے بعد میں نے جو دیکھا تو ایسا معلوم ہوا کہ سینکڑوں عورتیں بیٹھی ہیں میں نے چودھری صاحب سے کہا کیا یہ ننگی ہیں۔ انھوں نے بتایا کہ یہ ننگی نہیں بلکہ کپڑے پہنے ہوئے ہیں مگر باوجود اس کے وہ ننگی معلوم ہوتی تھیں۔ (معلوم نہیں ان سے تعارف کا شرف بھی حاصل ہوا یا نہیں۔

ناقل)۔ "

(مرزا بشیرالدین صاحب کا ارشاد مندرجہ الفضل ۲۸ جنوری ۱۹۳۴ء)

## اطالوی رقاصہ

"مرزا بشیرالدین کی آمد اور سلسل ہوٹل کی منتظمہ کی گمشدگی تلاش کے باوجود اس کا کوئی پتہ نہیں مل سکا۔" (اخبار کی سرخی) "یکم مارچ۔ سلسل ہوٹل کی طرف سے مشتہر ہوا تھا کہ جمعرات یکم مارچ پانچ سے ساڑھے نو بجے رات تک ناچ اور رسٹ ڈرائیو ہو گا بڑے بڑے انعامات بدستور سابق تقسیم کئے جائیں گے، تماشائی شام چار بجے سے جمع ہونے شروع ہو گئے، اور پانچ بجے اچھا خاصا مجمع ہو گیا، ہر ایک شخص کھیل شروع ہونے کا منتظر تھا، مگر خلاف توقع رسٹ ڈرائیو شروع نہ ہوا، ناچ کا بینڈ بجنا شروع ہوا، آخر پر سلسل ہوٹل کے ایک بیرے سے معلوم ہوا کہ رسٹ ڈرائیو کا تمام سامان منتظمہ کے کمرے میں ہے، اور منتظمہ کو مرزا بشیرالدین محمود موٹر میں بٹھا کر لے گئے ہیں۔ "

(روزنامہ آزاد ۱۳ مارچ ۱۹۳۴ء)

## قادیان شکن :

(اخبار زمیندار کا منظوم تبصرہ)

اے کشور اطالیہ کے باغ کی بہار
لاہور کا دامن ہے تیرے فیض سے چمن

پیغمبر جمال! تیری دل ربا ادا
پروردگار عشق! تیرا چلبلا چلن

الجھے ہوئے ہیں دل تیری زلف سیاہ میں
ہیں جس کے ایک تار سے وابستہ سو فتن

پروردہ فسوں ہے تیری آنکھ کا خمار
آوردہ جنوں ہے تیری بوئے پیرہن

پیمانہ نشاط تیری ساق صندلی
پیمانہ سرور ہے تیرا مرمری بدن

رونق ہے ہوٹلوں کی ترا حسن بے حجاب
جس پر فدا ہے شیخ، تو لٹو ہے برہمن

جب قادیاں پہ تیری نشیلی نظر پڑی
سب نشۂ نبوت ظلی ہوا ہرن

میں بھی ہوں تیری چشم پر افسوں کا معترف
جادو وہی ہے آج جو ہو قادیاں شکن

(ارمغان قادیان ص ۴۸، ۴۹)

## وہ قادیاں گئی

متعلق شہر کا ہے زمیندار سے سوال　　ہوٹل سسل کی رونق عریاں کہاں گئی
اس کے جلو میں جاں گئی ایماں کے ساتھ ساتھ　　کیا کیا نہ قہر لے کے وہ جانِ جہاں گئی
خوف خدا نے پاک دلوں سے نکل گیا　　آنکھوں سے شرمِ سرورِ کون و مکاں گئی
بن کر عروسِ حلقۂ رندانِ لم یزل　　لیکر گئی وہ حشر کا ساماں، جہاں گئی
رہنے اہل کے بزم کے سائے میں آئی تھی　　اب کس حریمِ ناز میں وہ جانِ جہاں گئی
یہ چیستاں سنی تو زمیندار نے کہا　　اتنا ہی جانتا ہوں کہ وہ قادیاں گئی
(ارمغان قادیان ص ۵۰)

## مس روفو

تمہیں "مسٹی فی الاوم" کی بھی خبر ہے　　زمانے کے اے بے خبر فیلسوفو!
ملے گا تمہیں یہ سبق قادیاں سے　　جہاں جل کے سوتے میں آئی مس روفو
(ارمغان قادیان ص ۳۹)

اخبارات میں اس کا چرچا ہوا تو مرزا بشیرالدین صاحب نے اپنے خطبہ میں یہ وضاحت فرمائی کہ میں اس لیڈی کو اپنی بیویوں اور لڑکیوں کو انگریزی لہجہ سکھانے کے لئے لایا تھا۔

(الفضل ۱۸ مارچ ۱۹۳۴ء)

## پردے کا حکم

"سوال ہفتم: حضرت کے صاحبزادے غیر عورتوں میں بلا تکلف اندر کیوں جاتے ہیں، کیا ان سے پردہ درست نہیں؟ (سائل محمد حسین قادیانی)

جواب:...... ضرورت حجاب صرف احتمال زنا کے لئے ہے جہاں ان کے وقوع کا احتمال کم ہو ان کو اللہ تعالیٰ نے مستثنیٰ کر دیا ہے، اسی واسطے انبیاء اتقیاء لوگ مستثنیٰ بلکہ بطریق اولیٰ مستثنیٰ ہیں، پس حضرت کے صاحبزادے اللہ کے فضل سے متقی ہیں ان سے اگر حجاب نہ کریں تو

اعتراض کی بات نہیں ............... حکیم فضل دین از قادیاں۔ "
(اخبار الحکم جلد ۱۱ نمبر ۱۳ ص ۱۳ مورخہ ۱۷ اپریل ۱۹۰۷ء)

## کبھی کبھی اور ہمیشہ

"ایک خط میں، جس کے متعلق اس نے تسلیم کیا ہے کہ وہ اسی کا لکھا ہوا ہے، اس پر یہ تحریر کیا ہے کہ:

"حضرت مسیح موعود "مرزا غلام احمد صاحب قادیانی" ولی اللہ تھے اور ولی اللہ بھی کبھی کبھی زنا کر لیا کرتے ہیں۔ اگر انہوں نے کبھی کبھار زنا کر لیا تو اس میں کیا حرج ہوا۔" پھر لکھا ہے: "ہمیں حضرت مسیح موعود پر اعتراض نہیں کیونکہ وہ کبھی کبھی زنا کیا کرتے تھے، ہمیں اعتراض موجودہ خلیفہ (مرزا محمود احمد صاحب) پر ہے، کیونکہ وہ ہر وقت زنا کرتا رہتا ہے۔" اس اعتراض سے پتہ لگتا ہے کہ یہ شخص پیغامی طبع ہے (یعنی قادیانیوں کی لاہوری پارٹی سے تعلق رکھتا ہے۔ ناقل) اس لئے کہ ہمارا حضرت مسیح موعود کے متعلق یہ اعتقاد ہے کہ آپ نبی اللہ تھے مگر پیغامی (لاہوری) اس بات کو نہیں مانتے اور وہ آپ کو صرف ولی اللہ سمجھتے ہیں۔"

(خطبہ میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل ۳۱ اگست ۱۹۳۸ء ص ۶)

## مرید کا شکوہ

(۱۹۲۷ء میں سکینہ و زاہد کے قصے گلی کوچوں میں پھیلے، اخباروں کی زینت بنے، عدالتوں میں گونجے مگر خلیفہ کے غالی مرید شیخ عبدالرحمان صاحب مصری کو اپنے پیر کے تقدس کا یقین تب آیا جب ان ترکتازیوں کا سلسلہ شیخ صاحب کے گھر تک آپہنچا، تاہم مرید نے پیر کا راز فاش کرنے کے بجائے نجی خطوط کے ذریعہ اصلاح احوال کی ناکام کوشش کی،

ان کے پہلے مطبوعہ خط کے، جو خاصا طویل ہے، چند فقرے باضافہ عنوانات درج ذیل ہیں۔ ناقل)

## دو ٹوک بات

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ......
سیدنا۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔"

میں ذیل کے چند الفاظ محض آپ کی خیر خواہی اور سلسلہ کی خیر خواہی کو مد نظر رکھتے ہوئے لکھ رہا ہوں، مدت سے میں یہ چاہتا تھا کہ آپ سے دو ٹوک بات کروں مگر جن باتوں کا درمیان میں ذکر آنا لازمی تھا وہ جیسا کہ آپ اچھی طرح جانتے ہیں ایسی تھیں کہ ان کے ذکر سے آپ کو سخت شرمندگی لاحق ہونی لازمی تھی اور جن کے نتیجہ میں آپ میرے سامنے منہ دکھانے کے قابل نہیں رہ سکتے تھے۔"

## تقدس کا پردہ

"اگر میں بھی آپ کے اس اشتعال انگیز طریق سے متاثر ہو کر جلد بازی سے کام لیتا اور ابتدا میں ہی اپنا مبنی بر حقیقت بیان شائع کر دیتا اور جو تقدس کا بناوٹی پردہ آپ نے اپنے اوپر ڈالا ہوا ہے اسکو اٹھا کر آپ کی اصل شکل دنیا کے سامنے ظاہر کر دیتا تو آج نہ معلوم آپ کا کیا حشر ہوتا۔"

## تعجب کی بات

"تعجب ہے مجھے تو ان دیرینہ تعلقات کا اس قدر پاس ہو کہ آپ کے گندے افعال کا ذکر آپ کے سامنے کرنے سے بھی شرم محسوس کروں، اور محض اس خیال سے کہ میرے سامنے آنے سے آپ کو

شرم محسوس ہوگی آپ کے سامنے آنے سے حتیٰ الوسع اجتناب کرتا رہا ہوں لیکن ان تعلقات کا آپ کو اتنا بھی پاس نہ ہوا جتنا کہ ایک "معمولی قماش کے بد چلن انسان" کا ہوتا ہے میں نے سنا ہے بد چلن سے بد چلن آدمی بھی اپنے دوستوں کی اولاد پر ہاتھ ڈالنے سے احتراز کرتا ہے لیکن افسوس آپ نے اتنا بھی نہ کیا اور اپنے ان مخلص دوستوں کی اولاد پر ہی ہاتھ صاف کرنا چاہا، جو آپ کے لئے اور آپ کے خاندان کے لئے جانیں تک قربان کر دینا بھی معمولی قربانی سمجھتے تھے۔ (جان کے ساتھ عزت و ناموس اور ضمیر کی قربانی بھی سہی وہ اخلاص ہی کیا ہو جو ایسی قربانیوں کا بھی متحمل نہ ہو۔ ناقل)

## ناجائز فائدہ

"میں دیکھ رہا ہوں کہ ایک طرف تو آپ نے اپنی عیاشی کو انتہا تک پہنچایا ہوا ہے، جس لڑکی کو چاہا اپنی عجیب و غریب عیاری سے بلایا اور اس کی عصمت دری کر دی، اور پھر ایک طرف سے اس کی طبعی شرم حیا سے ناجائز فائدہ اٹھالیا اور دوسری طرف دھمکی دے دی کہ "اگر تو نے کسی کو بتایا تو تیری بات کون مانے گا، لوگ تجھے پاگل اور منافق کہیں گے، میرے متعلق تو کوئی یقین نہیں کرے گا۔" اور اگر کسی نے جرأت سے اظہار کر دیا تو مختلف بہانوں سے اکے خاوندوں یا والدین کو ٹال دیا۔"

## جال اور ماتم

"لڑکیوں اور لڑکوں کو پھنسانے کے لئے جو جال آپ نے ایجنٹ مردوں اور ایجنٹ عورتوں کا بچھایا ہوا ہے اس کا راز جب فاش کیا جائے گا تو لوگوں کو پتہ لگے گا کے کس طرح ان کے گھروں پر ڈاکہ پڑتا ہے

شخص جو آپ کے ساتھ اور آپ کے خاندان کے ساتھ تعلق پیدا کرنا فخر سمجھتے ہیں ان کے گھروں میں سب سے زیادہ ماتم پڑے گا۔ (بشرطیکہ عقل اور حس بھی خلیفہ پر "قربان" نہ ہو چکی ہو۔ ناقل)۔"

## انتقام، انتقام، انتقام

"دوسری طرف جن لوگوں کو آپ کی غلط کاریوں کا علم ہو جاتا ہے یا وہ کسی کے سامنے اظہار کر بیٹھتے ہیں اور آپ کو اس کا علم ہو جائے تو پھر آپ اسے کچلنے کے درپے ہو جاتے ہیں، اور اس کچلنے میں رحم آپ کے نزدیک محض نسیں چھکتا، اور پتھر سے بھی زیادہ سخت دل کے ساتھ اس پر گرتے ہیں اور آپ کی سزا دہی میں اصلاحی پہلو بالکل مفقود اور انتقامی پہلو نمایاں ہوتا ہے۔ (چنانچہ مثال کے طور پر سکینہ بیگم زوجہ مرزا عبدالحق صاحب کو ہی لے لو جس نے خلیفہ کی اخلاقی دراز دستی کی شکایت ۱۹۲۷ء میں کی تھی۔ ناقل) کس قدر ظلم اس پر آپ کی طرف سے کیا جاتا ہے جو کچھ اس نے کہا تھا اس کی سچائی تو اب بالکل ثابت ہو چکی ہے، لیکن وہ بیچاری باوجود سچی ہونے کے قیدیوں سے بدتر زندگی بسر کر رہی ہے، اس کی صحت تباہ ہو چکی ہے۔"

## قادیانی چال

آپ نے یہ چال چلی ہوئی ہے کہ لوگوں کو ایک دوسرے سے ملنے نہ دیا جائے اور منافقوں سے بچو، منافقوں سے بچو کے شور سے لوگوں کو خوفزدہ کیا ہوا ہے اور ہر ایک کو دوسرے پر بدظن کر دیا ہوا ہے اب ہر شخص ڈرتا ہے کہ میرا مخاطب کہیں میری رپورٹ ہی نہ کر دے، اور پھر فوراً مجھ پر منافق کا فتویٰ لگ کر جماعت سے اخراج کا اعلان کر دیا جائے، اور یہ سب کچھ آپ نے اس لئے کیا ہوا ہے کہ آپ کی سیاہ

کاریوں کا لوگوں کو علم نہ ہو سکے، لیکن..........)

## ممکن ہے کہ:

"آپ کی بد چلنی کے متعلق جو کچھ میں نے لکھا ہے اس کے متعلق ایک بات میرے دل میں کھٹکتی رہتی ہے اس کا ذکر کر دینا بھی ضروری سمجھتا ہوں اور وہ یہ کہ ممکن ہے جس چیز کو ہم زنا سمجھتے ہیں، آپ اسے زنا ہی نہ سمجھتے ہوں،...... پس اگر ایسا ہے تو مہربانی فرما کر مجھے سمجھا دیں، اگر میری سمجھ میں آ گئی تو میں اپنے سارے اعتراضات واپس لے لوں گا۔"

## بعض دفعہ نماز

"میں اس جگہ اس بات کا اضافہ کر دینا بھی ضروری سمجھتا ہوں کہ میں آپ کے پیچھے نماز نہیں پڑھ سکتا، کیونکہ مجھے مختلف ذرائع سے یہ علم ہو چکا ہے کہ آپ جنبی کی حالت میں ہی بعض دفعہ نماز پڑھانے آ جاتے ہیں۔"

(کمالات محمودیہ ص ۹۸ تا ۱۱۴ ملخصاً)

## عدالت میں گونج

(۱۹۳۷ء میں شیخ عبدالرحمٰن مصری کو خلیفہ سے اخلاقی شکایتیں پیدا ہوئیں، نتیجہ یہ ہوا کہ شیخ صاحب جماعت سے الگ ہو گئے، یا کر دیے گئے تو خلیفہ سے محاذ آرائی ہوئی بات اشتہاروں اخباروں سے آگے عدالتوں تک پہنچی ذیل میں ان کا حلفیہ عدالتی بیان درج ہے، جسے عدالت عالیہ لاہور نے اپنے ۲۳ ستمبر ۱۹۳۸ء کے فیصلہ میں شامل کیا۔

"موجودہ خلیفہ (مرزا محمود احمد صاحب) سخت بد چلن ہے، یہ تقدس کے پردے میں عورتوں کا شکار کھیلتا ہے، اس کام کے لئے اس نے بعض مردوں اور بعض عورتوں کو بطور ایجنٹ رکھا ہوا ہے، ان کے ذریعہ یہ معصوم لڑکیوں اور لڑکوں کو قابو کرتا ہے، اس نے ایک سوسائٹی بنائی ہوئی ہے، جس میں مرد اور عورتیں شامل ہیں اور اس سوسائٹی میں زنا ہوتا ہے۔"

(شیخ عبدالرحمان مصری کا عدالتی بیان۔ مندرجہ فیصلہ ہائی کورٹ لاہور مورخہ ۲۳ ستمبر ۱۹۳۸ء صفحہ ۲)

## ماہرانہ شہادت

"بڑا الزام یہ لگایا جاتا ہے کہ خلیفہ (مرزا محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان) "عیاش ہے، اس کے متعلق میں کہتا ہوں کہ میں ڈاکٹر ہوں اور میں جانتا ہوں کہ وہ لوگ جو چند دن بھی عیاشی میں پڑ جائیں وہ وہ ہو جاتے ہیں جنہیں انگریزی میں wreck کہتے ہیں۔ ایسے انسان کا نہ دماغ کام کا رہتا ہے نہ عقل درست رہتی ہے نہ حرکات صحیح طور پر کرتا ہے غرض سب قویٰ اس کے برباد ہو جاتے ہیں اور سر سے لے کر پیر تک اس پر نظر ڈالنے سے فوراً معلوم ہو جاتا ہے کہ وہ عیاشی میں پڑ کر اپنے آپ کو برباد کر چکا ہے اس لئے کہتے ہیں "الزنا یخرب البنا" کہ زنا انسان کو بنیاد سے نکال دیتا ہے۔"

(ڈاکٹر محمد اسمٰعیل صاحب کا مضمون مندرجہ الفضل ۱۰ جولائی ۳۷ء)

## شہادت کی تصدیق

"ڈاکٹروں کا خیال تھا کہ چند ہفتوں میں دماغی حالت اپنے معمول پر آجائے گی، لیکن اب تک جو ترقی ہوئی ہے اس کی رفتار اتنی تیز نہیں

"........... آدمیوں کے سہارے سے دو ایک قدم چل سکتا ہوں مگر وہ بھی مشکل سے دماغ اور زبان کی کیفیت ایسی ہے کہ میں تھوڑی دیر کے لئے بھی خطبہ نہیں دے سکتا اور ڈاکٹروں نے دماغی کام سے قطعی طور پر منع کر دیا ہے۔"

"مجھ پر فالج کا حملہ ہوا اور اب میں پاخانہ پیشاب کے لئے امداد کا محتاج ہوتا ہوں۔"

(میاں محمود احمد صاحب کا ارشاد مندرجہ الفضل ۱۲ اپریل ۱۹۵۵ء)

"۲۶ فروری کو مغرب کے قریب مجھ پر بائیں طرف فالج کا حملہ ہوا اور تھوڑے سے وقت کے لئے میں ہاتھ پاؤں چلانے سے معذور ہو گیا..... دماغ کا عمل معطل ہو گیا اور دماغ نے کام کرنا چھوڑ دیا...... میں اس وقت بالکل بیکار ہوں اور ایک منٹ نہیں سوچ سکتا۔"

(الفضل ۲۶ اپریل ۱۹۵۵ء ص ۳ ــ ۵)

میں نے اس دعوئی پر کہ یہودیوں کی طرح قادیانی بھی ساری دنیا پر حکمرانی کے خواب دیکھ رہے ہیں، دوسرا حوالہ الفضل ۱۶ جنوری ۱۹۵۲ء سے نقل کیا تھا کہ :

"۵۲ء کو گزرنے نہ دیجئے جب تک احمدیت کا رعب، دشمن اس رنگ میں محسوس نہ کرے کہ اب احمدیت مٹائی نہیں جا سکتی اور وہ مجبور ہو کر احمدیت کی گود میں آگرے۔"

اس فقرہ کی اشتعال انگیزی محتاج وضاحت نہیں، اس میں تمام اسلامیان پاکستان کو دشمن، قرار دے کر ان پر "احمدیت کا رعب" جمانے کا الٹی میٹم دیا گیا اور تمام مسلمانوں کو مجبور ہو کر "احمدیت کی گود" میں گرنے کا چیلنج بھی کیا گیا۔ قادیانیوں کا یہی اشتعال انگیز پروپیگنڈہ تھا جو ۱۹۵۳ء کی تحریک پر منتج ہوا لیکن مرزا طاہر احمد صاحب کس سادگی سے لکھتے ہیں کہ یہ اعلان خدام الاحمدیہ کے مہتمم تبلیغ کی طرف سے تھا۔ (گویا اس کی کوئی ذمہ دارانہ حیثیت نہیں کہ اس پر مسلمان احتجاج کریں) اور یہ کہ :

"یہاں رعب سے مراد کوئی توپ و تفنگ اور شمشیر و سناں کا رعب نہیں بلکہ احمدی نوجوانوں کو محض تبلیغ کی تلقین کی گئی ہے اور یہ کوئی قابل

اعتراض بات نہیں۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ صفحہ ۴۳)

یعنی قادیانی صاحبان تمام مسلمانوں کو مرتد کرنے کی اسکیمیں بنائیں، ان کے دشمن ہونے کا اعلان کریں، ان پر رعب جمانے کا چیلنج دیں اور انھیں مجبور ہوکر قادیانیت کی گود میں آگرنے کی دھمکیاں دیں یہ تو صاحب زادہ صاحب کے خیال میں کوئی قابل اعتراض بات نہیں، ہاں اگر کوئی مسلمان قادیانیوں کی اس جارحیت پر احتجاج کرے تو صاحب زادہ صاحب کے نزدیک یہ اس کی بے عقلی ہے۔

صاحب زادہ صاحب کا یہ نکتہ بھی خاصا پرلطف ہے کہ:

"ہر مذہب وملت اور ہر فرقہ اسلام (خواہ وہ کیسا ہی گمراہ ہو۔ ناقل) کا حق بلکہ فرض ہے کہ وہ جن نظریات کو برحق اور باعث نجات سمجھتا ہے ان کی تبلیغ کرکے دنیا کو ہدایت کی طرف بلائے، اس موقف پر کوئی صحیح العقل انسان اعتراض نہیں کر سکتا۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ صفحہ ۴۳)

گویا کسی مذہب وملت یا کسی نام نہاد فرقہ اسلام کا واقعتاً حق پر ہونا مرزا طاہر احمد صاحب کے نزدیک ضروری نہیں بلکہ اپنے آپ کو حق پر سمجھنا کافی ہے۔ پس دنیا کا جو شخص بھی اپنے نظریات کو برحق اور باعث نجات سمجھتا ہو وہ مرزا طاہر احمد کے مطابق دنیا کو ہدایت کی طرف ہی بلاتا ہے۔ اس لئے اس دعوت ہدایت پر اعتراض کرنا ان کے خیال میں کسی صحیح العقل آدمی کا کام نہیں ــ اور چونکہ راقم الحروف نے قادیانیوں کے اپنے دشمن پر رعب جمانے اور اسے مجبور کرکے احمدیت کی گود میں گرانے پر نکتہ چینی کی ہے اس لئے اسے مرزا طاہر احمد صاحب کے دربار معلی سے "صحیح العقل انسان" کہلانے کا سرٹیفکیٹ نہیں مل سکتا۔

جناب صاحب زادہ کے اس ارشاد پر مجھے حیرت نہیں ہوئی، کیونکہ میں جانتا ہوں کہ مختلف لوگوں کے ذہن میں "صحیح العقل انسان" کا معیار مختلف ہوتا ہے۔ مثلاً لاہوری پارٹی جو مرزا قادیانی کو چودھویں صدی کا مجدد مانتی ہے، اس کے مطابق قادیانی عقیدہ کی رو سے مرزا غلام احمد قادیانی بھی ایک "صحیح العقل انسان" ثابت نہیں ہوتے کیونکہ وہ بڑی

شدومد سے اپنی نبوت کا انکار بھی کرتے ہیں اور قادیانیوں کے بقول وہ نبی بھی ہیں۔ چنانچہ لاہوری پارٹی کے ایک معزز رکن مکرم چوہدری مسعود اختر ایڈووکیٹ مرزا صاحب کے تین شعر، جن میں ختم نبوت کا اظہار ہے۔ نقل کرنے کے بعد رقمطراز ہیں:

"مندرجہ بالا اشعار۔۔۔ حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) کے عقیدہ دربارہ ختم نبوت اور ان کے دعویٰ کی ایسی مکمل تصویر کھینچتے ہیں جو شروع سے آخر تک ان کا عقیدہ رہا۔ جناب مجدد زماں حضور نبی صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم۔ ناقل) پر ہر نبوت اور ہر پیغمبری کے ختم ہونے کا عقیدہ رکھتے تھے اور اس عقیدہ پر ہمیشہ قائم رہے۔۔۔ زمانہ کی ستم ظریفی دیکھئے کہ جناب میاں محمود احمد صاحب نے محض اپنی گدی قائم کرنے کے لئے (گدی کا حق کچھ پہنچتا نہیں، باپ کی گدی بیٹے ہی کو ملتی تھی، مثلاً مولوی محمد علی کے والد نے یہ گدی بنائی ہوتی تو اس پر میاں محمود احمد تھوڑی بیٹھتے۔ ہاں اولاد جیسا یا زہنا نابالغ ہو تو کچھ عرصہ کے لئے کسی "معتقد" کا سربراہ بن کر گدی نشین ہو جانا اور بات ہے۔ ناقل) محض اپنی گدی قائم کرنے کے لئے نبوت، نبوت کی ایسی رٹ لگائی کہ وہ الزام جو حضرت مجدد زماں پر ان کے مخالفین لگاتے تھے (اور اس کے لئے مرزا صاحب کے سیکڑوں الہامات اور قطعی عبارتیں پیش کرتے تھے۔ ناقل) اور جس الزام کو حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) بہتان عظیم اور دجل قرار دیتے تھے، وہ خود ان کے صاحب زادے صاحب نے ان پر لگا دیا (گویا صاحب زادے نے تسلیم کر لیا کہ مخالفین کا الزام غلط نہیں تھا، بلکہ مرزا صاحب کی تاویلیں غلط تھیں یا غلط فہمی پر مبنی تھیں۔ ناقل) اور ایک کثیر تعداد لوگوں کی اس گدی نشین کی حاشیہ بردار بن کر ان پر دعویٰ نبوت کا الزام دینے لگی۔ (اس گدی نشین کے حاشیہ نشینوں کی بیشتر تعداد ان لوگوں کی تھی جو اس کے باپ کے حاشیہ نشین رہ چکے تھے اور اس کے طلسمی دعووں کو اپنے کانوں سے سن چکے تھے۔ ناقل) کیونکہ حضرت مجدد زماں کی تحریروں سے ثابت ہے کہ آپ کی

طرف کسی قسم کی نبوت منسوب کرنا اتہام و الزام ہے اور دجل عظیم ہے (مرزا صاحب کی طرف نبوت سب سے پہلے ان کے الہامات میں منسوب کی گئی، اس لئے اس اتہام و الزام اور دجل عظیم کا پہلا مرتکب مرزا صاحب کا الہام کنندہ ہے۔ مرزا صاحب نے اس کی تقلید میں یہ اتہام و الزام اور دجل عظیم اپنی تقریر و تحریر میں بیان کرنا شروع کر دیا اور دوسرے لوگوں نے مرزا صاحب سے سن کر یہ بات پلے باندھ لی، موافقوں نے بھی اور مخالفوں نے بھی۔ پس اس کی پہلی ذمہ داری تو مرزا صاحب کے ملہم صاحب پر عائد ہوتی ہے۔ دوسرے نمبر پر خود مرزا صاحب اس کے ذمہ دار ہیں، رہے مخالفین! سو وہ بے چارے اس اتہام، الزام اور دجل عظیم کو محض مرزا صاحب کے حوالے سے نقل کرتے ہیں اور "نقل کفر کفر نباشد"۔ ناقل) حضور امام زمان کا دعویٰ محض ملہم من اللہ، محدث، مجدد اور مسیح موعود ہونے کا تھا اور ان میں سے کوئی دعویٰ بھی نبوت کا دعویٰ قرار نہیں دیا جا سکتا۔ (مگر مرزا صاحب تو یہی قرار دیتے تھے، شاید وہ سمجھے نہ ہوں گے۔ ناقل) حضور کے مندرجہ بالا اشعار سے ہی ظاہر ہے کہ جناب ہر قسم کی نبوت اور ہر قسم کی پیغمبری کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہونے کا عقیدہ رکھتے تھے (مگر ایک قسم کی نبوت کو جاری بھی کہتے تھے۔ ناقل) لہٰذا ایسا عقیدہ رکھنے کے بعد کسی قسم کی نبوت کا دعویٰ چہ معنی دارد؟ کوئی صحیح العقل انسان بیک وقت یہ نہیں کر سکتا کہ ایک طرف تو ہر قسم کی نبوت اور ہر قسم کی پیغمبری کو حضور رسول کریم صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم۔ ناقل) پر ختم قرار دے اور دوسری طرف کسی قسم کی نبوت کا دعویدار ہو۔ (اور جناب مرزا صاحب نے بیک وقت یہ دونوں کام کر دکھائے، جو ریکارڈ پر موجود ہیں۔ لہٰذا اب یہ عقدہ قادیانیوں کے لئے ہمیشہ لاینحل رہے گا کہ کیا ان کا مسیح موعود "صحیح العقل انسان" تھا؟ ناقل)

(قادیانیوں کی لاہوری جماعت اخبار پیغام صلح جلد ۶۴، نمبر ۲۰-۲۱ "مسیح موعود نمبر" ۱۹۱۸/۵۲ مئی، ۱۹۷۷ء)

پس جس طرح لاہوری معیار سے ازروئے عقیدۂ قادیانی "صحیح العقل انسان" کی تعریف مرزا صاحب پر صادق نہیں آسکتی اسی طرح ممکن ہے کہ صاحب زادہ طاہر احمد صاحب نے بھی "صحیح العقل انسان" کی کوئی نئی تعریف ایجاد فرمائی ہو۔ مثلاً یہ کہ ایک "صحیح العقل انسان" میں ان تمام اوصاف و اخلاق کا پایا جانا ضروری ہے جو ان کے جد بزرگوار مرزا غلام احمد صاحب میں پائے جاتے تھے یعنی وہ مراق، ہسٹریا، دماغی بیہوشی، دوران سر، درد سر، دق، سل، ذیابیطس، تشنج، ضعف اعصاب، بدخوابی کے عوارض میں مبتلا ہو روزانہ سو سو بار پیشاب کا تجربہ اسے حاصل ہو، سوء ہضم اور کثرت اسہال اس کے دائمی معمولات میں شامل ہوں، حافظہ بہت خراب ہو، دائیں بائیں کی تمیز سے قاصر ہو، سیدھے کو الٹا اور الٹے کو سیدھا پہنا کرے، اوپر کا بٹن نیچے کے کاج میں لگائے پھرے، جرابوں کی ایڑیاں پاؤں کے اوپر کی طرف کرے، گڑ کھانے کا شوقین اور سلسل البول کا مریض ہو اور کفایت شعاری کے لئے گڑ کے ڈھیلے اور استنجا کے ڈھیلے ایک ہی جیب میں رکھا کرے۔ وغیرہ وغیرہ۔

اور شاید "صحیح العقل انسان" کے لئے یہ بھی لازم ہے کہ نامحرم عورتوں سے بدن دبواتا ہو، عورتوں کے پہرے میں شب گزاری کرتا ہو، نا کتخدائیں رات کی تنہائیوں میں اس کی "خدمت" کرتی ہوں، نیم دیوانی عورتیں بے تکلف و بے حجاب اس کے سامنے غسل کرتی ہوں، وہ خواب میں نامحرموں سے معانقہ پر کلمہ شکر بجالاتا ہو، وغیرہ وغیرہ۔

اور شاید صحیح العقل ہونے کی ایک شرط یہ بھی ہو کہ آدمی متضاد اور متناقض دعوے کرے۔ کبھی عیسیٰ ہو کبھی مریم، کبھی مرد ہو کبھی عورت، کبھی انسان ہو کبھی کرم خاکی، کبھی بندہ ہو کبھی خدا، کبھی احمد ہو کبھی غلام احمد کبھی قرآن کھول کر بتائے کہ فلاں نبی زندہ ہے دوبارہ دنیا میں آئے گا اور کبھی الہام سنائے کہ وہ مرگیا ہے اب نہیں آئے گا۔ وغیرہ وغیرہ۔

اور ممکن ہے "صحیح العقل انسان" کی تعریف میں یہ بھی داخل ہو کہ وہ محمد رسول ہونے کا دعویٰ کرے، اپنی روحانیت کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت سے اکمل بتائے، قرآنی معجزات کو مکروہ اور قابل نفرت کرشمے ٹھہرائے، انبیاء و اولیاء پر سب وشتم کرے، تمام مجددین امت کو فیج اعوج اور گمراہ قرار دے، صحابہ کرام رضی اللہ

خصم کو احمق اور نادان کہے، اپنے نہ ماننے والوں کو خنزیر، کتے، شیطان، ولدالحرام، ذریۃ البغایا اور نطفۃ السفہاء ایسے مہذب الفاظ سے یاد کرے۔ تمام امت مسلمہ کو کافر، یہودی، مشرک اور جہنمی کا خطاب دے۔ وغیرہ وغیرہ۔

الغرض اگر کسی شخص کے صحیح العقل ہونے کیلئے ان اوصاف کا کلاً یا بعضاً پایا جانا مرزا طاہر احمد صاحب کے نزدیک ضروری ہے جو قدرت نے بیک وقت ان کے دادا جناب مرزا غلام احمد صاحب میں جمع کر دیئے تھے تو مجھے اعتراف ہے کہ میں ان کے اس معیار پر پورا اترنے سے قاصر ہوں۔ (الحمد للہ الذی عافانی مما ابتلاہ بہ)

تاہم صاحب زادہ صاحب کا یہ خود ساختہ اصول کہ "کسی فرقہ کی ملحدانہ تعلیم و تبلیغ پر اعتراض کرنا کسی صحیح العقل انسان کا کام نہیں ہو سکتا۔" محل بحث ہے۔ کون نہیں جانتا کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے پیشرو مسیلمہ یمامہ کی تبلیغ پر اعتراض کرتے ہوئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے "الکذاب" کا لقب دیا تھا، جو آج تک مرزا قادیانی کی طرح اس کے نام کا جز ہے۔ پھر کون نہیں جانتا کہ اسود عنسی کے نظریات کی تبلیغ پر قدغن لگانے کے لئے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کو آپؐ نے فرمایا تھا۔ پھر کون نہیں جانتا کہ آپؐ نے مشرکین کو جزیرہ عرب سے نکال دینے کا حکم فرمایا تھا۔ مرزا طاہر احمد صاحب کے نزدیک آپؐ کی حیثیت صحیح العقل انسان کی تھی یا نہیں؟

پھر کون نہیں جانتا کہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے مدعی نبوت مسیلمہ کذاب کے نظریات کا صفایا کرنے کے لئے اکابر صحابہؓ کا لشکر بھیجا اور انہوں نے حدیقۃ الموت میں اس کے بیس ہزار ساتھیوں سمیت اسے واصل جہنم کیا اور اس معرکہ میں سات اشراف صحابہؓ شہید ہوئے۔ کیا یہ تمام اکابر صحابہؓ مرزا طاہر احمد صاحب کے نزدیک عقل و خرد سے کورے تھے؟

اور پھر کون نہیں جانتا کہ سیدنا صدیق اکبرؓ نے مانعین زکوٰۃ کو اپنے نظریات پھیلانے اور ان کو تبلیغ کرنے کا حق نہیں دیا، بلکہ ان کے خلاف فوج کشی کی اور جزیرۂ عرب کو فتنۂ ارتداد سے پاک کیا۔ کیا ان کا یہ اقدام صحت عقل کے منافی تھا؟

اور پھر کون نہیں جانتا کہ سیدنا فاروق اعظمؓ نے یہودی ریشہ دوانیوں کا قلع قمع

کرنے کے لئے انہیں جلا وطنی کا حکم دیا۔ کیا ان کا یہ عمل غیر عاقلانہ تھا؟

اور پھر کون نہیں جانتا کہ علمائے ربانیین نے ہر دور میں گمراہ فرقوں کے نظریات پر اعتراض کیا اور اسلامی معاشرہ میں ان کے پھیلنے کو برداشت نہیں کیا۔ کیا مرزا طاہر احمد صاحب کے نزدیک یہ سب عقل و خرد سے محروم تھے۔

اگر مرزا طاہر احمد صاحب اپنے اس نرالے اصول کے ذریعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر تمام اکابر امت پر "صحیح العقل انسان" نہ ہونے کا فتویٰ صادر فرما سکتے ہیں تو راقم الحروف بھی ان کے اس فتویٰ سے محروم نہیں رہنا چاہتا۔

ان شواہد و نظائر سے معلوم ہوا ہو گا کہ مرزا طاہر احمد صاحب کا یہ اصول غلط اور قطعاً غلط ہے کہ ہر مذہب و فرقہ کو خواہ وہ کتنا ہی باطل پرست ہو، اپنے نظریات پھیلانے کا حق ہے ان کے اس مخترع اصول سے پوری اسلامی تاریخ کی نفی ہو جاتی ہے۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ صاحب زادہ صاحب کو ایسے باطل اصولوں کا سہارا لینے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ اس کی وجہ یہ ہے کہ مرزا طاہر احمد کے باپ دادا نے جو دین و مذہب ایجاد کیا ہے، وہ کسی خالص اسلامی معاشرے میں نہیں پنپ سکتا۔ اس کی نشوونما یا تو خالص غیر اسلامی معاشرہ میں ہو سکتی ہے یا کم از کم ایسے معاشرہ میں جس میں گمراہی و بد دینی کی گھٹائیں چھائی ہوئی ہوں اور جو اپنے تاریک ماحول کی بدولت حق و باطل کی تمیز سے معذور ہو۔ یہی وجہ ہے کہ قادیانی لیڈروں نے اپنی بقاء و حفاظت کے لئے اسلامی حکومت کے مقابلہ میں ہمیشہ کفر کے ظل حمایت کو ترجیح دی ہے۔ ملاحظہ ہو:

> "سو اس نے مجھے بھیجا اور میں اس کا شکر کرتا ہوں کہ اس نے مجھے ایک ایسی گورنمنٹ (برطانیہ) کے سایہ رحمت کے نیچے جگہ دی جس کے زیر سایہ میں بڑی آزادی سے اپنا کام نصیحت اور وعظ کا ادا کر رہا ہوں۔ اگرچہ اس محسن گورنمنٹ کا ہر ایک پر رعایا میں سے شکر واجب ہے مگر میں خیال کرتا ہوں کہ مجھ پر سب سے زیادہ واجب ہے کیونکہ یہ میرے اعلیٰ مقاصد جو جناب قیصرہ ہند کی حکومت کے سایہ کے نیچے انجام پذیر ہو رہے ہیں ہرگز ممکن نہ تھا کہ وہ کسی اور گورنمنٹ کے زیر سایہ انجام پذیر ہو سکتے۔ اگرچہ وہ کوئی اسلامی گورنمنٹ ہی ہوتی۔"
>
> (تحفہ قیصریہ..... صفحہ ۳۱، ۳۲ مندرجہ روحانی خزائن ج ۱۲ ص ۲۸۳، ۲۸۴)۔

"میں اپنے اس کام کو نہ مکہ میں اچھی طرح چلا سکتا ہوں، نہ مدینہ میں، نہ روم میں، نہ شام میں، نہ ایران میں، نہ کابل میں، مگر اس گورنمنٹ میں جس کے اقبال کے لئے دعا کرتا ہوں۔ لہٰذا وہ اس الہام میں اشارہ فرماتا ہے کہ اس گورنمنٹ کے اقبال اور شوکت میں تیرے وجود اور تیری دعا کا اثر ہے۔ اور اس کی فتوحات تیرے سبب سے ہیں۔ کیونکہ جدھر تیرا منہ ادھر خدا کا منہ۔"

(مرزا غلام احمد قادیانی کا اشتہار ...... ۲۲ مارچ ۱۸۹۷ء، مندرجہ تبلیغ رسالت ...... جلد ششم، صفحہ ۶۹ طبع قادیان بار اول)

"قدیم سے میں نے اپنی بہت سی کتابوں میں بار بار یہی شائع کیا ہے کہ اس گورنمنٹ کے ہمارے سر پر احسان ہیں، اس کے زیر سایہ ہم آزادی سے اپنی خدمت تبلیغ پوری کرتے ہیں اور آپ جانتے ہیں کہ ظاہری اسباب کی رو سے آپ کے رہنے کے لئے اور بھی ملک ہیں اور اگر آپ اس ملک کو چھوڑ کر مکہ میں یا مدینہ میں یا قسطنطنیہ میں چلے جائیں تو سب ممالک آپ کے مذہب اور مشرب کے موافق ہیں، لیکن اگر میں جاؤں تو میں دیکھتا ہوں کہ وہ سب لوگ میرے لئے بطور درندوں کے ہیں۔ الا ماشاء اللہ، اس صورت میں ظاہر ہے کہ یہ خدا تعالیٰ کا میرے پر احسان ہے کہ ایسی گورنمنٹ کے زیر سایہ مجھے مبعوث فرمایا ہے جس کا مسلک دل آزاری نہیں اور اپنی رعایا کو امن دیتی ہے۔"

(براہین احمدیہ ...... جلد۵، ضمیمہ صفحہ ۱۲ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۱ ص ۲۷۳)

"میرا دعویٰ ہے کہ تمام دنیا میں گورنمنٹ برطانیہ کی طرح کوئی دوسری ایسی گورنمنٹ نہیں جس نے زمین پر ایسا امن قائم کیا ہو میں سچ سچ کہتا ہوں کہ جو کچھ ہم پوری آزادی سے اس گورنمنٹ کے تحت میں اشاعت حق کر سکتے ہیں یہ خدمت ہم مکہ معظمہ یا مدینہ منورہ میں بیٹھ کر بھی ہرگز بجا نہیں لا سکتے۔"

(ازالہ اوہام حاشیہ ...... صفحہ ۵۷ مندرجہ روحانی خزائن حاشیہ ج ۳ ص ۱۳۰)

"گورنمنٹ برطانیہ کے ہم پر بڑے احسان ہیں اور ہم بڑے آرام اور اطمینان سے زندگی بسر کرتے اور اپنے مقاصد کو پورا کرتے ہیں..... اور اگر دوسرے ممالک میں تبلیغ کے لئے جائیں تو وہاں بھی برٹش گورنمنٹ ہماری مدد کرتی ہے۔"

(برکات خلافت...... صفحہ ۶۵، از مرزا محمود احمد)

گویا قادیانی لیڈر یہ چاہتے ہیں کہ وہ جیسے چاہیں اسلام کے نام پر الحاد و زندقہ کے طومار تیار کریں، کوئی ان کو روک ٹوک کرنے والا نہ ہو۔ اکبر الٰہ آبادی مرحوم کے بقول:

گورنمنٹ کی یارو خیر مناؤ
انا الحق کہو اور سولی نہ پاؤ

ظاہر ہے کہ یہ نعمت کسی بے دین ملک میں ہی میسر آسکتی ہے، کوئی اسلامی حکومت اور اسلامی معاشرہ اس الحاد کو کب برداشت کر سکتا ہے۔

قادیانیوں کی حکومت طلبی کے سلسلہ میں میں نے تیسرا حوالہ الفضل ۱۳ فروری ۱۹۲۲ء سے پیش کیا تھا، صاحبزادہ مرزا طاہر احمد صاحب اس کے بارے میں تحریر فرماتے ہیں:

"اس اقتباس کے متعلق ہم صرف اتنا ہی کہنا کافی سمجھتے ہیں کہ جس الفضل کا مولانا نے حوالہ دیا ہے وہ دنیا میں کبھی شائع ہی نہیں ہوا، خدا جانے مولانا نے یہ حوالہ کیسے ایجاد فرمالیا۔"

(ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۴۳-۴۴)

صاحبزادہ صاحب کو بین السطور اس امر کا اعتراف ہے کہ الفضل کے جس مضمون کا حوالہ دیا گیا ہے وہ اقتباس تو موجود ہے۔ البتہ جس الفضل کا حوالہ دیا گیا ہے اس میں نہیں بلکہ کسی دوسرے الفضل میں ہے، اور حوالہ اسی الفضل کا دینا چاہئے تھا۔ نہ کہ اس الفضل کا جو دنیا میں کبھی شائع ہی نہیں ہوا۔

میں اس تصحیح پر صاحبزادہ صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں، واقعی مجھ سے سہو ہوا ہے مجھے فروری کے بجائے مارچ کے الفضل کا حوالہ دینا چاہئے تھا۔ رہا مرزا طاہر احمد صاحب کا یہ سوال کہ "خدا جانے مولانا" نے یہ حوالہ کیسے ایجاد فرمالیا ہے۔" جواباً

گزارش ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب نے حدیث: " ھذا خلیفۃ اللّٰہ المہدی۔ " کے لئے بخاری شریف کا حوالہ کیسے ایجاد فرما لیا تھا۔ مرزا صاحب لکھتے ہیں:

"اگر حدیث کے بیان پر اعتبار ہے تو پہلے ان حدیثوں پر عمل کرنا چاہئے جو صحت اور وثوق میں اس حدیث پر کئی درجہ بڑھی ہوئی ہیں۔ مثلاً صحیح بخاری کی وہ حدیثیں جن میں آخری زمانہ میں بعض خلیفوں کی نسبت خبر دی گئی ہے، خاص کر وہ خلیفہ جس کی نسبت بخاری میں لکھا ہے کہ آسمان سے اس کی نسبت آواز آئے گی کہ ھذا خلیفۃ اللہ المہدی۔ اب سوچو کہ یہ حدیث کس پایہ اور مرتبہ کی ہے جو ایسی کتاب میں درج ہے جو اصح الکتب بعد کتاب اللہ ہے۔"

(شہادۃ القرآن ص ۴۱ مندرجہ روحانی خزائن ج ۶ ص ۳۳۷)

جناب مرزا طاہر احمد صاحب کو راقم الحروف کا ممنون ہونا چاہئے کہ اس نے سوا الفضل کے ایک مہینہ کی جگہ دوسرا مہینہ لکھ دیا۔ صحیح بخاری شریف کا حوالہ نہیں دے دیا۔ ورنہ شاید انہیں راقم الحروف پر بھی "مسیح موعود" ہونے کا شبہ ہوتا۔ بہرحال جناب صاحبزادہ صاحب کا صحیح شدہ حوالہ درج ذیل ہے:

"احمدیوں کے پاس ایک چھوٹے سے چھوٹا ٹکڑا بھی نہیں جہاں احمدی ہی احمدی ہوں، کم از کم ایک علاقہ کو مرکز بنالو اور جب تک ایک ایسا مرکز نہ ہو جس میں کوئی غیر نہ ہو اس وقت تک تم مطلب کے مطابق امور جاری نہیں کر سکتے اور نہ اخلاق کی تعلیم ہو سکتی ہے، نہ پورے طور پر تربیت کی جا سکتی ہے۔ اس لئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا تھا کہ مکہ اور حجاز سے مشرکوں کو نکال دو، ایسا علاقہ اس وقت تک ہمیں نصیب نہیں جو خواہ چھوٹے سے چھوٹا ہو مگر اس میں غیر نہ ہوں۔ جب تک یہ نہ ہو اس وقت تک ہمارا کام بہت مشکل ہے، اگر یہ نہ ہوا تو کام اور مشکل ہو جائے گا۔ (مطلب یہ کہ کسی نہ کسی جگہ خالص قادیانی حکومت ہونی چاہئے۔ خواہ ایک قصبہ میں ہی کیوں نہ ہو۔ ناقل")

(خطبہ میاں محمود احمد صاحب۔ مندرجہ اخبار الفضل ج ۹ نمبر ۷۰۔ ۱۲ مارچ ۱۹۲۲ء بحوالہ قادیانی مذہب فصل ۱۶ نمبر ۵۰ ص ۹۰۰ طبع پنجم)

آج جناب مرزا طاہر احمد صاحب "قادیانی حکومت" کا نام سن کر کانوں پر ہاتھ رکھتے ہیں اور اسے دشمن کی اڑائی ہوئی ہوائی باور کراتے ہیں، حالانکہ یہ سالہا سال تک ان کے والد محترم جناب مرزا بشیرالدین صاحب کے خطبوں کا موضوع رہا ہے اور وہ اسی کو اصل قادیانی ہدف ظاہر کرتے رہے ہیں۔ ایک صدی کی کروٹ کے بعد آج اگر ان کے یہ خیالات "مجذوب کی بڑ" تصور کئے جائیں گے تو تعجب نہیں۔ مگر وہ اس کو مسیح موعود کی بعثت کی اصل غرض قرار دیتے رہے ہیں۔ ان کی بیشمار تحریروں اور تقریروں سے چند اقتباسات درج ذیل کئے جاتے ہیں۔

## قادیانی غرض اور مقصد

"ہمیں خدا تعالیٰ نے اس غرض کے لئے دنیا میں کھڑا کیا ہے کہ ہم بادشاہتوں کو الٹ دیں حکومتوں کو بدل دیں اور سلطنتوں میں انقلاب پیدا کر دیں، اور پھر ان بادشاہتوں، حکومتوں اور سلطنتوں کی جگہ نئی حکومتیں اور نئی سلطنتیں قائم کریں، اور دنیوی حکومتوں کو اپنے ماتحت لا کر انہیں مجبور کریں کہ وہ اس تعلیم کو جاری کریں جو اسلام (قادیانی اسلام۔ ناقل) دنیا میں قائم کرنا چاہتا ہے۔" (ارشاد میاں محمود احمد صاحب مندرجہ اخبار الفضل جلد ۳۴ نمبر ۲۴۹ مورخہ ۲۴ اکتوبر ۱۹۴۶ء)

## دنیا کو کھا جانا

ہماری جماعت ظاہری حالت کے لحاظ سے کمزور ترین نہیں بلکہ ایک ہی کمزور جماعت ہے دنیا میں کوئی ایک بھی منظم جماعت جو کام کر رہی ہو ہم سے کمزور نہیں، مگر باوجود اس کے کسی کے ارادے ایسے بلند اور ایسے وسیع نہیں ہیں، اور ان میں سے کوئی بھی یہ امید نہیں رکھتی کہ

وہ دنیا کے موجودہ نظام کو توڑ کر ایک نیا نظام جاری کرے گی۔ سوائے ہماری (احمدی) جماعت کے...... اس وقت ایک ہی جماعت ایسی ہے جو کمزوری کے لحاظ سے دنیا میں سب سے گری ہوئی ہے، مگر ارادہ کے لحاظ سے سب سے بڑھی ہوئی ہے، پھر وہ منہ سے دعوے ہی نہیں کرتی اس کی بنیاد ہی اس پر ہے کہ دنیا کو کھا جانا ہے، کیونکہ اس کی بنیاد یہ ہے کہ ہم کو خدا تعالیٰ نے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کے متعلق فرمایا ہے: دنیا میں ایک نذیر آیا پر دنیا نے اس کو قبول نہ کیا، لیکن خدا اس کو قبول کرے گا اور بڑے زور آور حملوں سے اس کی سچائی دنیا پر ظاہر کرے گا۔ (چنانچہ آخری بار ۷ ستمبر ۱۹۷۴ء کو ساری دنیا پر اس کی "سچائی" ظاہر ہو چکی ہے۔ ناقل")۔

(خطبہ میاں محمود احمد خلیفہ قادیان، مندرجہ الفضل ج ۱۵ نمبر ۸۲ مورخہ ۱۷/ اپریل ۱۹۲۸ء)

## دنیا میں تہلکہ

"خوجہ قوم بے شک بہت مالدار قوم ہے، مگر یہ امنگ کبھی ان کے دل میں پیدا نہیں ہو سکتی کہ ساری دنیا پر چھا جائیں۔ بے شک میمن اور بوہرے بہت مالدار ہیں مگر ان کے دماغ کے کسی گوشے میں بھی کبھی یہ بات نہیں آ سکتی کہ ہم دنیا کے بادشاہ ہو جائیں گے اور نظام عالم میں تبدیلی پیدا کر دیں گے، ان کی دولتیں اتنی زیادہ ہیں کہ ان میں سے کئی ایسے ہیں جو اس زمانہ میں بھی جبکہ مال و دولت کی کثرت ہے اس قدر مالدار ہیں کہ انفرادی طور پر مدینہ کو خریدنے کی طاقت رکھتے ہیں (مدینہ کو خریدنے کے بجائے قادیان کو خریدنے کی بات کرنی تھی۔ ناقل) مگر ان کے دماغ کے کسی گوشہ میں بھی کبھی نہ یہ خیال آیا کہ ہم نے دنیا کو فتح کرنا ہے اور دنیا کے نظام کو درہم برہم کر کے ایک نیا نظام جاری کرنا ہے۔ مگر اس کے مقابلہ میں ایک اور قوم ہے جو اپنے مال، اپنی دولت

اپنی عزت اور اپنی تعداد اور اپنے اثر ور سوخ کے لحاظ سے دنیا کی شاید تمام منظم جماعتوں سے کمزور اور تھوڑی ہے، مگر باوجود اس کے اس کے دل میں یہ امنگ ہے اور اس کے ارادے اس قدر پختہ اور بلند ہیں کہ اس کا دعویٰ ہے کہ وہ تمام کمزوریوں کے باوجود اور سامان کی کمی کے باوجود ساری دنیا میں تہلکہ مچادے گی۔ اور موجودہ نظام کو توڑ کر اور موجودہ دستور کو تہ و بالا کر کے نیا نظام اور نیا کام جاری کرے گی، اور وہ جماعت احمدیہ ہے (جس کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اس کے لیڈر ہمیشہ ہوائی قلعے تعمیر کرتے ہیں، اور اپنے خوش فہم مریدوں کو سبز باغ دکھایا کرتے ہیں۔ ناقل)۔"

(خطبہ میاں محمود احمد خلیفہ قادیان، مندرجہ الفضل ج ۱۵ نمبر ۸۲، ص ۷، ۱۷ اپریل ۱۹۲۸ء)

## تجارت اور حکومت پر قبضہ

"جب احمدیت ترقی کرے گی۔ ہماری جماعت کے لوگوں کی آمدنیاں زیادہ ہوں گی، ہمارے ہاتھ میں حکومت آجائے گی۔ احمدی امراء اور بادشاہ ہوں گے، تو اس وقت ۱/۱۰ حصہ کی وصیت کافی نہ ہوگی۔" ......

ایک زمانہ ایسا آنے والا ہے جب ۱/۱۰ حصہ تو کنچنیاں بھی داخل کرنے کے لئے تیار ہو جائیں گی۔ اس وقت حکومت احمدیت کی ہوگی۔ آمدنی زیادہ ہوگی، مال و اموال کی کثرت ہوگی، اور ۱/۱۰ حصہ داخل کرنا کوئی بات ہی نہ ہوگی، مگر اب تھوڑی جماعت ہے۔ جس نے بہت بوجھ اٹھاتا ہے۔ احمدیت کی وجہ سے ہمارے آدمیوں کی ملازمتیں رکی ہوئی ہیں۔ ترقیاں رکی ہوئی ہیں تجارتیں رکی ہوئی ہیں، ان باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ۲۰ یا ۱۵ فیصدی جو چندہ دیتے ہیں وہی بڑا سمجھا جاتا ہے، لیکن جب تجارت اور حکومت ہمارے قبضہ میں ہوگی اس وقت اس قسم

کی تکلیفیں نہ ہوں گی۔"

(خطبہ میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان، مندرجہ الفضل ج ۱۳ نمبر ۱۱ ص ۸ مورخہ ۸/ جون ۱۹۲۶ء)

## اورنگ زیب بادشاہ

"ہندو بیر اللہ کا مضمون نگار سب کو مسلمان بنانے کا ذکر کرتا ہوا لکھتا ہے: بھلا جس کام کو اورنگ زیب جیسا بادشاہ نہ کر سکا اسے تم کس طرح کر لو گے۔" بندۂ خدا اورنگ زیب کی ہستی ہی کیا تھی میرے سامنے؟ اورنگ زیب بادشاہ تھا اور دنیا کا بادشاہ تھا، وہ دنیا کی بہتری کے لئے جو کچھ کر سکتا تھا وہ اس نے کیا، میں ایک مصلح کا خلیفہ ہوں۔ اگر آج اورنگ زیب زندہ ہوتا اور خدا تعالیٰ حق کی شناخت کے لئے اس کی آنکھیں کھول دیتا تو وہ بھی میرے ماتحتوں میں اسی طرح کام کرتا جس طرح اور کر رہے ہیں۔

(غالب یہ ہے کہ مجاہد فی سبیل اللہ اورنگ زیب رحمہ اللہ، مسیلمہ پنجاب کی ذریت سے وہی سلوک کرتے جو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے مسیلمہ کذاب اور اس کی ذریت سے کیا تھا۔ ناقل)

(خطبہ میاں محمود احمد صاحب مندرجہ الفضل..... جلد ۱۴، نمبر ۹۵، صفحہ ۷۔ ۲۳ جون ۱۹۲۷ء)

## بے ایمانی اور بیوقوفی

"تعجب ہے کہ (قادیانی) جماعت کے لوگوں کو یہ خیال نہیں آتا کہ چونکہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں چنا ہے اس لئے ہم ضرور کامیاب ہوں گے، ہم سے کتنے ہیں جو مایوس ہیں، کتنے ہیں ـــــ جن کو خیال ہے کہ ہمارے اندر کچھ قابلیت نہیں۔ مگر اس سے زیادہ بے ادبی اور گستاخی کیا ہو سکتی

ہے کہ خدا کہتا ہے کہ تم دنیا کو فتح کرو گے، لیکن تم کہتے ہو نہیں، ہم نہیں کر سکتے۔ غور تو کرو کب خدا نے کسی قوم کو اس لئے چنا ہے کہ وہ دنیا کو فتح کرے گی اور اس نے نئی زمین اور نیا آسمان نہ پیدا کر دیا۔ کیا اب خدا تعالیٰ (نعوذ باللہ) بوڑھا ہو گیا ہے کہ اس کی قوت انتخاب کمزور ہو گئی ہے۔ اس نے حضرت نوحؑ، حضرت ابراہیمؑ، حضرت کرشن، حضرت رام چندر، حضرت بدھ، حضرت موسیٰؑ حضرت عیسیٰؑ اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ قوموں کو چنا اور وہ کامیاب ہوئیں پھر کیا اب خدا کی عقل کمزور ہو گئی ہے کہ اس نے ہم کو چنا اور ہم ناکام رہ جائیں گے۔ یہ انتہا درجہ کی بے ایمانی اور بے وقوفی ہے۔ "

(جس میں ایک صدی سے قادیانی جماعت جتلا ہے۔ ناقل)

(خطبہ میاں محمود احمد صاحب مندرجہ اخبار الفضل..... جلد ۱۸، نمبر ۷۳ ص ۷۔ ۱۸ دسمبر ۱۹۳۰ء)

## زندگی اور موت

"غرض ہر قوم یا ہر طبقہ اور ہر ملک میں گھبراہٹ اور بے چینی پائی جاتی ہے۔ اگر کوئی ایسی جماعت ہے جو اپنے مذہب پر پکے اور امید و یقین سے پر ہے تو وہ احمدی جماعت ہے وہ لوگ جو واقعہ میں حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) پر ایمان لاتے ہیں سمجھتے اور یقین رکھتے ہیں کہ سب کچلے جائیں گے صرف ہم باقی رہ جائیں گے۔ ہر ایک کو موت نظر آ رہی ہے اور صرف ہم کو زندگی دکھائی دے رہی ہے کیونکہ ہمارے متعلق ہی کہا گیا ہے " آسمان سے کئی تخت اترے پر تیرا تخت سب سے اوپر بچھایا گیا" پس دوسری بادشاہتوں کو خطرہ ہے کہ وہ ٹوٹ جائیں گی، مگر ہمیں امید ہے کہ بادشاہت دی جائے گی، حکمران ڈر رہے ہیں کہ ان کی حکومت جاتی رہے گی مگر ہم خوش ہیں کہ ہمارے ہاتھ میں دی جائے گی۔ "

(خطبہ میاں محمود احمد، خلیفہ قادیان مندرجہ الفضل جلد ۱۵، نمبر ۷۸۔
۱۳ اپریل ۱۹۲۸ء)

## قادیانی رحم

"فرمایا (مرزا محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان نے کہ) مجھے تو ان غیر احمدی مولویوں پر رحم آیا کرتا ہے جب میں یہ خیال کیا کرتا ہوں کہ ان کی تو اب ذلت و رسوائی کے سامان ہو رہے ہیں اور خدا نے ہمیں قوت اور سطوت عطا کرنی ہے۔ یہ لوگ زیادہ سے زیادہ ایک سو سال تک اور بمشکل اس رنگ میں گزارہ کر سکیں گے، پھر جب خدا تعالیٰ احمدیوں کو حکومت دے گا، احمدی بادشاہ تختوں پر بیٹھے ہوں گے، الفضل کے پرانے فائل نکال کر پیش ہوں گے تو اس وقت ان بے چاروں کا کیا حال ہو گا؟ (بحمد اللہ ابھی تک تو "الفضل کے پرانے فائل" خود قادیانیوں کے لئے درد سر بنے ہوئے ہیں۔ ناقل) مجھے خطرہ ہے کہ اس وقت کے احمدی ان کے مظالم کو پڑھ پڑھ کر اور ان کے قتل اور سنگ ساری کے جرائم کے حالات کو دیکھ کر ان سے کیا سلوک کریں گے؟ (غالباً جو قادیان اور ربوہ میں مخالفین سے ہو رہا ہے۔ ناقل) اس وجہ سے مجھے ان پر رحم آتا ہے اور پھر اپنے اوپر بھی آتا ہے کہ اگر خدانخواستہ وہ لوگ کوئی ایسی حرکت کر بیٹھیں گے تو پھر وہ بھی اسی سزا کے مستوجب ہوں گے۔"

(ارشاد میاں محمود احمد صاحب مندرجہ اخبار الفضل ۱۵ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

## قادیانی یہودی

"فرمایا: جب تک حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) دنیا میں نہ آئے تھے وہ یہود، یہود تھے اور ان پر وہ لعنت تھی جو حضرت مسیح علیہ

السلام کو نہ ماننے کی وجہ سے ان پر نازل ہوئی۔ مگر جب سے حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) آگئے ہیں تب سے ان کی اور ان مولویوں کی پوزیشن برابر ہو گئی ہے بلکہ یہ ان سے بھی گر گئے ہیں۔ اور زیادہ قابل مواخذہ ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اب وہ یہود ابھرتے نظر آتے ہیں اور یہ مثیل یہود بیٹھتے چلے جا رہے ہیں۔" (نقلی مسیح اگر کافروں کو مسلمان نہیں بنا سکتا تو مسلمانوں کو یہودی بنانے کا کام ہی سہی۔ یعنی الٹی مسیحیت۔ ناقل)

(ارشاد میاں محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان ..... مندرجہ اخبار الفضل ۱۵ اکتوبر ۱۹۲۲ء)

## قادیانی یتیم اور ان کی دیوار

"ایک صاحب نے عرض کیا کہ بعض لوگ سوال کرتے ہیں کہ انگریزوں کی سلطنت کی حفاظت اور ان کی کامیابی کے لئے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) نے کیوں دعائیں کیں؟ حضور (مرزا محمود احمد صاحب) بھی ان کی کامیابی کے لئے دعا کرتے ہیں اور اپنی جماعت کے لوگوں کو جنگ میں مدد دینے کے لئے بھرتی ہونے کا ارشاد فرماتے ہیں۔ حالانکہ انگریز مسلمان نہیں۔ اس کے جواب میں حضور (مرزا محمود احمد صاحب خلیفہ قادیان) نے جو ارشاد فرمایا اس کا خلاصہ عرض کیا جاتا ہے۔

فرمایا: اس سوال کا جواب قرآن کریم میں موجود ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جو نظارے دکھائے گئے ان میں سے ایک یہ تھا کہ ایک گری ہوئی دیوار بنا دی گئی، جس کی وجہ بعد میں یہ بیان کی گئی کہ اس کے نیچے خزانہ تھا جس کے مالک چھوٹے بچے تھے دیوار اس لئے بنا دی گئی کہ ان لڑکوں کے بڑے ہونے تک خزانہ کسی اور کے ہاتھ نہ لگے اور ان کے لئے محفوظ رہے۔ یہ دراصل حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد

قادیانی) کی جماعت کے متعلق پیش گوئی ہے۔ جب تک جماعت احمدیہ نظام حکومت سنبھالنے کے قابل نہیں ہوتی اس وقت تک ضروری ہے کہ اس دیوار (یعنی انگریزی حکومت۔ ناقل) کو قائم رکھا جائے تاکہ یہ نظام کسی ایسی طاقت کے قبضہ میں نہ چلا جائے جو احمدیت کے مفادات کے لئے زیادہ مضر اور نقصان رساں ہو۔ جب جماعت میں قابلیت پیدا ہو جائے گی اس وقت نظام اس کے ہاتھ میں آ جائے گا۔ یہ

---

یہاں اسی لطیفے کا ذکر بھی دلچسپی سے خالی نہ ہو گا کہ انگریزوں کے ابتدائی دور تسلط میں یہی ذہنیت ہندوؤں کی تھی۔ چنانچہ جناب قمرالدین احمد جاپانا ہاؤس، میٹھادر چوک، کراچی نمبر۲ کی کتاب "ابوالقریب" (حصہ اول ص ۱۰۲) میں ایک بنگالی ناول نگار بنکم چندر کے مشہور ناول "آنند مٹھ" (مسرت کی خانقاہ) سے حسب ذیل کا اقتباس نقل کیا ہے:۔

> "سچے مذہب کی تجدید کی اس وقت تک امید نہیں کی جا سکتی جب تک اہل برطانیہ ہمارے حکمراں نہ ہو جائیں.......... ملیچھوں (ناپاک لوگوں) نے ہمارے مذہب کا نام ہندو رکھا ہے.......... انگریز سائنس میں بہت ترقی یافتہ ہیں اور قابل استاذ ہیں۔ اس واسطے انہیں کو ہمارا بادشاہ ہونا چاہئے...... "جب تک ہندو علم، صداقت اور طاقت اوج کمال پر نہ پہنچ جائیں اس وقت تک برطانوی سلطنت کو قائم رکھنا ضروری ہے، اس کے ماتحت عوام پر مسرت زندگی بسر کر سکیں گے اور بغیر مداخلت اپنے مذہبی شعائر کو پورا کر سکیں گے ہمارا دشمن (اسلامی حکومت) اب کہاں ہے؟ وہ اب ختم ہو چکا ہے۔ برٹش اقتدار ہمارے لئے دوست ہے۔"

دیکھئے وہی ذہنیت، وہی فلسفہ، وہی تکنیک، غالباً قادیانیت کی یہی ہندوانہ ذہنیت تھی جس کی بنا پر مرزا قادیانی کو "کرشن جی مہاراج" "گوپال"۔ "سور ما" اور "جے سنگھ بہادر" کے خطابات عطا کئے گئے۔

وجہ ہے انگریزوں کی حکومت کے لئے دعا کرنے اور ان کو فتح حاصل کرنے میں مدد دینے کی۔" (افسوس ہے کہ ۱۹۴۷ء میں قادیانی قیصوں کی یہ دیوار گر گئی اور ان کا مدفون دوسروں کے ہاتھوں میں چلا گیا۔ ناقل)

(میاں محمود احمد صاحب کی "مجلس علم و عرفان" مندرجہ اخبار الفضل جلد ۳۳، نمبر ۳۔ مورخہ ۳ جنوری ۱۹۴۵ء)

## تحریک حریت اور نادان احمدی

"ہندوستان میں انقلاب پیدا ہونے والا ہے اور ہندوستانیوں میں اس وقت جو جذبۂ حریت پیدا ہو رہا ہے، (انگریزی) گورنمنٹ زیادہ دیر تک اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی بے شک وہ مقابلہ تو کرے گی لیکن آہستہ آہستہ وہ خود بخود ہندوستانیوں کو حقوق دینے پر آمادہ ہو جائے گی اور وہ نادان احمدی جو ایک حد تک تحریک حریت کو ہندوستان کے لئے مفید سمجھتے ہیں اس وقت دیکھیں گے کہ وہ لوگ جن کی ظاہرداری کو دیکھ کر وہ انہیں اپنا ہمدرد سمجھتے ہیں ان کی مثال بعینہ اس بلی کی طرح ہے جس کا جسم نہایت ملائم اور ریشم بہت نرم لیکن ناخن خوفناک ہوتے ہیں اور وہ دیکھیں گے کہ کس طرح ان کی آنکھوں کو نکالنے اور چہرہ کو نوچنے کی کوشش کرتے ہیں..... اگر تم بھی اللہ کے پیارے ہو تو اس وقت تک کہ تمہاری بادشاہت نہ قائم ہو جائے تمہارے راستے سے یہ کانٹے ہرگز دور نہیں ہو سکتے اور تمہیں کبھی بھی امن و امان حاصل نہیں ہو سکتا۔ اور اگر آج کسی وجہ سے سکھ ہے تو کل یقیناً پھر دکھ کی حالت ہو جائے گی۔"

(خطبہ میاں محمود احمد صاحب مندرجہ اخبار الفضل جلد ۱۷، نمبر ۸۶۔ مورخہ ۲۵ اپریل ۱۹۳۰ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۹۰۳ فصل ۱۹ نمبر ۵۵ طبع پنجم)

## دشمن

"ہمیں جن کا اعتقاد ہے کہ کسی وقت بدلہ لینا بھی ضروری ہوتا ہے۔ اس خیال سے مطمئن نہیں ہونا چاہئے کہ ہم کسی کا کچھ نہیں بگاڑتے اس لئے ہمیں بھی کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا۔ ہماری بھلائی کی صرف ایک ہی صورت ہے اور وہ یہ کہ تمام دنیا کو اپنا دشمن سمجھیں۔ تا ان پر غالب آنے کی کوشش کریں کیونکہ جب تک مخالفت نہ ہو ترقی بھی نہیں ہو سکتی تمام انبیاء کی جماعتیں ایک ہی جیسی ہوتی ہیں۔ پہلوں میں ہم سے زیادہ ایمان نہ تھا۔"

"ان کی سستی کو دیکھ کر اللہ تعالیٰ نے ہماری جماعت کے لئے چند ایک ابتلا پیدا کئے ہیں تاکہ اگر جماعت کے دوست دوسروں کی ہدایت کے لئے احمدیت کو نہیں پھیلاتے تو یہ سمجھ کر کہ ساری دنیا ہماری دشمن ہے اور جب تک ہم ساری دنیا کو احمدیت میں داخل نہ کر لیں ہمارا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ اور کبھی چین سے زندگی بسر نہیں کر سکتے۔ تبلیغ کی طرف متوجہ ہوں۔"

(خطبہ میاں محمود احمد مندرجہ اخبار الفضل...... جلد ۱۷، نمبر ۸۶۔ مورخہ ۲۵ اپریل ۱۹۳۰ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۴۰۲ فصل ۱۶ نمبر ۵۳، ۵۳ طبع پنجم)

## چوہڑے چمار

حضرت خلیفہ مسیح الثانی ایدہ اللہ بنصرہ العزیز نے جلسہ سالانہ ۱۹۳۲ء کی افتتاحی تقریر میں فرمایا تھا:

"اللہ تعالیٰ کے فضل سے وہ بنیاد جو اس وقت بہت کمزور نظر آتی ہے اس پر عظیم الشان عمارت تعمیر ہوگی۔ ایسی عظیم الشان کہ ساری دنیا اس کے اندر آجائے گی اور جو لوگ باہر رہیں گے ان کی کوئی حیثیت نہ ہوگی۔ جیسا کہ خدا تعالیٰ سے خبر پا کر حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد

صاحب) نے فرمایا ہے کہ ایسے لوگوں کی حیثیت چوہڑے چماروں کی ہوگی ..... اس عبارت کا مطلب تو یہ ہے کہ "احمدیت کا پودا جو اس وقت بالکل کمزور نظر آتا ہے، اللہ تعالیٰ کے فضل سے ایک دن ایسا تناور درخت بن جائے گا کہ اقوام عالم اس کے سایہ میں آرام پائیں گی اور جماعت احمدیہ جو اس وقت بالکل معمولی اور بے حیثیت سی نظر آتی ہے اس قدر اہمیت اور طاقت حاصل کرلے گی کہ دنیا کے مذہب تہذیب و تمدن اور سیاست کی باگ اس کے ہاتھ میں ہوگی۔ ہر قسم کا اقتدار اسے حاصل ہوگا اور اپنے اثر و رسوخ کے لحاظ سے یہ دنیا کی معزز ترین جماعت ہوگی۔ دنیا کا کثیر حصہ اس میں شامل ہو جائے گا۔ ہاں جو اپنی بدقسمتی سے علیحدہ رہیں گے وہ بالکل بے حیثیت سمجھے جائیں گے۔ سوسائٹی کے اندر ان کی قدر و قیمت نہ ہوگی، دنیا کے مذہبی، تمدنی یا سیاسی دائرے کے اندر ان کی آواز ایسی غیر موثر اور ناقابل التفات ہوگی جیسی کہ موجودہ زمانہ میں چوہڑے چماروں کی ہے۔ (گویا مرزا صاحب کی پیش گوئی کے مطابق قادیانی حکومت میں غیر قادیانیوں کی یہی حیثیت ہوگی۔ ناقل) (الفضل قادیاں مورخہ ۲۹ جنوری ۱۹۳۴ء)

## ہٹلر اور مسولینی

"حکومت ہمارے پاس نہیں کہ ہم جبر کے ساتھ لوگوں کی اصلاح کریں اور ہٹلر یا مسولینی کی طرح جو شخص ہمارے حکموں کی تعمیل نہ کرے اسے ملک سے نکال دیں اور جو ہماری باتیں سنے اور ان پر عمل کرنے کے لئے تیار نہ ہو اسے عبرتناک سزا دیں۔ اگر حکومت ہمارے پاس ہوتی تو ہم ایک دن کے اندر اندر یہ کام کر لیتے۔"

(تقریر میاں محمود احمد صاحب، مندرجہ الفضل جلد ۲۳، نمبر ۲۷۹۔ مورخہ ۲ جون ۱۹۳۶ء)

## غلبہ اسلام

گزشتہ بالا اقتباسات سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ قادیانی لیڈر "دنیا کو کھا جانے" کے خواب کتنی مدت سے دیکھ رہے ہیں اور مسلمانوں کو "یہودی" ٹھہرا کر دنیا بھر میں ان کی حکومتوں کے زوال کے کس شدت سے متمنی ہیں، اس کے باوجود اگر مرزا طاہر احمد صاحب قادیانیوں کی اس گھناؤنی ذہنیت پر انکار و گریز کے پردے ڈالنا چاہیں تو یہ ان کی مجبوری ہے، ان کی یہ حالت زار واقعۃً لائق رحم ہے جس پر سب کو ترس آنا چاہئے، کجا وہ دن تھے کہ انگریز بہادر کے سائے میں ان کا طوطی بولتا تھا، ملازمتیں اور نوکریاں انہی کے اشارہ سے ملا کرتی تھیں، وہ دنیا بھر کے مسلمانوں پر دھونس جمایا کرتے تھے۔ انہیں یقین تھا کہ ہمارا مرشد و مربی (انگریز بہادر) جائے گا تو زمام حکومت ہمارے سپرد کر کے جائے گا۔ وہ ترنگ میں آکر کہا کرتے تھے۔

> "ہم میں سے ہر ایک شخص یہ یقین رکھتا ہے کہ تھوڑے عرصہ کے اندر ہی (خواہ ہم اس وقت زندہ رہیں یا نہ رہیں لیکن بہر حال وہ عرصہ غیر معمولی طور پر لمبا نہیں ہوسکتا) ہمیں تمام دنیا پر نہ صرف عملی برتری حاصل ہوگی بلکہ سیاسی اور مذہبی برتری بھی حاصل ہو جائے گی۔ اب یہ خیال ایک منٹ کے لئے بھی کسی سچے احمدی کے دل میں غلامی کی روح پیدا نہیں کر سکتا۔ جب ہمارے سامنے بعض حکام آتے ہیں تو ہم اس یقین اور وثوق کے ساتھ اس سے ملاقات کرتے ہیں کہ کل یہ نہایت ہی عجز و انکسار کے ساتھ ہم سے استمداد کر رہے ہوں گے۔"
>
> (الفضل ۲۲ اپریل ۱۹۳۸ء)

کجا آج یہ دن کہ ملت اسلامیہ کے معدہ نے انہیں مرکدہ مکھی کی طرح باہر اگل دیا۔ وہ تمام مسلمانوں کو "چوہڑے چمار" کی حیثیت دینے پر ادھار کھائے بیٹھے تھے مگر خدا کی قدرت کا تماشا دیکھو! کہ آج خود ان ہی کا نام آئین میں شیڈول کاسٹ (چوہڑے چماروں) کے ساتھ درج ہے ایسے میں مرزا طاہر احمد صاحب اپنے باپ دادا کے افعال و اقوال اور تحریروں پر انکار و تاویل کے پردے ڈال کر خفت مٹانے کی کوشش نہ کریں تو آخر کیا کریں۔

ع "حذر! اے چیرہ دستاں! سخت ہیں فطرت کی تعزیریں۔"

"لیکن طرفہ تماشا یہ ہے کہ صاحبزادہ صاحب ایک طرف تو یہ فرما رہے ہیں کہ قادیانی لیڈروں کا حکومت پر قابض ہونے کا کوئی ارادہ نہیں، دوسری طرف خوش فہم مریدوں کو یہ کہہ کر دلاسا دیتے ہیں کہ قادیانی جماعت غلبۂ اسلام کے لئے کھڑی کی گئی ہے اور یہ کہ اسی جماعت کے ذریعہ اسلام ساری دنیا پر غالب آئے گا چنانچہ وہ قرآن مجید کی آیت: هوالذی ارسل رسوله بالهدیٰ ودین الحق لیظهره علی الدین کله ولو کره المشرکون ○ کا حوالہ دے کر لکھتے ہیں:

"احمدیت کا تو دعویٰ ہی یہ ہے کہ یہ تحریک تمام ادیان پر اسلام کے غلبہ کے لئے جاری کی گئی ہے قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے جو سچا اور اٹل وعدہ فرمایا تھا کہ وہ آپ کو اور آپ کے دین کو تمام دوسرے ادیان پر غالب فرما دے گا اسی وعدہ کے ایفا کا سامان تحریک احمدیت کو جاری کر کے فرمایا گیا ہے۔"

(مرزا طاہر احمد صاحب کا ربوہ سے قل ایب تک پر "مختصر تبصرہ" ص ۴۵)

اس سلسلہ میں صاحبزادہ صاحب کی خدمت میں چند گذارشات پیش کرنا چاہتا ہوں:

اول: عربی میں ایک مثل ہے: "پہلے عمارت بنالو، پھر نقش و نگار بھی کر لینا" صاحبزادہ صاحب کی تحریک احمدیت دنیا میں اسلام کو جب غالب کرے گی سو دیکھا جائے گا، مگر میرا مخلصانہ مشورہ ہے کہ پہلے وہ خود تو مسلمان ہو لیں۔ صاحبزادہ کو یہ لکھتے وقت احساس نہیں رہا کہ ان کی تحریک احمدیت شریعت و آئین کی رو سے غیر مسلم ہے اور ایک غیر مسلم کا یہ دعویٰ کرنا کہ وہ اسلام کو دنیا پر غالب کرے گا در اصل اسلام اور مسلمانوں سے بدترین مذاق ہے۔ نا مسلم ہونے کے باوجود اسلام کو غالب کرنے کا دعویٰ کتنا عجیب ہے؟ یہ تو وہی لطیفہ ہوا جو احمقوں کی بستی کے مؤذن کے بارے میں مشہور ہے کہتے ہیں کہ کسی بستی کے لوگوں کو کوئی مسلمان مؤذن نہ ملا تو انھوں نے ایک پڑھے لکھے یہودی کو اس خدمت کے لئے کرائے پر رکھ لیا۔ اذان کے کلمات، ظاہر ہے کہ خود اس کے اپنے عقیدے کے خلاف تھے، ان کا پنجوقتہ اعلان کیسے کرتا؟ ادھر ڈیوٹی بجالانا بھی ضروری اس

مشکل حل کے لئے اس نے یہ تلاش کیا کہ اذان میں بجائے "اشہدان محمد أرسول اللہ" کے وہ یہ اعلان کرتا کہ: "اشہدان اهل القرية يقولون ان محمدا رسول الله" یعنی بستی کے لوگوں کا کہنا ہے کہ محمد (ﷺ) اللہ کے رسول تھے۔ وہی مثال مرزا طاہر احمد صاحب کی ہے کہ خود تو مسلمان نہیں، مگر اذان دی جا رہی ہے کہ اسلام کو غالب کرنے کے لئے ہماری خدمات حاضر ہیں۔ چندہ دو اور اسلام کو غالب کراؤ۔ شاید مرزا صاحب نے عالم اسلام کو بھی "احمقوں کی بستی" سمجھ رکھا ہے۔ میں ان سے مؤدبانہ گذارش عرض کروں گا کہ وہ اسلام اور مسلمانوں سے یہ مذاق بند کر دیں، اللہ کا شکر ہے اہل اسلام ابھی زندہ ہیں، وہ اسلام کی جیسی کیسی بری بھلی خدمت خود ہی کر لیں گے، انھیں اسلام کی خدمت کے لئے کسی کرائے کے یہودی کی ضرورت نہیں ہاں! صاحبزادہ صاحب اور ان کی "تحریک احمدیت" کو اگر واقعتہً اسلام کی خدمت کا شوق ہے تو بسم اللہ تشریف لائیں اسلام کا دروازہ بند نہیں، وہ پہلے خود دائرہ اسلام میں داخل ہو لیں اور پھر خدمت اسلام کے ارمان جتنے چاہیں نکالیں۔ قرآن کریم نے ان کے پیشروں کو پہلے سے تلقین کر رکھی ہے:

آمنوا کما آمن الناس ایسا ایمان لاؤ جیسا دوسرے مسلمان ایمان لائے ہیں

وہ قرآن کریم کے اس ارشاد کو بگوش ہوش سن کر پلے باندھیں۔

دوم: صاحبزادہ صاحب کا کہنا ہے کہ قادیانی تحریک تمام ادیان پر اسلام کے غلبہ کے لئے جاری کی گئی ہے۔ اب فرض کیجئے کہ ان کا نام نہاد اسلام بقول ان کے ساری دنیا پر غالب ہو جائے۔ دنیا کے چپہ چپہ پر بس ان ہی کا دین و مذہب نظر آنے لگے تو سوال یہ ہے کہ اس وقت صاحبزادہ صاحب زمام حکومت کیا سکھوں کے حوالے کر دیں گے؟ کیونکہ وہ خود تو حکومت کا نام سن کر ہی بدکتے ہیں۔

غلبۂ اسلام اور حکومت آپس میں لازم و ملزوم ہیں۔ جب آپ یہ دعویٰ رکھتے ہیں کہ قادیانی تحریک غلبۂ اسلام (یعنی غلبہ قادیانی دین) کے لئے جاری کی گئی ہے تو اس سے خود بخود یہ دعویٰ بھی لازم آتا ہے کہ قادیانی تحریک کا مقصد ساری دنیا پر "قادیانی راج" قائم کرنا ہے اس صورت میں میں نے وہ کونسا سنگین الزام آپ پر عائد کر دیا تھا جس کی تردید کے لئے آپ کو بنفس نفیس زحمت اٹھانا پڑی آپ کا ایک طرف غلبۂ اسلام (جس سے قادیانیت کا غلبہ مراد ہے) کے دعوے کرنا اور دوسری طرف لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کرنا کہ ہمارا حکومت پر قبضہ کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے کیا ان

دونوں باتوں میں تناقض نہیں؟ یا آپ اس تناقض کو سمجھنے سے قاصر ہیں آپ کے دادا مرزا غلام احمد صاحب تو متضاد اور متناقض باتیں کیا ہی کرتے تھے، مگر تعجب ہے کہ یہ ریت ان کے خاندان میں ابھی تک باقی ہے۔ سچ ہے کہ

"جھوٹے کے کلام میں تناقض ضرور ہوتا ہے۔"

(ضمیمہ براہین پنجم ص ۱۱۱ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۱ ص ۲۷۵)

سوم: صاحبزادہ صاحب تو قرآن کریم کی آیت نقل کر کے ہمیں یہ بتاتے ہیں کہ اس آیت کے سچے اور اٹل وعدہ کو پورا کرنے کے لئے تحریک احمدیت جاری کی گئی ہے، مگر ان کے دادا مرزا غلام احمد صاحب اسی آیت کو اپنی ذات پر چسپاں کر کے ببانگ دہل اعلان فرمایا کرتے تھے کہ یہ غلبہ ان کے ہاتھ سے ہوگا۔ اور یہ کہ ان کی زندگی میں یہ وعدہ پورا نہ ہو تو وہ جھوٹے ہیں۔ سوال یہ ہے کہ مرزا طاہر احمد صاحب کا بیان صحیح ہے یا ان کے دادا مرزا غلام احمد صاحب کا؟

واقعہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب کو اپنے دعاوی کے ساتھ دنیا سے رخصت ہوئے پون صدی گزر رہی ہے، مگر ہنوز روز اول ہے، اسلام کے غلبہ کی قرآنی پیش گوئی نہ مرزا صاحب کے ہاتھ پر پوری ہوئی، نہ ان کے پون صدی بعد تک ان کے کسی جانشین کے ہاتھ پر..... کیا کامل ایک صدی کے تجربہ کے بعد دنیا یہ سمجھنے پر مجبور نہیں کہ "غلبۂ اسلام، غلبۂ اسلام" کی سو سالہ رٹ محض دکان مسیحیت چمکانے اور عالی فہم مریدوں سے چندے بٹورنے کے لئے تھی ورنہ قادیانیت کے ذریعہ نہ اسلام کو غالب ہونا تھا، نہ ہوا اور نہ یہ ممکن ہے۔ قادیانیت کے ذریعہ دنیا پر اسلام تو کیا غالب آتا، الٹا یہ ہوا کہ جو لوگ پہلے سے مسلمان تھے قادیانیت کی سبز قدمی سے وہ بھی مسلمان نہ رہے، کچھ عیسائی ہو گئے، کچھ بہائی، کچھ مرزائی اور دہریئے بن گئے اور جو مسلمان اپنے دین پر قائم رہے انہیں قادیانی الہام نے بیک جنبش لب کافر بنا دیا ملاحظہ فرمایئے:

۱۔ "خدا تعالیٰ نے میرے پر ظاہر کیا ہے کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا ہے وہ مسلمان نہیں ہے۔"

(مرزا غلام احمد قادیانی کا ارشاد مندرجہ الذکر الحکیم نمبر ۴ ص ۲۴)

۲۔ "جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہو گا اور تیرا مخالف رہے گا وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے۔"

(الہام مرزا قادیانی مندرجہ "تذکرہ" ص ۳۳۶ طبع چہارم)

۳۔ "جس نے تجھے شناخت کرنے کے بعد تیری دشمنی اور تیری مخالفت اختیار کی وہ جہنمی ہے۔"

(الہام مرزا آنجہانی مندرجہ تذکرہ ص ۱۹۳ طبع چہارم)

۴۔ "علاوہ اس کے جو مجھے نہیں مانتا وہ خدا اور رسول کو بھی نہیں مانتا، کیونکہ میری نسبت خدا اور رسول کی پیش گوئی موجود ہے۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۶۳ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۱۶۸)

۵۔ "کفر دو قسم پر ہے۔ (اول) ایک یہ کفر کہ ایک شخص اسلام سے ہی انکار کرتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا رسول نہیں مانتا، (دوم) دوسرے یہ کفر کہ مثلاً وہ مسیح موعود (یعنی خود بدولت مرزا قادیانی۔ ناقل) کو نہیں مانتا...... اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ دونوں قسم کے کفر ایک ہی قسم میں داخل ہیں۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۷۹ مندرجہ روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۱۸۵)

۶۔ "کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے۔ خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا۔ وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔"

(آئینہ صداقت ص ۳۵۔ از میاں محمود احمد قادیانی)

۷۔ "ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا۔ یا عیسیٰ کو مانتا ہے مگر محمد کو نہیں مانتا۔ اور یا محمد کو مانتا ہے پر مسیح موعود (مرزا غلام احمد) کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔"

(کلمۃ الفصل ص ۱۱۰۔ از مرزا بشیر احمد قادیانی)

یہ ہے وہ غلبۂ اسلام جس کے لئے قادیانی تحریک جاری کی گئی اور جو قادیانی تحریک کی بدولت ظہور میں آیا۔ گویا روئے زمین سے اسلام کا صفایا کر دینے کا نام قادیانی اصطلاح میں "غلبۂ اسلام" ہے۔

ع بریں عقل و دانش بباید گریست۔ اس کے باوجود مرزا طاہر احمد صاحب کی صفائی دیکھئے کہ وہ اب تک غلبۂ اسلام کا ڈھول پیٹ رہے ہیں۔ کوئی شریف آدمی ان سے یہ نہیں پوچھتا کہ:

۱۔ حضرت! آپ کے دادا صاحب غلبۂ اسلام کی مہم میں ناکام کیوں رہے؟

۲۔ اب آپ نے مرزا غلام احمد کو غلبۂ اسلام کے منصب سے معزول کرکے...... اس کا چارج "تحریک احمدیت" کے حوالے کیوں فرما دیا؟

۳۔ آپ کی "تحریک احمدیت" کے ذریعہ اب تک جو کچھ ظہور میں آیا ہے اگر اسی کا نام "غلبۂ اسلام" ہے تو غلبۂ کفر کسے کہتے ہیں؟

چہارم: جناب مرزا غلام احمد صاحب نے اپنے منصب کی وضاحت اور "غلبۂ اسلام" کی تشریح کرتے ہوئے اخبار "قلقل" کے آڈیٹر کے نام اپنے خط میں بڑے طمطراق اور تحدی سے لکھا تھا:

> "میرا کام، جس کے لئے میں اس میدان میں کھڑا ہوں، یہی ہے کہ میں عیسیٰ پرستی کے ستون کو توڑ دوں، اور بجائے تثلیث کے توحید کو پھیلاؤں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جلالت اور عظمت اور شان دنیا پر ظاہر کروں۔ پس اگر مجھ سے کروڑوں نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آئے تو میں جھوٹا ہوں۔ پس دنیا مجھ سے کیوں دشمنی کرتی ہے، وہ میرے انجام کو کیوں نہیں دیکھتی۔ اگر میں نے اسلام کی حمایت میں وہ کام کر دکھایا جو مسیح موعود اور مہدی موعود کو کرنا چاہئے تھا تو پھر میں سچا ہوں اور اگر کچھ نہ ہوا اور میں مر گیا تو پھر سب گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔ والسلام، فقط غلام احمد۔"
>
> (اخبار بدر ج ۲ نمبر ۲۹ ص ۴ مورخہ ۱۹/ جولائی ۱۹۰۶ء)

مرزا صاحب کو یہ غلط فہمی تھی کہ اشاعت اسلام کے راستہ میں سب سے بڑی رکاوٹ حیات مسیح کا مسئلہ ہے، اگر وہ لوگوں کو کاغذی پتنگ بازی کے ذریعہ اس جھوٹ کو سچ باور کرانے میں کامیاب ہو گئے کہ عیسیٰ مر چکے ہیں تو عیسیٰ پرستی کا ستون ٹوٹ جائے گا۔ تثلیث کی جگہ توحید پھیل جائے گی۔ عیسائی دنیا فوراً امنا و صدقنا کہہ کر ان کے قدموں میں آگرے گی اور سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے بجائے "مریض قادیان" کو "مسیحا" مان لے گی۔ یہی وجہ ہے کہ مرزا صاحب نے سرسید کے شاگردوں کی مدد سے (جو پہلے ہی اسلامی عقائد سے منحرف تھے) اس موضوع پر طومار تیار کرنے شروع کر دیئے اور اسی (۸۰) سے زائد کتابیں خود لکھ ڈالیں جن میں سے بقول شخصے: "انگریز کی مدح و ستائش، مرزائی تعلیمات اور وفات مسیح کو نکال دیا جائے تو پیچھے صفر رہ جاتا ہے۔" الغرض مرزا صاحب نے اپنے حواریوں سمیت وفات مسیح کا افسانہ اڑانے کے لئے خوب پروپیگنڈہ کیا۔ مگر سنجیدہ دنیا نے، کیا مسلمان اور کیا عیسائی، مرزائی خیالات کو گوز شتری حیثیت بھی نہ دی۔ نتیجہ سب کے سامنے ہے کہ مرزا صاحب کو رخصت ہوئے پون صدی ہو رہی ہے مگر ان کے کاغذی پروپیگنڈے سے نہ عیسیٰ پرستی کا ستون ٹوٹا۔ نہ تثلیث کے بجائے توحید دنیا میں پھیلی نہ ان کی مسیحیت کارگر ہوئی۔ نہ ان کی مسیحیت کا کھوٹا سکہ چلا، بلکہ وہ نکاح آسمانی کی طرح یہ ساری حسرتیں قبر میں ساتھ لے گئے۔

ع "وکم حسرات فی بطون المقابر"

مگر صاحبزادہ مرزا طاہر احمد صاحب کو اپنے دادا کے قول:

"پس اگر مجھ سے کروڑوں نشان بھی ظاہر ہوں اور یہ علت غائی ظہور میں نہ آئے تو میں جھوٹا ہوں۔"

"اور اگر کچھ نہ ہوا اور میں مر گیا تو سب لوگ گواہ رہیں کہ میں جھوٹا ہوں۔"

کی صداقت میں ابھی تک شک ہے اور وہ ابھی تک یہ فرمائے جا رہے ہیں کہ قادیانی تحریک تمام ادیان پر اسلام کے غلبہ کے لئے جاری کی گئی ہے۔ یعنی مرزا غلام احمد کا (خود اپنے ہی قول سے) جھوٹا ہونا آفتاب نصف النہار کی طرح ساری دنیا پر کھل چکا ہے، مگر مرزا طاہر احمد صاحب اور ان کے رفقاء ان کی روشنی میں بھی سیاہ و سفید کے درمیان

تمیز کرنے سے معذور ہیں۔ ومن لم یجعل اللہ لہ نورا فمالہ من نور۔

## سوال و جواب

اس بحث کے آخر میں جناب صاحبزادہ صاحب نے راقم الحروف سے ایک سوال کیا ہے اس کا جائزہ لینا بھی ضروری ہے۔ وہ لکھتے ہیں :

> "آخر میں مولانا سے صرف یہ سوال کرنے کی جسارت کرتا ہوں کہ آپ بھی دیگر مذاہب پر اسلام کے غلبہ کے قائل ہیں یا نہیں؟ اگر ہیں تو کیا اس کے لئے عالمی تبلیغ و تربیت کا پروگرام بنانے کا ارادہ بھی رکھتے ہیں یا محض قائل ہونے پر ہی اکتفا ہے؟ اگر اس ضمن میں عملی پروگرام بنانے کا بھی ارادہ ہے تو کیا آپ کی آخری اور فیصلہ کن عالمی فتح پر بھی جناب کو ایمان ہے کہ نہیں؟ اگر ہے تو فرمایئے کہ کیا آپ کے اس پروگرام کو صیہونیت کے عالمی غلبہ کے منصوبہ سے مشابہت تو نہیں؟ ذرا سوچ کر دلیل کے ساتھ جواب دیجئے۔"
>
> (ربوہ سے تل ابیب تک پر مختصر تبصرہ ص ۳۶)

جناب صاحبزادہ صاحب کے سوال کا جواب تو بہت ہی مختصر ہے کہ جس غلبہ کی آپ بات کر رہے ہیں اس کے لئے ہمیں کسی منصوبہ بنانے کی ضرورت نہیں۔ مگر یہ جن غلط فہمیوں کی پیداوار ہے میں چاہتا ہوں ان کے ازالہ کے لئے چند امور کی قدرے وضاحت کر دوں :

**الف** ...... اسلام اپنے اٹل اصولوں، قطعی عقائد، صاف ستھرے قوانین اور موافق فطرت تعلیمات کے ذریعہ دلیل و برہان کے میدان میں تمام ادیان پر ہمیشہ غالب رہا ہے، یقین نہ آئے تو آج بھی کسی قدیم و جدید مذہب کے اصول و فروع کا اسلام سے مقابلہ کر کے دیکھ لیجئے۔ دیگر مذاہب تو پھر کہنہ اور فرسودہ ہو چکے ہیں۔ مرزا طاہر احمد صاحب کا آبائی دین تو ابھی تازہ ہے، اس پر ایک صدی بھی ابھی پوری نہیں ہوئی، شوق ہو تو اسی کے کسی اصول کو اسلام سے ٹکرا کر دیکھ لیجئے۔

**ب** ...... اسلام کے ساتھ حاملین اسلام کا گروہ بھی بحمد اللہ ہمیشہ غالب و منصور رہا ہے اور

ان کا تسلسل صدر اول سے لے کر آج تک کبھی منقطع نہیں ہوا، صحیحین کی روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لا یزال من امتی امة قائمة بامر اللہ میری امت میں ایک جماعت ہمیشہ امر الٰہی پر قائم رہے گی۔

لا یضرھم من خذلھم ولا من خالفھم حتی یاتی امر اللّٰہ وھم علی ذالک
رہے گی ان کے مخالف اور ان کی مدد سے ہاتھ کھینچنے والے انہیں کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے اور وہ قیامت تک اسی پر قائم رہیں گے"
(مشکوٰۃ ص ۵۸۳)

اور ترمذی شریف میں بسند صحیح یہ روایت ہے:

لا یزال طائفة من امتی منصورین لا یضرھم من خذلھم حتی تقوم الساعة
"میری امت کا ایک گروہ قیامت تک ہمیشہ غالب و منصور رہے گا، ان سے الگ ہو کر ان کی نصرت سے کنارہ کشی کرنے والے ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے۔" (مشکوٰۃ ص ۵۸۳)

ان ارشادات سے معلوم ہوا کہ امت مرحومہ پر کبھی کوئی دور ایسا نہیں گذرا کہ وہ مجموعی طور پر جادہ مستقیمہ سے ہٹ گئی ہو۔ بلکہ حاملین دین کا گروہ ہمیشہ حق پر قائم اور غالب و منصور رہا ہے۔ اس سے مرزا غلام احمد کا یہ عقیدہ قطعاً غلط ثابت ہوتا ہے کہ قرون ثلثۃ کے بعد پوری کی پوری امت اسلامیہ (معاذ اللہ) گمراہ کافر و مشرک اور یہودی ہو گئی تھی۔ ان میں کوئی جماعت بھی عقائد حقہ کی حامل نہیں رہی تھی۔ نیز مرزا کا یہ عقیدہ بھی باطل ہو جاتا ہے کہ اسلام اور قرآن دنیا سے اٹھ گئے تھے اس لئے خدا کو قادیان میں دوبارہ قرآن اتارنا پڑا۔

ج: ایک ہزار برس تک اسلام کو دنیا پر سیاسی معاشرتی اور تہذیبی میدانوں میں بھی غلبہ حاصل رہا۔ اس لئے آیت: لیظھرہ علی الدین کلہ (تاکہ غالب کر دے اس کو تمام دینوں پر) کا ارشاد الٰہی ہر پہلو سے پورا ہو چکا۔ مگر ہر کمال کو زوال ہے۔ یہ قانون

مسلمانوں پر بھی نافذ ہوتا تھا، اس لئے چند صدیوں سے مسلمان سیاسی زوال و اضمحلال کا شکار ہیں (جبکہ دلیل و برہان اور اصولوں کی صداقت کے اعتبار سے اسلام آج بھی تمام ادیان پر غالب و منصور ہے، اور اس کی فوقیت و برتری آج بھی بمقابلہ تمام نظریوں کے درخشاں و تاباں ہے" اور مسلمانوں کے سیاسی و تہذیبی زوال کا باعث بھی نام نہاد مسلمانوں کی غداری اور بہائیت، وہابیت، مہدویت و قادیانیت ایسی اسلام کش منافقانہ تحریکوں کا ابھرنا ہے جو دشمنان اسلام نے مسلمانوں میں انتشار پیدا کرنے، ان کو اسلام سے مایوس کرنے اور ان کی جاسوسی کرنے کی غرض سے کھڑی کیں۔

د: تاہم مایوسی کی کوئی وجہ نہیں، انشاءاللہ وقت آئے گا کہ مسلمان پھر سے اٹھیں گے وہ دشمنان اسلام کے خود کاشتہ پودوں سے گلشن اسلام کو پاک صاف کر دیں گے۔ اسلامی ممالک میں اسلامی قانون نافذ کریں گے۔ اسلام کی نشاۃ ثانیہ ہوگی اور اس کی برکت سے مسلمانوں کو ایک بار پھر پوری دنیا پر سیاسی برتری حاصل ہوگی۔

ہ: اور تقدیر الٰہی میں اسلام کا ایک اور رنگ میں غلبہ بھی مقدر ہے، جسے "غلبہ کاملہ" سے بھی تعبیر کیا جاسکتا ہے اس کی صورت یہ ہوگی کہ قرب قیامت میں اللہ تعالیٰ اسلام کی نصرت و حمایت اور فتنہ دجال کے قلع قمع کرنے کے لئے سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو نازل فرمائیں گے، ان کی تشریف آوری سے تمام مذاہب یکسر مٹ جائیں گے اور صرف اسلام باقی رہ جائے گا بعض مفسرین نے آیت: لیظہرہ علی الدین کلہ کی پیش گوئی کا مصداق اسی آخری دور کے غلبۂ اسلام کو قرار دیا ہے خود مرزا غلام احمد صاحب بھی جب تک مسلمان تھے اسی پر ایمان رکھتے تھے۔ چنانچہ لکھتے ہیں۔

> "اور فرقانی اشارہ اس آیت میں ہے: ھوالذی ارسل رسولہ بالھدیٰ و دین الحق لیظہرہ علی الدین کلہ یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیش گوئی ہے اور جس غلبہ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبۂ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا اور جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے اسلام جمیع آفاق اور اقطار میں پھیل جائے گا۔
>
> (براہین احمدیہ حصہ چہارم ص ۴۹۸ ۔ ۴۹۹ حاشیہ در حاشیہ مندرجہ روحانی

خزائن ج ۱۷ ص ۵۹۳)

اور اسی غلبۂ کاملہ کو آنحضرتؐ نے بایں الفاظ ارشاد فرمایا ہے:

"ویھلک الملل کلھا الا الاسلام" کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری کے بعد اسلام کے سوا تمام مذاہب مٹ جائیں گے۔ اس سے یہ بات کھل کر سامنے آگئی کہ آیت کریمہ میں اسلام کے جس غلبۂ کاملہ کا وعدہ ہے وہ انسانی تدابیر اور منصوبوں سے ظہور پذیر نہیں ہوگا۔ اس کے لئے نہ کسی انسان کی جاری کی ہوئی تحریک جدید یا قدیم کارگر ہو سکتی ہے نہ کوئی انسانی منصوبہ سازی مفید و سود مند ہو سکتی ہے بلکہ اس کا منصوبہ خداوند ذوالجلال کے علم میں پہلے سے تیار رکھا ہے یعنی سیدنا عیسیٰ بن مریم (علیٰ نبینا وعلیہما الصلوات والتسلیمات) کا دوبارہ تشریف لانا، جب اس غلبۂ اسلام کے ظہور کا وقت آئے گا تب اللہ تعالیٰ اس منصوبہ کو بروئے کار لائیں گے، جس کی پوری تفصیلات اور مکمل نقشہ آنحضرتؐ کے ذریعہ امت کو بتایا جا چکا ہے اور بحمد اللہ وہ امت مرحومہ کے پاس محفوظ ہے۔

اس تحقیق سے معلوم ہوا ہوگا کہ جناب مرزا طاہر احمد صاحب کا یہ مطالبہ سرے سے غلط اور مہمل ہے کہ تم بھی اس موعودہ غلبہ کے لئے پروگرام بنا رہے ہو یا نہیں؟ کیونکہ یہ غلبہ موعودہ جیسا کہ اوپر بتا چکا ہوں۔ ایک خاص نظام الٰہی کے تحت بروئے کار آئے گا اور وہ ہے سیدنا عیسیٰ بن مریم (علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام) کا نازل ہونا، ـــ جب یہ غلبہ انسانی تدبیروں اور منصوبوں کے تحت ہوگا ہی نہیں بلکہ خاص نظام قدرت کے تحت ہوگا تو ـــــــ اس کے لئے کسی انسانی پروگرام کا سوال ہی ایک غیر متعلق بات ہے جو اس امر کی دلیل ہے کہ سائل نہ تو قرآن مجید کی آیت کے مفہوم سے آگاہ ہے نہ اسے اس غلبہ موعودہ کی ٹھیک ٹھیک تفصیلات معلوم ہیں نہ وہ نظام الٰہی سے باخبر ہے اور نہ وہ یہ جانتا ہے کہ یہ غلبۂ موعودہ کس وقت، کن حالات میں، کس نظام الٰہی کے تحت، کس شکل میں، کس مقصد کے لئے ظہور پذیر ہوگا۔

یہاں سے یہ بھی معلوم ہوا کہ مرزا قادیانی کا یہ دعویٰ کہ وہی مسیح موعود ہے جس کے ہاتھ پر اسلام کا غلبۂ موعودہ ہونا تھا، قطعاً غلط ہے، اگر وہ واقعتہً مسیح موعود ہوتے تو کوئی وجہ نہ تھی کہ خدا اپنا وعدہ پورا نہ کرتا ـــ اسی طرح قادیانیت کا یہ دعویٰ بھی قطعاً بے بنیاد ہے کہ وہ نظام الٰہی کے ماتحت غلبہ اسلام کے لئے جاری کی گئی ہے۔ اگر وہ خدائی وعدہ کے

ایفاء کے لئے وجود میں آئی ہوتی تو ایک صدی تک خدا کو اپنا وعدہ پورا کرنے سے کس نے روک رکھا تھا؟

و: جہاں تک اس خطبہ موعودہ سے پہلے پہلے اسلام کی تبلیغ و اشاعت اور تعلیم و تربیت کا تعلق ہے یہ بلاشبہ مسلمانوں پر فرض ہے اس کے لئے محنت و سعی کرنا، تدبیریں سوچنا۔ منصوبے بنانا بھی بقدر استطاعت فرض ہے اور اللہ کا شکر ہے کہ مسلمان نہ پہلے کبھی اس فریضہ سے غافل رہے ہیں نہ اب اس گئے گذرے دور میں اس سے غافل ہیں، قادیانیوں نے کاغذی پروپیگنڈے کے ذریعے مشہور کر رکھا تھا کہ بس وہی ایک جماعت ہے جو اسلام کی تبلیغ کر رہی ہے۔ باقی سب مسلمان سوئے پڑے ہیں مگر میں سمجھتا ہوں کہ مرزا غلام احمد کی نبوت و مسیحیت کی طرح یہ چودھویں صدی کا سب سے بڑا جھوٹ ہے اول تو جیسا کہ عرض کر چکا ہوں قادیانیوں کو اسلام سے کوئی دور کا بھی واسطہ نہیں وہ اگر تبلیغ و اشاعت کرتے ہیں تو اسلام کی نہیں، بلکہ اس دین و مذہب کی جو مرزا طاہر احمد کے باپ دادا نے ایجاد کیا ہے قادیانیوں کے "تبلیغ اسلام" کے پروپیگنڈے کی مثال بالکل ایسی ہے کہ کوئی شخص ابرہہ کی طرح ایک مکان بنا کر اس کا نام "کعبہ اور بیت اللہ" رکھدے اور پھر لوگوں میں یہ پروپیگنڈا کرتا پھرے کہ "بیت اللہ کا طواف جس قدر میں کرتا ہوں اتنا کوئی مسلمان نہیں کرتا" حالانکہ وہ "بیت اللہ کا طواف" نہیں کرتا بلکہ وہ اپنے ہی بنائے ہوئے مکان کے گرد چکر لگاتا ہے۔

پھر قادیانی جو تبلیغ کرتے ہیں اس کا حدود اربعہ بھی ہمیں معلوم ہے، کوئی مبلغ صاحب باہر ملک بھیج دیئے اور انھوں نے کسی ہوٹل میں چائے پی لی تو مرکز کو رپورٹ بھیج دی کہ آج ہوٹل میں اتنے لوگوں کو تبلیغ کی گئی۔ کوئی سر بازار متعارف شخص مل گیا۔ اس سے علیک سلیک ہو گئی بس "تبلیغ" ہو گئی۔ کسی کالج میں چلے گئے وہاں دو چار "بڑے لوگوں" کو ایک دو پمفلٹ دے آئے بس حق تبلیغ ادا ہو گیا۔ کسی تقریب میں چند لوگوں کو بلا لیا وہاں "گروپ فوٹو" اتروا لئے چلو تبلیغ ہو گئی اور اخباروں میں اس کی خبر چھپوا دی۔ اخبار "پیغام صلح" کے بقول:

> "اب ذرا قادیانی مبلغ کا طریق تبلیغ بھی ملاحظہ ہو۔ کسی دوست سے ملے، کہیں چائے پر چلے گئے کسی اور اجتماع میں چند آدمیوں سے

ملاقات ہوگئی بس قادیان رپورٹ لکھ دی کہ ہم نے تین سو آدمیوں کو اسلام یا احمدیت کا پیام پہنچا دیا۔"

(لاہوری جماعت کے مبلغ محمد عبداللہ صاحب کا مکتوب مندرجہ اخبار پیغام صلح لاہور ۳ جون ۱۹۳۶ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۸۹۸، ۸۹۹ فصل ۲۹ نمبر ۳۶ طبع پنجم)

"ادھر قادیان میں اتنی بڑی جماعت نے کیا خدمت اسلام کی۔ ظاہر ہے کہ اس قدر قلیل کہ نہ ہونے کے برابر۔ البتہ اجرائے نبوت اور تکفیر مسلمانان کا مسئلہ نکال کر اسلام کا تختہ پلٹ دیا، اور مطاع الکل خلیفہ بنا کر احمدیت کا بیڑا غرق کر دیا۔

ہاں! جماعت کو سیاست کے خوب سبق پڑھائے گئے۔ کبھی سرکار انگریزی کا ہاتھ بنایا گیا، کبھی اسے دھمکایا گیا، قادیان کو ایک دارالسلطنت کے رنگ میں دیکھنے کے خواب آنے لگے، مگر خدمت دین کیا ہوئی؟ کچھ بھی نہیں! اور ہوتی کس طرح۔ جب شب و روز یہ کوشش ہو کہ دنیا ہماری خادم بنے اور ہم مخدوم اور مطاع الکل بنیں، پھر خدمت دین کی توفیق کا چھن جانا لازمی امر تھا۔

(پیغام صلح۔ ۳ دسمبر ۱۹۳۶ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۸۹۳ فصل ۲۹ نمبر ۱۳)

یہ ہے قادیانی تبلیغ! جس پر ناز کیا جاتا ہے اور "غلبۂ اسلام، غلبۂ اسلام" کے شور و غوغا سے آسمان سر پر اٹھایا جاتا ہے۔ اس کے مقابلہ میں بلا مبالغہ مسلمانوں کا ایک ایک ادارہ اسلام کی تبلیغ و اشاعت اتنی کر رہا ہے کہ ساری قادیانیت مل کر بھی اپنے نئے دین کی اشاعت اتنی نہیں کر سکتی۔ مسلمانوں کی ایک "تبلیغی جماعت" کے کام کو اگر سامنے رکھا جائے تو قادیانیوں کی "تبلیغی سرگرمیاں" اس کے مقابلہ میں کیا حیثیت رکھتی ہیں؟ مسلمانوں کے یہاں قرآن کریم، حدیث نبوی، علم فقہ اور دین کے دیگر موضوعات پر جو تدریسی، تصنیفی اور تحقیقی کام ہو رہا ہے کیا قادیانی تحریک اس کا ہزارواں حصہ بھی پیش کر سکتی ہے؟

دراصل قادیانیوں نے "پتنگ بازی" اور کاغذی گھوڑے دوڑانے کو غلبۂ اسلام

کی مہم سمجھ رکھا ہے، ایک زمانے میں مرزا محمود احمد صاحب نے "تحفۃ الامیر" نامی کتابچہ لکھا تھا، اسے بڑے بڑے امراء و وزراء کے پاس پہنچا کر سمجھ لیا گیا کہ بس ہم نے غلبۂ اسلام کی مہم سر کر لی ہے۔ مرزا غلام احمد صاحب نے ملکہ برطانیہ کو گھٹیا قسم کے خوشامدانہ خطوط لکھے اور امید باندھ لی کہ بس ملکہ وکٹوریہ مسلمان ہوئی کہ ہوئی اس کی پیشگوئیاں بھی جڑ دی گئیں۔ چھ چھ زبانوں میں اس کے اسلام قبول کرنے کی دعائیں بھی کی گئیں مگر اس بھاگوان نے مرزا آنجہانی کے خطوط کا جواب دینا بھی اپنی توہین سمجھا۔ قادیانیوں کی ۱۹۷۳ء کی تبلیغی رپورٹ میں ایک فوٹو دیا گیا ہے جس میں ایک قادیانی دوشیزہ امریکی صدر کو قرآن کریم کا قادیانی ایڈیشن پیش کر رہی ہے اور اس کے نیچے یہ تحریر ہے۔

"امریکہ کی ایک احمدی خاتون مبارکہ صاحبہ، صدر صاحب امریکہ جیرالڈ فورڈ کو ترجمہ قرآن کریم انگریزی پیش کر رہی ہے۔"

غالباً قادیانی صاحبان سمجھتے ہوں گے کہ صدر امریکہ اس "احمدی خاتون" کے رخ زیبا کی زیارت کرتے ہی اپنے قادیانی ہونے کا اعلان کر دیں گے۔ قادیانیوں نے تبلیغ کے لئے جو طریقے ایجاد کر رکھے ہیں انہیں زبان قلم پر لانا بھی باعث شرم ہے۔ قادیانیوں کے نزدیک شاید صنف نازک کی حرمت کو پامال کرنا، اور انہیں غیر محرموں کے پاس خلوت میں بھیجنا اور پھر ان کے فوٹو شائع کرنا بھی غلبۂ اسلام کی مہم کا ایک حصہ ہے۔ ـــــــ مسلمان بحمد اللہ اسلام کی اشاعت و تبلیغ کے لئے پوری طرح مستعد ہیں، اور جگہ جگہ دعوت و تبلیغ اور تحقیق و تصنیف کے مراکز بھی قائم ہیں۔ مگر وہ جو کچھ کرتے ہیں اپنے دین کی خدمت کے لئے کرتے ہیں، کسی پر احسان نہیں دھرتے نہ اس کا نمائشی پروپیگنڈا ضروری سمجھتے ہیں بلکہ خدا کی رضاجوئی کے لئے اس فریضہ کو انجام دیتے ہیں۔ انہیں قادیانی امت کی طرح نہ تو غیر فطری طریقے ایجاد کرنا آتے ہیں۔ نہ انہیں غلبۂ اسلام کے لئے کاغذی گھوڑے دوڑانے کی حاجت ہے اور نہ ان کا کوئی گروہ اس بات کا مدعی ہے کہ دنیا میں تبلیغ اسلام کا ٹھیکہ بس اسی کے پاس ہے یہ سب کچھ قادیانی امت ہی کو زیب دیتا ہے۔

ز: اب میں مرزا طاہر احمد صاحب کے سوال کے آخری حصہ کو لیتا ہوں۔ مسلمانوں کی حکومتیں پہلے بھی رہی ہیں بحمد اللہ اب بھی موجود ہیں اور انشاء اللہ آئندہ بھی رہیں گی، مگر اسلامی حکومت کے قیام کی کوشش کو یہود سے مشابہت قرار دینا مرزا صاحب کی روایتی خوش

فہمی ہے، اس لئے کہ راقم الحروف نے جو قادیانی حکومت طلبی پر گرفت کی تھی اور اسے یہود کی مشابہت ٹھہرایا تھا اس کا منشا نفس حکومت نہیں تھا (میرے رسالہ کو ایک دفعہ پھر پڑھ لیجئے) بلکہ اسلام کے قصر عالی کی تخریب کر کے اس کے ملبہ پر قادیانی محل تعمیر کرنے پر مجھے اعتراض تھا۔ یعنی جس طرح یہود اسلامی سلطنتوں کو ختم کر کے ان کی جگہ پوری دنیا کو یہودی ریاست میں تبدیل کرنا چاہتے ہیں اسی طرح قادیانی بھی تمام عالم اسلام کی حکومتوں کو ختم کر کے ان کی جگہ "قادیانی حکومت" قائم کرنے کے خواہاں ہیں گویا دونوں کے درمیان قدر مشترک اسلام دشمنی اور مسلمانوں سے عداوت ہے قادیانی تمام

مسلمانوں کو چونکہ یہودیوں سے بدتر سمجھتے ہیں اس لئے وہ بڑی شدت سے بے چین ہیں کہ کس طرح ساری دنیا سے اسلامی حکومتوں کو ملیامیٹ کر دیا جائے اور کس طرح ان کی جگہ قادیانی ریاست قائم کر دی جائے جہاں قادیانیوں کے "امیرالمومنین" کا سکہ خلافت جاری ہو اور ساری دنیا کے مسلمان ان کے سامنے چوہڑے چمار بن کر رہ جائیں؟ یہ سب کچھ محض الزام نہیں بلکہ یہ ایک امر واقعہ ہے جس کے مستند حوالے میں اوپر پیش کر چکا ہوں۔ اب دیکھئے کہ مرزا طاہر احمد صاحب میری اس واضح عبارت کے منشا کو تو خود سمجھنے سے قاصر رہے ہیں مگر اپنی خوش فہمی کی بناء پر یہ سوال مجھ سے کر رہے ہیں کہ کیا مسلمانوں کا اسلامی حکومت کے قیام کی کوشش کرنا یہود سے مشابہت نہیں؟ اور اس عقل و فہم کے باوصف آنجناب قادیانیوں کے "حضرت صاحبزادہ صاحب" ہیں۔

ع وزیرے چنیں شہریارے چنیں۔

صاحبزادہ صاحب! سوال کرنے سے پہلے سوچ لیا کیجئے کہ آپ کا مخاطب کیا کہہ رہا ہے اور آپ اس کا کیا مطلب سمجھ کر سوال فرما رہے ہیں؟ ورنہ وہی لطیفہ ہو گا کہ امام ابو یوسف ؒ نے ایک شاگرد سے فرمایا کہ تم ہمیشہ خاموش رہتے ہو، کچھ پوچھتے پاچھتے نہیں جبکہ دوسرے طلبہ بڑے دقیق سوال کرتے ہیں۔ شاگرد بولا: حضرت! اب سے پوچھا کروں گا۔ ایک دن امام ؒ نے مسئلہ بیان فرمایا کہ سورج غروب ہونے کے بعد روزہ فوراً کھول لینا چاہئے تاخیر مکروہ ہے، شاگرد نے مہر سکوت توڑی اور عرض کیا: حضرت! اگر آدھی رات تک سورج غروب ہی نہ ہو تو......؟ فرمایا: بیٹے بس تمہارے لئے خاموشی ہی بہتر ہے ــــــــــــ

# قادیانی جماعت کے امام

# مرزا طاہر احمد کے

# چیلنج کا جواب



حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفی

جرمنی کے قادیانیوں نے مسلمانوں کے نام مرزا طاہر احمد کا ایک چیلنج شائع کیا ہے' جس کا عنوان ہے:

"حضرت مرزا طاہر احمد صاحب امام جماعت احمدیہ کا"

## "مخالفین کو چیلنج"

یہ ایک صفحے کی تحریر ہے' جس میں مرزا طاہر صاحب نے اپنی عادت کے مطابق "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کی خوب گردان کی ہے۔ ہمارے احباب نے ہمیں یہ پرچہ بھجوایا' اور ساتھ ہی ذکر کیا کہ اس چیلنج کے بل بوتے پر قادیانیوں نے یہاں اودھم مچا رکھا ہے' مناسب ہے کہ اس کا جواب لکھا جائے۔

ہم نے اسے پڑھا تو معلوم ہوا کہ یہ پوری تحریر جھوٹ کا پلندہ ہے' اور اس کا ایک ایک فقرہ غلط ہے۔ ایسا لگتا ہے کہ مرزا طاہر صاحب نے اس چیلنج کو اپنے مخالفین کے سامنے پیش کرنے سے پہلے شاید موکد بہ عذاب حلف اٹھایا تھا کہ:

"یا اللہ آپ گواہ رہئے کہ میں اس چیلنج میں ایک حرف بھی سچ نہیں لکھوں گا۔"

اور پھر اپنے حلف کو خوب خوب نبھایا۔

ہمیں مرزا طاہر صاحب کے رویئے سے نہ تعجب ہے' نہ شکایت' اس لئے کہ ایک "جھوٹے نبی" کے جھوٹے نائب کو جیسا ہونا چاہئے' مرزا طاہر صاحب اس کا کامل و مکمل مرقع ہے' مرزا غلام احمد کی ایک ایک بات جھوٹ تھی۔ حتیٰ کہ وہ کلمہ طیبہ "لا الہ الا اللہ

محمد رسول اللہ" میں بھی جھوٹ بولتا تھا (قارئین کرام کی خدمت میں ان شاء اللہ اس کا دلچسپ ثبوت پیش کروں گا) اس لئے مرزا طاہر کی ایک صفحے کی تحریر کا اگر ایک ایک فقرہ غلط اور جھوٹ ہو تو ذرا بھی تعجب نہیں کہ یہ اس کے باپ دادا کی میراث ہے۔ البتہ قادیانی صاحبان پر قدرے تعجب ضرور ہے کہ انہوں نے دین تو مرزا طاہر صاحب کے قدموں میں نچھاور کیا ہی تھا' عقل کو بھی مرزا طاہر صاحب کی خاطر خیرباد کہہ دیا؟ شاید ان صاحبان نے شیخ سعدیؒ کی حکایت پر عمل کیا ہو گا:

اگر شہ روز را گوید کہ شب است ایں
بباید گفت اینک ماہ و پروین

بہرحال مرزا طاہر کی تحریر کا ایک ایک فقرہ حرف بہ حرف نقل کر کے اس کا جواب لکھتا ہوں' اور دنیا بھر کے اہل عقل کو منصف بناتا ہوں کہ مرزا طاہر کے الزام اور میرے جواب کو واقعات کی روشنی میں پڑھیں' تاکہ ان کے سامنے جھوٹے کا جھوٹ عالم آشکارا ہو جائے۔ یقین ہے کہ مرزا طاہر کے جھوٹے چیلنج کی حقیقت معلوم ہو جانے کے بعد اہل انصاف بے اختیار بول اٹھیں گے: "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"۔

نوٹ: مرزا طاہر کی عبارت اقتباس کی شکل میں دے کر "جواب" کے لفظ سے اس پر تبصرہ کیا گیا ہے۔

محمد یوسف لدھیانوی

۲۲/۲/۱۴۲۱ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ و سلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ

(۱) "ہم بڑے فخر سے کہتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) رسول اللہ کی پیش گوئیوں کے مطابق امتی نبی تھے"۔

جواب :۔۔۔۔ مرزا غلام احمد قادیانی کو آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیوں کا مصداق کہنا مرزا طاہر کا سب سے بڑا جھوٹ ہے' کیونکہ مرزا قادیانی پر آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیوں کا ایک حرف بھی صادق نہیں آتا بطور مثال مرزا طاہر کے والد مرزا محمود کی کتاب حقیقۃ النبوۃ ص ۱۹۲ سے آنحضرت ﷺ کی پیش گوئی نقل کرتا ہوں' جس کا ترجمہ خود مرزا محمود کے قلم سے درج ذیل ہے:

" انبیاء علاتی بھائیوں کی طرح ہوتے ہیں' ان کی مائیں تو مختلف ہوتی ہیں اور دین ایک ہوتا ہے' اور میں عیسیٰ بن مریم سے سب سے زیادہ تعلق رکھنے والا ہوں' کیونکہ اس کے اور میرے درمیان کوئی نبی نہیں' اور وہ نازل ہونے والا ہے۔ پس جب اسے دیکھو تو اسے پہچان لو کہ وہ درمیانہ قامت' سرخی سفیدی ملا ہوا رنگ' زرد کپڑے پہنے

ہوئے' اس کے سر سے پانی ٹپک رہا ہوگا' گو سر پر پانی نہ ہی ڈالا ہو' اور وہ صلیب کو توڑ دے گا' اور خنزیر کو قتل کرے گا' اور جزیہ ترک کر دے گا' اس کے زمانہ میں سب مذاہب ہلاک ہو جائیں گے اور صرف اسلام رہ جائے گا' اور شیر اونٹوں کے ساتھ' اور چیتے گائے بیلوں کے ساتھ اور بھیڑیئے بکریوں کے ساتھ چرتے پھریں گے' اور بچے سانپوں سے کھیلیں گے' اور وہ ان کو نقصان نہ دیں گے' عیسیٰ بن مریم چالیس سال رہیں گے' اور پھر فوت ہو جائیں گے' اور مسلمان ان کے جنازہ کی نماز پڑھیں گے"۔

(حقیقت النبوۃ ص ۱۹۲)

اس پیش گوئی کو مرزا کے حالات سے ملایئے اور دیکھئے کہ کیا اس پیش گوئی کا ایک حرف بھی مرزا قادیانی پر صادق آتا ہے؟ نہیں! ہرگز نہیں!!

ذرا درج ذیل سوالات پر غور کیجئے!

۱۔ کیا مرزا عیسیٰ بن مریم تھا؟۔ نہیں!

۲۔ کیا مرزا سرخ و سفید رنگت کا تھا؟۔ نہیں! (اگر مرزا طاہر کو یقین نہ آئے تو آئینہ میں اپنی شکل دیکھ لیں' اور اندازہ کر لیں کہ ان کا دادا بھی ایسا ہی ہوگا)۔

۳۔ کیا مرزا زرد رنگ کے کپڑے پہنے ہوئے نازل ہوا تھا؟۔ نہیں!

۴۔ کیا اس کے سر سے پانی ٹپک رہا تھا؟۔ نہیں!

۵۔ کیا مرزا نے صلیب توڑ دی؟۔ نہیں!

۶۔ کیا خنزیر کو قتل کر دیا؟۔ نہیں!

۷۔ کیا مرزا کے زمانے میں اسلام کے سوا سارے مذاہب مٹ گئے' صرف اسلام باقی رہ گیا؟۔ نہیں!

۸۔ کیا مرزا کے زمانے میں کسی نے شیر کو اونٹوں کے ساتھ' چیتے کو گائے بیلوں کے ساتھ اور بھیڑیوں کو بکریوں کے ساتھ چرتے دیکھا؟۔ نہیں!

۹۔ کیا کسی نے قادیانی بچوں کو سانپوں کے ساتھ کھیلتے دیکھا؟۔ نہیں!

۱۰ کیا مرزا دعویٰ مسیحیت کے بعد چالیس سال زمین پر ٹھہرا؟۔ نہیں!
(بلکہ اس نے ۱۸۹۱ء میں مسیح ہونے کا دعویٰ کیا' اور ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء کو مرگیا۔ مدت قیام کل ۱۷ سال ۴ مہینے' ۲۵ دن۔)

۱۱ کیا مسلمانوں نے اسکی نماز جنازہ پڑھی؟۔ نہیں!

معلوم ہوا کہ مرزا' آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیوں کا مصداق نہیں تھا' لہذا مرزا کا دعویٰ بھی جھوٹا' اور مرزا طاہر کا اس پر فخر بھی جھوٹا۔ اب وہ اپنے حق میں' اپنے دادا کے حق میں اور اس جھوٹے کو ماننے والوں کے حق میں جتنی بار چاہیں "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" پڑھ لیں۔

○

(۲) "رسول اللہ کی پیش گوئیاں لازماً سچی ہیں"۔

جواب:...... آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیاں بلاشبہ سچی ہیں' برحق ہیں' اور ہر مسلمان ان پر ایمان رکھتا ہے۔ لیکن مرزا طاہر کا آپ ﷺ کی پیش گوئیوں کو سچی کہنا اس کا جھوٹ ہے۔ "واللہ یشھد ان المنافقین لکاذبون۔" اس لئے کہ اگر وہ آنحضرت ﷺ کی اس پیش گوئی کو' جو ابھی نمبر ایک میں نقل کی گئی' سچی سمجھتا تو اپنے دادا مرزا غلام احمد کو ہرگز مسیح موعود نہ سمجھتا' بلکہ اس پر سو سو بار لعنت بھیجتا۔

اب آنحضرت ﷺ کی ایک اور پیش گوئی ملاحظہ فرمائیں:

آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہونے کے بعد شادی کریں گے' اور ان کے اولاد ہوگی' یتزوج ویولد لہ۔ (مشکوٰۃ ص ۴۸۰)

مرزا غلام احمد لکھتا ہے کہ اس پیش گوئی میں شادی سے خاص شادی اور اولاد سے خاص اولاد مراد ہے جو بطور نشان کے ہوگی' یعنی محمدی بیگم سے مرزا کی شادی ہوگی اور اس سے خاص اولاد پیدا ہوگی۔ (ضمیمہ انجام آتھم ص ۵۳)

دنیا جانتی ہے کہ مرزا کی محمدی بیگم سے یہ شادی نہیں ہوئی' اس سے خاص اولاد

کے پیدا ہونے کا کیا سوال؟" "نہ رہے بانس نہ بجے بانسری"

اگر مرزا طاہر آنحضرت ﷺ کی اس پیش گوئی کو سچی سمجھتا تو لازماً "مرزا غلام احمد کو جھوٹا جانتا کیونکہ آنحضرت ﷺ کی پیش گوئی مرزا قادیانی کے حق میں پوری نہیں ہوئی۔

معلوم ہوا کہ مرزا طاہر کو آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیوں پر ایمان نہیں، اور اس کا یہ دعویٰ جھوٹا ہے کہ "آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیاں لازماً" سچی ہیں"۔ اب وہ جتنی بار چاہے اپنے لئے "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کا وظیفہ پڑھے، اور قادیانیوں کو بھی چاہئے کہ مرزا طاہر کے حق میں یہ وظیفہ دن رات پڑھا کریں۔



(۳) "کوئی مسیح سچا نہیں سکتا جب تک نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ نہ کرے"۔

جواب :------ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب نازل ہوں گے تو سب کو معلوم ہوگا کہ یہ وہی عیسیٰ بن مریم رسول اللہ ہیں جو بنی اسرائیل کی طرف مبعوث ہوئے تھے، اس لئے نہ ان کو نبوت و رسالت کا دعویٰ کرنے کی ضرورت ہوگی، نہ اپنی رسالت و نبوت منوانے کے لئے کاغذی پتنگ اڑانے کی حاجت ہوگی۔ چنانچہ کسی حدیث سے ثابت نہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نازل ہونے کے بعد یہ دعویٰ کریں گے:

یاایہاالناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا

معلوم ہوا کہ مرزا قادیانی کا رسالت و نبوت کے دعوے کرنا خالص جھوٹ تھا، اور مرزا طاہر کا یہ کہنا کہ "سچا مسیح نہیں آسکتا جب تک کہ وہ رسول اور نبی ہونے کا دعویٰ نہ کرے" یہ بھی نرا جھوٹ ہے۔

اب اس جھوٹ پر مرزا طاہر اپنے اور اپنے دادا کے حق میں جتنی بار چاہے "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کا وظیفہ پڑھا کرے۔

(۴) "مرزا طاہر کی مندرجہ بالا عبارت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اس کے دادا (مرزا غلام احمد قادیانی) نے نبی و رسول ہونے کا دعویٰ کیا۔"

ادھر مرزا قادیانی کہتا ہے کہ مدعی نبوت ملعون ہے' کذاب ہے' کافر ہے' اور دائرہ اسلام سے خارج ہے' چنانچہ اپنے اشتہار ۲۰ شعبان ۱۳۱۴ھ (مطابق ۲۵ جنوری ۱۸۹۷ء) میں لکھتا ہے:

"ان پر واضح رہے کہ ہم بھی مدعی نبوت پر لعنت بھیجتے ہیں"۔

(مجموعہ اشتہارات ص ۲۹۷ ج ۲)

۲ اکتوبر ۱۸۹۱ء کے اشتہار میں لکھتا ہے:

"سیدنا و مولانا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ختم المرسلین کے بعد کسی دوسرے مدعی نبوت و رسالت کو کاذب اور کافر جانتا ہوں"۔ (مجموعہ اشتہارات ص ۲۳۰ ج ۱)

اور اپنے رسالہ "آسمانی فیصلہ" میں لکھتا ہے:

"میں نبوت کا مدعی نہیں' بلکہ ایسے مدعی کو اسلام سے خارج سمجھتا ہوں"۔

(آسمانی فیصلہ ص ۳)

گویا مرزا طاہر کے جھوٹے عقیدے کے مطابق اس کا دادا چونکہ مدعی نبوت تھا اس لئے ملعون تھا' کذاب تھا' کافر تھا اور دائرہ اسلام سے خارج تھا۔ مرزا طاہر کو چاہیے کہ ایسے کذاب و کافر اور ملعون پر صبح و شام ایک ایک تسبیح لعنۃ اللہ علی الکاذبین کی پڑھا کرے۔



(۵) "جب مباہلہ کا چیلنج دیں تو اس وقت تو یہ ہزار بہانے بنا کر بھاگ جاتے ہیں"۔

جواب:..... یہ مرزا طاہر کا سفید جھوٹ ہے کہ ان کے مخالفین ان کا چیلنج قبول نہیں کرتے' بلکہ بہانے بنا کر بھاگ جاتے ہیں۔ امید ہے کہ اس سفید جھوٹ پر ان کو قادیانی بھی ہزار بار لعنۃ اللہ علی الکاذبین کا تحفہ دیں گے۔

واقعہ یہ ہے کہ مرزا طاہر نے جون ۱۹۸۸ء میں مسلمانوں کو مباہلہ کا چیلنج دیا تھا' مسلمانوں نے اس چیلنج کو علی الاعلان قبول کیا' لیکن "مرزا بھاگ گیا"۔ خود راقم الحروف

کے نام بھی مرزا طاہر نے مباہلہ کے چیلنج کی ایک کاپی بھجوائی تھی' میں نے مرزا طاہر کے چیلنج کو قبول کرتے ہوئے ان کو لکھا کہ تمہارے ذمہ مباہلوں کا جو پچاس سالہ قرضہ ہے' پہلے تو اس کو ادا کیجئے۔ اور پھر وقت اور تاریخ کا اور جگہ کا تعین کر کے مجھے اطلاع فرمایئے' آپ جہاں کہیں گے' اور جب کہیں گے مباہلہ کے لئے حاضر ہو جاؤں گا۔ میرا یہ جواب "مرزا طاہر کے نام" سے چھپا ہوا موجود ہے۔ جس میں میں نے جلی قلم سے لکھا تھا:

"آیئے! اس فقیر کے مقابلہ میں میدان مباہلہ میں قدم رکھئے' اور پھر میرے مولائے کریم کی عزت و جلال اور قہری تجلی کا کھلی آنکھوں تماشا دیکھیے۔ آنحضرت ﷺ نے نصاریٰ نجران کے بارے میں فرمایا تھا کہ اگر وہ مباہلہ کے لئے نکل آتے تو ان کے درختوں پر ایک پرندہ بھی زندہ نہ بچتا۔ آیئے! آنحضرت ﷺ کے ایک ادنیٰ امتی کے مقابلے میں میدان مباہلہ میں نکل کر آنحضرت ﷺ کی ختم نبوت کا اعجاز ایک بار پھر دیکھ لیجئے"۔

مجھے یقین تھا کہ مرزا طاہر محمد رسول اللہ ﷺ کے کسی ادنیٰ غلام کے مقابلہ میں بھی میدان مباہلہ میں اترنے کی کبھی جرأت نہیں کر سکتا' کیونکہ اس کو سو فیصد یقین ہے کہ وہ خود بھی' اس کا باپ بھی' اس کا دادا بھی' سب کے سب جھوٹے ہیں۔ اس لئے میں نے مرزا طاہر کی غیرت کو للکارتے ہوئے مزید لکھا تھا:

"اس ناکارہ کا خیال ہے کہ آپ آگ کے اس سمندر میں کودنا کسی حال میں قبول نہیں کریں گے' اپنے باپ دادا کی طرح ذلت کی موت مرنا تو پسند کریں گے' لیکن آنحضرت ﷺ کے اس نالائق امتی کے مقابلہ میں میدان مباہلہ میں اترنے کی جرأت نہیں کریں گے"۔

مرزا طاہر کو اگر ذرا بھی غیرت ہوتی اور اس کو اپنی سچائی کا ذرا بھی خیال ہوتا تو میرے ان الفاظ کو پڑھ کر ممکن نہیں تھا کہ کم از کم میرے اس دعوے ہی کو جھوٹا ثابت کرنے کے لئے میدان مباہلہ میں نہ آتا' لیکن اللہ تعالیٰ نے اپنے محبوب ﷺ کے طفیل آپ کے ایک نالائق امتی کے الفاظ کی لاج رکھ لی' مرزا طاہر نے ذلت کی موت مرنا تو پسند کیا مگر اس نے میدان مباہلہ میں اترنے کی جرأت نہ کی' اس طرح میری پیش گوئی سچی نکلی۔

میرے اس خط کے جواب میں مرزا طاہر کے سیکرٹری کا جواب آیا کہ مباہلہ کے لئے میدان مباہلہ میں آمنے سامنے آنے کی ضرورت نہیں' تم بھی گھر بیٹھے مرزا طاہر کی طرح "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کی پتنگ بازی کرتے رہو' بس اسی کا نام مباہلہ ہے۔

اس کے جواب میں اس ناکارہ نے "مرزا طاہر پر اتمام حجت" نامی رسالہ شائع کیا۔ جس میں قرآن و حدیث اور خود مرزا غلام احمد کی تحریروں سے ثابت کیا کہ مباہلہ کا مسنون اور صحیح طریقہ یہ ہے کہ دونوں فریق ایک میدان میں جمع ہوں اور مل کر "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کہیں۔ میں نے اس رسالہ میں مرزا غلام احمد کی درج ذیل تحریر کا بھی حوالہ دیا کہ:

> "اور میں پھر ان سب کو اللہ جل شانہ کی قسم دیتا ہوں کہ مباہلہ کے لئے تاریخ اور مقام مقرر کر کے جلد مباہلہ کے میدان میں آویں' اور اگر نہ آئے' اور نہ تکفیر و تکذیب سے باز آئے تو خدا کی لعنت کے نیچے مریں گے"۔
>
> (انجام آتھم ص ۹۹' روحانی خزائن ص ۹۹ ج ۱۱)

میں نے مرزا طاہر کو یہ بھی لکھا کہ اگر آپ پاکستان نہیں آسکتے تو میں آپ کو سفر کی زحمت نہیں دیتا' چلئے اپنے "لندنی اسلام آباد" ہی کو میدان مباہلہ قرار دے کر تاریخ کا اعلان کر دیجئے۔

"یہ فقیر آپ کے مستقر پر حاضر ہو جائے گا اور جتنے رفقا آپ فرمائیں گے ان کو

دو لاکھ، دس بیس لاکھ، اپنے ساتھ لے آئے گا ...... دیکھئے! اب میں نے آپ کا کوئی عذر نہیں چھوڑا اب آپ کو آپ کے دادا کے الفاظ میں غیرت دلاتا ہوں کہ:

"آپ کو اللہ جل شانہ کی قسم دیتا ہوں کہ مباہلہ کے لئے تاریخ و مقام مقرر کر کے جلد مباہلہ کے میدان میں آویں، ورنہ خدا کی لعنت کے نیچے مریں گے"۔

میرے اس چیلنج کو سات سال گزر رہے ہیں، لیکن مرزا طاہر کو اب تک جرات نہیں ہوئی کہ اس چیلنج کو قبول کرلے، میں آج تک اس کے جواب کا منتظر ہوں، لیکن وہ آج تک خدا کی لعنت کے نیچے ہے۔ اور ان شاء اللہ اسی خدائی لعنت کے نیچے مرے گا۔

مگر شاباش! مرزا طاہر کی اس غیرت و حیاء کہ خود مباہلے سے راہ فرار اختیار کرتا پھرتا ہے اور دوسروں پر بھاگنے کا جھوٹا الزام لگاتا ہے۔ مرزا طاہر کو چاہئے کہ اپنے اس جھوٹ پر صبح و شام "لعنة اللّٰه علی الكاذبین" پڑھا کرے۔ مرزا طاہر کی جماعت کے لوگوں کو چاہئے کہ میرے ان دونوں رسالوں "مرزا طاہر کے جواب میں" اور "مرزا طاہر پر آخری اتمام حجت" کا مطالعہ فرمائیں۔ اگر توفیق الٰہی دستگیری کرے تو مسلمان ہو جائیں، اور اگر اسلام ان کی قسمت میں نہیں تو کم سے کم مرزا طاہر کو مباہلہ پر آمادہ کر کے اسے خدائی لعنت کے نیچے سے نکالیں، ورنہ مرزا طاہر کے لئے صبح و شام ۳۱۳ مرتبہ "لعنة اللّٰه علی الكاذبین" کا وظیفہ کم سے کم چالیس دن تو ضرور پڑھ لیں۔



(۶) "یہ کہتے ہیں کہ جماعت احمدیہ انگریز کا خود کاشتہ پودا ہے۔۔۔ میں کہتا ہوں کہ یہ جھوٹ ہے۔ "لعنة اللّٰه علی الكاذبین"۔

جواب:۔۔۔۔۔۔ یہ جھوٹ خود مرزا طاہر کے دادا مرزا غلام احمد کا ہے۔ اس نے گورنمنٹ برطانیہ سے کہا تھا کہ میرا خاندان پچاس سال سے ٹوڈی اور انگریز کا خدمت گار چلا آتا ہے لہٰذا گورنمنٹ:

"اس خود کاشتہ پودا کی نسبت نہایت حزم اور احتیاط اور تحقیق اور توجہ سے کام

لے' اور اپنے ماتحت حکام کو اشارہ فرمائے کہ وہ اس خاندان کی ثابت شدہ وفاداری اور اخلاص کا لحاظ رکھ کر مجھے اور میری جماعت کو ایک خاص عنایت اور مہربانی کی نظر سے دیکھیں"۔ (مجموعہ اشتہارات ص۲۱ ج ۳)

اس عبارت میں مرزا قادیانی نے اپنے "خود کاشتہ پودا" ہونے کا اقرار کیا ہے اور اس کے حوالے سے اپنے لئے اور اپنی جماعت کے لئے انگریز سے "خاص نظر عنایت" اور مہربانی کی بھیک مانگی ہے۔ اب اگر یہ جھوٹ ہے تو مرزا طاہر اپنے دادا کا نام لے کر شوق سے کہیں۔ "جھوٹے پر خدا کی لعنت"۔ اور قادیانی بھی مرزا طاہر کے ساتھ مل کر کہیں:

لعنة اللہ علی الکاذبین"



(۷) " یہ کہتے ہیں کہ انہوں نے اسلامی جہاد منسوخ کردیا میں کہتا ہوں کہ یہ جھوٹ ہے۔ "لعنة اللہ علی الکاذبین"۔

جواب:۔۔۔۔۔ اسلامی جہاد کے منسوخ ہونے کا جھوٹ بھی مرزا غلام احمد نے بولا تھا' چنانچہ اس نے لکھا تھا کہ:

" حدیث میں ہے کہ مسیح کے وقت میں جہاد کا حکم منسوخ کردیا جائے گا"۔

(تجلیات الٰہیہ ص ۸)

اگر یہ جھوٹ ہے تو مرزا طاہر شوق سے اپنے دادا کا نام لے کر کہے کہ "جھوٹے پر خدا کی لعنت" "لعنة اللہ علی الکاذبین"۔



(۸) "یہ کہتے ہیں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے (ڈرگز) کی تعلیم دی۔ میں کہتا ہوں یہ جھوٹ ہے۔ "لعنة اللہ علی الکاذبین"۔

جواب:۔۔۔ یہ مرزا طاہر کا سفید جھوٹ ہے۔ کسی مسلمان نے ایسا نہیں کہا' البتہ مسلمان یہ کہتے ہیں کہ مرزا غلام احمد پلومر کی دکان سے ٹانک وائن منگواتا تھا۔

(خطوط امام بنام غلام ص ۵)

اب اپنے اس جھوٹ پر مرزا طاہر شوق سے نعرہ بلند کریں کہ "جھوٹے پر خدا کی لعنت" اور قادیانی صاحبان بھی مرزا طاہر کی آواز میں آواز ملا کر کہیں۔ "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"



(۹) "یہ کہتے ہیں کہ آپ نے پچاس کتابیں اسلام کے خلاف لکھیں، میں کہتا ہوں یہ جھوٹ ہے۔ "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"۔

جواب:۔۔۔۔۔۔۔یہ بھی مرزا طاہر کا جھوٹ ہے، مرزا کی پچاس کتابیں کسی مسلمان نے نہیں لکھیں، البتہ مسلمان، مرزا غلام احمد کے اس اقرار کا حوالہ ضرور دیتے ہیں کہ:

"میری عمر کا اکثر حصہ اس سلطنت انگریزی کی تائید اور حمایت میں گذرا ہے اور میں نے ممانعت جہاد اور انگریزی اطاعت کے بارے میں اس قدر کتابیں لکھی ہیں اور اشتہار شائع کئے ہیں کہ اگر وہ رسائل اور کتابیں اکٹھی کی جائیں تو پچاس الماریاں ان سے بھر سکتی ہیں"۔ (تریاق القلوب ص ۱۵ روحانی خزائن ص ۱۵۵۔ ج ۱۵)

انگریز اسلام کا بدترین دشمن تھا، ایسے دشمن اسلام کی تائید و حمایت کرنا، جہاد کی ممانعت کا فتویٰ دینا اور انگریزی اطاعت کا درس دینا اسلام دشمنی تھی۔ مرزا غلام احمد کہتا ہے کہ اس نے اپنی عمر کا اکثر حصہ اسی اسلام دشمنی میں گذارا، اور اس نے رسالے اور کتابیں لکھ لکھ کر "پچاس الماریاں" بھر ڈالیں۔

مرزا طاہر اور اس کے ساتھ تمام قادیانی بڑی سریلی آواز میں یہ گیت گائیں: "ایسے دشمن اسلام پر خدا کی لعنت"۔ "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"



(۱۰) "یہ کہتے ہیں کہ ان کی وفات ناپاک حالت میں ہوئی۔ میں کہتا ہوں یہ جھوٹ ہے۔ "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"۔

جواب:------ ناپاک حالت سے شاید ہیضہ کی موت مراد ہے، جس میں دونوں راستوں سے نجاست خارج ہوتی ہے۔ مرزا قادیانی کی موت واقعی وبائی ہیضہ سے واقع ہوئی۔ چنانچہ اس کے مرض الموت کے بارے میں دست اور قے کی روایت تو مرزا طاہر کے چچا مرزا بشیر احمد نے سیرۃ المہدی میں مرزا طاہر کی دادی کے حوالے سے درج ذیل نقل کی ہے:

"حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو پہلا دست کھانا کھانے کے بعد آیا..... لیکن کچھ دیر کے بعد آپ کو پھر حاجت ہوئی، اور غالباً ایک یا دو دفعہ رفع حاجت کے لئے آپ پاخانہ تشریف لے گئے، اس کے بعد آپ نے زیادہ ضعف محسوس کیا تو اپنے ہاتھ سے مجھے جگایا، میں اٹھی تو آپ کو اتنا ضعف تھا کہ آپ میری چارپائی پر لیٹ گئے..... اتنے میں آپ کو ایک اور دست آیا..... اس کے بعد ایک اور دست آیا، اور پھر آپ کو قے آئی..... اور حالت دگرگوں ہوگئی۔" (سیرۃ المہدی جلد اص ۱۱)

اور یہ دست اور قے کی بیماری وبائی ہیضہ تھا، چنانچہ شیخ یعقوب علی عرفانی نے "حیات ناصر" میں میر ناصر نواب کے حوالے سے خود مرزا غلام احمد قادیانی سے نقل کیا ہے کہ:

"حضرت صاحب (مرزا قادیانی) جس رات کو بیمار ہوئے اس رات میں اپنے مقام پر جاکر سو چکا تھا۔ جب آپ کو بہت تکلیف ہوئی تو مجھے جگایا گیا تھا، جب میں حضرت صاحب (مرزا قادیانی) کے پاس پہنچا اور آپ کا حال دیکھا تو آپ نے مجھے مخاطب کر کے فرمایا "میر صاحب! مجھے وبائی ہیضہ ہوگیا ہے۔" اس کے بعد کوئی ایسی صاف بات میرے خیال میں نہیں فرمائی، یہاں تک کہ دوسرے روز دس بجے کے بعد آپ کا انتقال ہوگیا"۔ (حیات ناصر ص ۱۴)

مرزا طاہر صاحب! آپ کے دادا مرزا قادیانی کا "وبائی ہیضہ" کی بیماری سے انتقال کرنا اور دونوں راستوں سے نجاست کا خارج ہونا ہمارا الزام نہیں، بلکہ یہ آپ

کے اپنے گھر کی روایت ہے اور اس کے راوی ہیں (۱) آپ کے چچا (۲) آپ کی دادی، (۳) دادی کے ابا اور (۴) خود آپ کے دادا۔ اگر یہ سب لوگ جھوٹے تھے تو ان کا نام لیکر صبح و شام "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کا وظیفہ پڑھا کیجئے۔



میں نے اپنے رسالہ "مرزا طاہر کے نام" میں آپ کو چیلنج کیا تھا کہ:

"کیا آپ یہ دعا کرنے کی جرأت کریں گے کہ آپ کو آپ کے باپ دادا جیسی موت نصیب ہو؟"۔

اور پھر اپنے دوسرے رسالہ "مرزا طاہر پر آخری اتمام حجت" میں میں نے یاد دہانی کراتے ہوئے لکھا تھا:

"آپ نے میرا یہ چیلنج بھی قبول نہیں کیا اور شاید آپ کو اس کی جرأت بھی نہ ہوگی کہ میرے سوال کا جواب اخباروں میں چھاپ کر دنیا کو ایک نیا تماشائے عبرت دیکھنے کا موقع فراہم کریں۔"

مرزا طاہر صاحب! اگر آپ کے باپ اور دادا کی موت عبرتناک حالت میں نہیں ہوئی تو یہ دعا اخباروں اور رسالوں میں کیوں نہیں چھاپ دیتے کہ:

"یا اللہ! مجھے میرے باپ اور دادا جیسی موت نصیب فرما۔"

مرزا طاہر صاحب! آپ یہ دعا بھی شائع نہیں کریں گے کیونکہ آپ کو معلوم ہے کہ آپ کے باپ اور دادا کی موت عبرتناک حالت میں ہوئی۔ یقیناً آپ خود بھی ان کو جھوٹا اور ان کی موت کو عبرت کا نشان سمجھتے ہیں۔ اس لئے کوئی مضائقہ نہیں کہ آپ اپنے جھوٹے باپ دادا کا نام لے کر ان پر "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" کا نعرہ بلند کیا کریں۔



(۱۱) "یہ کہتے ہیں کہ آپ نے نبی رسول اور مسیح ہونے کا دعویٰ کیا، میں کہتا ہوں یہ

سچ ہے۔ اللہ سچوں پر رحمت فرمائے۔"

جواب:— مرزا طاہر کا یہ سچ خالص جھوٹ ہے کیونکہ اوپر جھوٹ نمبر ۴ کے ذیل میں لکھ چکا ہوں کہ مرزا مدعی نبوت کو کافر و کذاب اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیتا ہے۔ جہاں تک عیسیٰ ہونے کے دعویٰ کا تعلق ہے' یہ بھی مرزا قادیانی کے بقول جھوٹ ہے کیونکہ وہ لکھتا ہے:

"اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں ... میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح بن مریم ہوں' جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے"۔

(ازالہ اوہام ص ۱۹۰ روحانی خزائن ص ۱۹۲ ج ۳)

پس مرزا طاہر خود اس کے دادا کے فتویٰ کے مطابق مفتری اور کذاب ہے۔ سب کہیں "جھوٹے پر خدا کی لعنت"۔ اور قادیانی صاحبان بھی مرزا طاہر کا نام لے کر بلند آواز سے کہیں "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"



(۱۲) "یہ کہتے ہیں کہ اللہ کے متعلق حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے لکھا ہے' شادی کرتا ہے' اور تعلقات جنسی قائم کرتا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ یہ جھوٹ ہے"۔

جواب:— یہ بھی مرزا طاہر کا سفید جھوٹ ہے۔ کسی مسلمان نے یہ نہیں کہا۔ البتہ مسلمان یہ کہتے ہیں کہ مرزا کے ایک نام نہاد صحابی قاضی یار محمد نے اپنے رسالہ "اسلامی قربانی" میں لکھا ہے:

"حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے ایک موقع پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی کہ کشف کی حالت آپ پر اس طرح طاری ہوئی کہ گویا آپ عورت ہیں اور اللہ تعالیٰ نے رجولیت کی طاقت کا اظہار فرمایا۔ سمجھنے والے کے لئے اشارہ کافی ہے"۔

(ٹریکٹ ۳۴ اسلامی قربانی ص ۱۲)

ہمارے رسول اللہ ﷺ کے تو سب صحابہ کرامؓ عادل اور ثقہ ہیں' اگر مرزا طاہر کے نزدیک مرزا غلام احمد کا یہ صحابی جھوٹا ہے تو مرزا طاہر شوق سے کہیں کہ "ایسے جھوٹے صحابی اور اس کے جھوٹے نبی پر خدا کی لعنت"۔ اور قادیانی صاحبان بھی مرزا طاہر کی لے میں لے ملا کر کہیں "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"

(۱۳) "اور یہ بھی لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ برٹش تھا اور برٹش ہونے کی حیثیت سے انگریزی بولتا تھا۔ میں کہتا ہوں یہ جھوٹ ہے "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"

جواب:۔۔۔۔۔۔۔یہ قطعاً" جھوٹ ہے کہ کسی مسلمان نے اللہ تعالیٰ کو۔ نعوذ باللہ۔ انگریز کہا ہو۔ البتہ مرزا طاہر کا دادا مرزا غلام احمد لکھتا ہے:

"پھر بعد اس کے بہت ہی زور سے۔ جس سے بدن کانپ گیا' یہ الہام ہوا۔

دی کین وہٹ دی ول ڈو

اس وقت ایک ایسا لہجہ اور تلفظ معلوم ہوا کہ گویا ایک انگریز ہے جو سر پر کھڑا بول رہا ہے"۔ (تذکرہ ص ۱۰۳ طبع چہارم)

اس عبارت میں مرزا نے اللہ تعالیٰ کے بارے میں کہا ہے کہ وہ گویا انگریز ہے' اور انگریزی بولتا ہے' چونکہ یہ مرزا طاہر کے نزدیک جھوٹ ہے۔ لہٰذا اس جھوٹ پر مرزا طاہر اپنے دادا مرزا غلام احمد پر جتنی بار چاہے "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" پڑھے۔



کہتے ہیں کہ اللہ نے آپ پر (کرس) کیا' میں کہتا ہوں یہ جھوٹ ہے' "لعنۃ اللہ علی الکاذبین"۔

جواب:۔۔۔۔۔۔۔یہ بھی مرزا طاہر کا مسلمانوں پر غلط الزام ہے' یہ تحفہ تو وہ مرزا غلام احمد کی خدمت میں خود پیش کرتے ہیں' جیسا کہ گزشتہ نمبروں سے معلوم ہو چکا ہے۔ چنانچہ اوپر گزر چکا ہے کہ:

○ مرزا طاہر کہتے ہیں کہ مرزا غلام احمد نے نبوت کا دعویٰ کیا' اور مرزا غلام احمد لکھتا

ہے کہ "ہم بھی مدعی نبوت پر لعنت بھیجتے ہیں۔" اب مرزا طاہر کے عقیدے کے مطابق مرزا غلام احمد ملعون ہوا۔

○ مرزا طاہر کہتے ہیں کہ مرزا غلام احمد نے نبوت و رسالت کے دعوے کئے' ادھر مرزا غلام احمد لکھتا ہے کہ "آنحضرت ﷺ خاتم النبیین کے بعد جو شخص نبوت و رسالت کے دعوے کرے وہ کافر و کذاب اور دائرہ اسلام سے خارج ہے"۔ اور کافروں اور جھوٹوں کا ملعون ہونا سب کو معلوم ہے۔ لہٰذا مرزا طاہر کے عقیدے کے مطابق مرزا غلام احمد ملعون ہوا۔

○ مرزا طاہر کہتے ہیں کہ مرزا غلام احمد مسیح موعود ہے۔ ادھر مرزا غلام احمد کہتا ہے کہ:

"اس عاجز نے جو مثیل موعود ہونے کا دعویٰ کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں ۔۔۔۔ میں نے یہ دعویٰ ہرگز نہیں کیا کہ میں مسیح بن مریم ہوں' جو شخص یہ الزام میرے پر لگاوے وہ سراسر مفتری اور کذاب ہے۔"

لہٰذا مرزا طاہر کے عقیدے کے مطابق مرزا غلام احمد کم فہم اور مفتری و کذاب ٹھہرا' اب جس قدر جی چاہے اس مفتری و کذاب غلام احمد پر لعنۃ اللہ علی الکاذبین پڑھے۔

الغرض خدا کی لعنت تو غلام احمد پر خود مرزا طاہر برساتا ہے اور جھوٹا الزام مسلمانوں کو دیتا ہے:

ع "جو چاہیں سو آپ کریں ہیں ہم کو عبث بدنام کیا"

ہاں! یہ ضرور ہے کہ ہم بھی مفتری و کذاب اور دائرہ اسلام سے خروج کرنے والے مرتد کو لعنت خداوندی کا مستحق سمجھتے ہیں۔

○

(۱۰) "یہ کہتے ہیں آپ نے دعویٰ کیا کہ تمام انبیاء سے بشمول محمد رسول ﷺ قیامت تک کیلئے آپ افضل ہیں' میں کہتا ہوں یہ جھوٹ ہے لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔"

جواب:۔۔۔۔ مرزا طاہر کا مسلمانوں پر یہ الزام بھی غلط ہے' واقعہ یہ ہے کہ تمام انبیاء کرام علیہم السلام سے افضل ہونے کا دعویٰ مرزا طاہر کے دادا مرزا غلام احمد نے کیا' ملاحظہ فرمایئے:

مرزا حضرت آدم علیہ السلام سے افضل

"اللہ تعالیٰ نے آدم کو پیدا کر کے انہیں تمام ذی روح انس و جن پر سردار اور حاکم و امیر بنایا ۔۔۔۔ پھر شیطان نے انہیں بہکایا اور جنتوں سے نکلوایا۔ اس جنگ و جدال میں آدم کو ذلت و رسوائی نصیب ہوئی ۔۔۔۔ پس اللہ تعالیٰ نے مسیح موعود کو پیدا کیا تاکہ آخر زمانے میں شیطان کو شکست دے۔" (حاشیہ خطبہ الہامیہ۔ روحانی خزائن ۳۱۳' ج ۱۶)

"آدم اس لئے آیا کہ نفوس کو اس دنیا کی زندگی کی طرف نکالے' اور ان کے درمیان اختلاف اور دشمنی کی آگ بھڑکائے' اور مسیح امم اس لئے آیا کہ ان کو دار فنا کی طرف لوٹائے اور ان سے اختلاف' لڑائی اور عداوت اور افتراق و پراگندگی کو دور کرے' اور انہیں اتحاد و محبت' نفی غیر اور خلوص کی طرف کھینچے۔"

(خطبہ الہامیہ۔ روحانی خزائن ص ۳۰۸ ج ۱۶)

حضرت نوح علیہ السلام سے افضل

"اور خدا تعالیٰ میرے لئے اس کثرت سے نشان دکھلا رہا ہے کہ اگر نوح کے زمانے میں وہ نشان دکھلائے جاتے تو وہ لوگ غرق نہ ہوتے"۔

(تتمہ حقیقت الوحی ص ۱۳۷۔ روحانی خزائن ص ۵۷۵ ج ۲۲)

حضرت یوسف علیہ السلام سے افضل

"پس اس امت کا یوسف یعنی یہ عاجز اسرائیلی یوسف سے بڑھ کر ہے۔ کیونکہ یہ عاجز قید کی دعا کر کے بھی قید سے بچایا گیا' مگر یوسف بن یعقوب قید میں ڈالا گیا' اور اس امت کے یوسف (مرزا قادیانی) کی بریت کیلئے پچیس برس پہلے ہی خدا نے آپ گواہی دے دی اور بھی نشان دکھلائے مگر یوسف بن یعقوب اپنی بریت کیلئے انسانی گواہی کا محتاج ہوا۔"
(براہین پنجم ص ۷۶۔ روحانی خزائن ص ۹۹ ج ۲۱)

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے افضل:

"خدا نے اس امت میں سے مسیح موعود بھیجا جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے۔ مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں ہوتا تو وہ کام جو میں کر سکتا ہوں وہ ہرگز نہ کر سکتا اور وہ نشان جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں وہ ہرگز نہ دکھلا سکتا۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۴۸، روحانی خزائن ص ۱۵۲ ج ۲۲)

"پھر جبکہ خدا نے اور اس کے رسول نے اور تمام نبیوں نے آخری زمانہ کے مسیح کو اس کے کارناموں کی وجہ سے افضل قرار دیا ہے تو پھر یہ شیطانی وسوسہ ہے کہ یہ کہا جائے کہ کیوں تم مسیح ابن مریم سے اپنے تئیں افضل قرار دیتے ہو۔"

(حقیقۃ الوحی ص ۱۵۵، روحانی خزائن ص ۱۵۹ ج ۲۲)

"ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو
اس سے بہتر غلام احمد ہے"

"یہ شاعرانہ باتیں نہیں بلکہ واقعی ہیں اگر تجربہ کی رو سے خدا کی تائید مسیح ابن مریم سے بڑھ کر میرے ساتھ نہ ہو تو میں جھوٹا ہوں۔"

(دافع البلاء ص ۲۰، روحانی خزائن ص ۲۴۰ ج ۱۸)

## مرزا خاتم النبیین

"میں بارہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت وآخرین منہم لما یلحقوا بہم بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں، اور خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا ہے، اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود قرار دیا ہے۔"

(ایک غلطی کا ازالہ ص ۱۰، روحانی خزائن ص ۲۱۲ ج ۱۸)

"مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا، میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں، اور میں اس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں۔ بدقسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے۔"

(کشتی نوح ص ۵۶ روحانی خزائن ص ۶۱ ج ۱۹)

## مرزا، کمالات انبیاء کا مجموعہ

"کمالات متفرقہ جو تمام دیگر انبیاء میں پائے جاتے تھے وہ سب حضرت رسول کریم میں ان سے بڑھ کر موجود تھے اور وہ سارے کمالات حضرت رسول کریمؐ سے ظلی طور پر ہم کو عطا کئے گئے۔ اور اسی لئے ہمارا نام آدم، ابراہیم، موسیٰ، نوح، داؤد، یوسف، سلیمان، یحییٰ، عیسیٰ وغیرہ ہے۔۔۔۔ پہلے تمام انبیاء ظل تھے نبی کریم کی خاص خاص صفات میں اور اب ہم ان تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں۔"

(ملفوظات جلد سوم ص ۲۷۰۔ مطبوعہ ربوہ)

## مرزا کا تخت سب سے اونچا

"آسمان سے کئی تخت اترے مگر تیرا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا۔"

(مرزا کا الہام۔ مندرجہ تذکرہ طبع دوم ص ۳۴۶)

## ایک نفیس فائدہ:

حضرات انبیاء کرام علیہم السلام سب کے سب دیگر تمام انسانوں سے افضل ہیں، اور علم عقائد میں یہ اصول طے شدہ ہے کہ کوئی ولی، خواہ کتنا ہی بڑا ہو، کسی نبی کے رتبہ کو نہیں پہنچ سکتا، شرح عقائد نسفی میں ہے:

ولا یبلغ ولی درجۃ الانبیاء لان الانبیاء معصومون مامونون عن خوف

الخاتمۃ مکرمون بالوحی و مشاہدۃ الملک' مامورون بتبلیغ الاحکام وارشاد الانام بعد الاتصاف بکمالات الاولیاء۔

(ص ۱۰۵ مطبوعہ مکتبہ خیر کثیر کراچی)

ترجمہ: "کوئی ولی انبیاء کرام علیہم السلام کے درجہ کو نہیں پہنچ سکتا کیونکہ انبیاء کرامؑ معصوم ہیں' ان کے حق میں سوء خاتمہ کا اندیشہ نہیں' وہ وحی الٰہی اور فرشتوں کے مشاہدہ سے مشرف ہیں' اور وہ اولیاء کے کمالات کے ساتھ متصف ہونے کے بعد تبلیغ احکام اور خلق خدا کی رہنمائی کے کام پر مامور ہوتے ہیں۔"

اسی طرح صحابیت کا شرف ایسی فضیلت ہے کہ جو حضرات صحابہ کرامؓ کے سوا کسی کو نصیب نہیں ہو سکتی۔ اسی بناء پر جمہور اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ بعد کے اولیاء صحابہ کرامؓ کی فضیلت کو نہیں پہنچ سکتے۔

اہل عقل کا یہ مسلمہ اصول ہے کہ جب کسی فرد کا تقابل دوسرے افراد سے کیا جائے تو یہ تقابل ہمیشہ اسی کی نوع کے افراد کے درمیان ہوتا ہے۔ پس جو شخص جس جماعت یا گروہ میں شامل ہو اس کی افضلیت و غیر افضلیت کا تقابل اس کی اپنی ہی جماعت یا گروہ کے افراد کے ساتھ ہوگا' چنانچہ جو شخصیت انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی جماعت سے ہو اس کی افضلیت کا تقابل اسی جماعت انبیاء کے افراد قدسیہ کے ساتھ ہوگا' غیر انبیاء کے ساتھ نہیں۔ بلکہ غیر انبیاء کے مقابلہ میں اس کی افضلیت کی بحث خلاف اصول اور خلاف عقل سمجھی جائے گی۔ کیونکہ غیر انبیاء کو انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے علو مرتبہ اور رفعت شان سے کیا نسبت ؟ اور نبی کا غیر نبی کے ساتھ کیا مقابلہ ؟ اسی طرح کسی صحابی کی افضلیت دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے مقابلہ میں مراد ہوگی' چنانچہ جب کہا جائے کہ فلاں صحابی افضل ہیں تو اس سے مراد یہ ہے کہ دیگر صحابہؓ کے مقابلہ میں افضل ہیں' ورنہ صحابیؓ کا غیر صحابیؓ سے کیا مقابلہ ؟ اور غیر صحابی کو صحابہ سے کیا نسبت ؟' اسی طرح کسی ولی کی افضلیت دیگر اولیاء عظامؒ کے مقابلہ میں زیر بحث آئے گی' نہ کہ عوام الناس کے مقابلے میں' پس جب کہا جائے کہ فلاں ولی افضل ہے تو مراد یہ

ہوگی کہ دیگر اولیاء کے مقابلہ میں افضل ہے۔ علی ہذا القیاس۔

جب مرزا غلام احمد قادیانی اپنے آپ کو انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی جماعت میں شامل کرتا ہے اور حضرت نوح اور حضرت عیسیٰ علیہم السلام جیسے اولوالعزم رسولوں سے افضل قرار دیتا ہے تو اس کے بیان کردہ مندرجہ ذیل الہام سے کہ

" آسمان سے کئی تخت اترے مگر تیرا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا "

مذکورہ اصول کے مطابق ہر ذی شعور یہ سمجھے گا کہ آسمان سے اترنے والے تختوں سے حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کے درجات و مراتب عالیہ مراد ہیں، اور "تیرا تخت سب سے اونچا بچھایا گیا" کے فقرہ سے انبیاء کرام علیہم السلام کے مقابلہ میں صاحب الہام کی افضلیت مراد ہے۔ چونکہ مرزا "تمام انبیاء کرام علیہم السلام کے کمالات کی جامعیت کا مدعی ہے، اور چونکہ اس کو اولوالعزم رسولوں سے افضلیت کا دعویٰ ہے اس لئے "اس کے تخت کا سب سے اونچا ہونا" اس کے معنی اس کے سوا کچھ نہیں کہ اس الہام میں اس کو تمام انبیاء کرام علیہم السلام سے افضل قرار دیا گیا نعوذ باللہ۔ استغفر اللہ۔

## فخر اولین و آخرین

روزنامہ الفضل قادیان مسلمانوں کو للکارتے ہوئے کہتا ہے:

"اے مسلمان کہلانے والو! اگر تم واقعی اسلام کا بول بالا چاہتے ہو اور باقی دنیا کو اپنی طرف بلاتے ہو تو پہلے خود سچے اسلام کی طرف آجاؤ (یعنی مسلمانوں کا اسلام جھوٹا ہے۔ نعوذ باللہ۔ ناقل) جو مسیح موعود (مرزا قادیانی) میں ہو کر ملتا ہے، اسی کے طفیل آج بر و تقویٰ کی راہیں کھلتی ہیں، اسی کی پیروی سے انسان فلاح و نجات کی منزل مقصود پر پہنچ سکتا ہے وہ وہی فخر اولین و آخرین ہے، جو آج سے تیرہ سو برس پہلے رحمۃ للعالمین بن کر آیا تھا۔"

(الفضل قادیان۔ ۲۶ ستمبر ۱۹۴۱ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۲۱۱ ص ۲۱۲ طبع نہم۔ لاہور)

## پہلے محمد رسول اللہ سے بڑھ کر

"اور جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سے تعلق رکھتی ہے، جیسا کہ پانچویں ہزار سے تعلق رکھتی تھی، پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا، بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی ان دنوں میں بہ نسبت ان سالوں کے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے بلکہ چودھویں رات کی طرح ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۸۱ روحانی خزائن ص ۲۷۱ ج ۱۶)

"غلام احمد مرزا اس جہاں میں غلام احمد ہوا دارالاماں میں
غلام احمد ہے عرش رب اکبر مکاں اس کا ہے گویا لامکاں میں
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں
محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں

(اخبار بدر قادیان ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۳۶)

## ہلال اور بدر کی نسبت

"اور اسلام ہلال کی طرح شروع ہوا، اور مقدر تھا کہ انجام کار آخری زمانہ میں بدر (چودھویں کا چاند) ہو جائے، خدا تعالیٰ کے حکم سے پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی شکل اختیار کرے جو شمار کے رو سے بدر کی طرح مشابہ ہو (یعنی چودھویں صدی)۔"

(خطبہ الہامیہ ص [illegible] روحانی خزائن ص ۲۷۵ ج ۱۶)

"آنحضرت کے بعث اول میں آپ کے منکروں کو کافر اور دائرہ اسلام

سے خارج قرار دینا۔ یعنی ان کی بعثت ثانی میں آپ کے منکروں کو داخل اسلام سمجھنا یہ آنحضرت کی ہتک اور آیت اللہ سے استہزا ہے۔ حالانکہ خطبہ الہامیہ میں حضرت مسیح موعود نے آنحضرت کی بعثت اول و ثانی کی باہمی نسبت کو ہلال اور بدر کی نسبت سے تعبیر فرمایا ہے۔"

(اخبار الفضل قادیان جلد ۳ نمبر ۱۰ مورخہ ۱۵ جولائی ۱۹۱۵ء

بحوالہ قادیانی مذہب ص ۳۴۳)

## بڑی فتح مبین

"اور ظاہر ہے کہ فتح مبین کا وقت ہمارے نبی کریم کے زمانے میں گزر گیا اور دوسری فتح باقی رہی جو کہ پہلے غلبہ سے بہت زیادہ بڑی اور زیادہ ظاہر ہے اور مقدر تھا کہ اس کا وقت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا وقت ہو۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳۔ ۱۹۴ روحانی خزائن ص ۲۸۸ ج ۱۶)

## روحانی کمالات کی ابتدا اور انتہا

(یعنی کی بعثت میں) اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا اور وہ زمانہ اس روحانیت کی ترقیات کا انتہا نہ تھا۔ بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لئے پہلا قدم تھا پھر اس روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی۔"

(خطبہ الہامیہ ص ۱۷۷ روحانی خزائن ص ۲۶۶ ج ۱۶)

## محمد عربی کا کلمہ پڑھنے والے کافر

"اب معاملہ صاف ہے اگر نبی کریم کا انکار کفر ہے تو مسیح موعود کا انکار بھی کفر ہونا چاہئے کیونکہ مسیح موعود نبی کریم سے الگ کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہی ہے اور اگر مسیح موعود کا منکر کافر نہیں تو نعوذ باللہ نبی کریم کا منکر بھی کافر نہیں کیونکہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپ کا

انکار کفر ہو مگر دوسری بعثت میں جس میں بقول حضرت مسیح موعود آپ کی روحانیت اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے، آپ کا انکار کفرِ شدید ہو۔ "

(خطبہ الفضل ص ۱۳۶۔ ۱۳ ستمبر درس آف ریلیجنز۔

مارچ و اپریل ۱۹۱۵ء)

" ہر ایک ایسا شخص جو موسیٰؑ کو تو مانتا ہے مگر عیسیٰؑ کو نہیں مانتا، یا عیسیٰؑ کو مانتا ہے مگر محمدؐ کو نہیں مانتا، اور یا محمدؐ کو مانتا ہے پر مسیح موعودؑ کو نہیں مانتا وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ "

(کلمۃ الفصل ص ۱۱۰ مرزا بشیر احمد۔ ایم اے۔)

" تحریک احمدیت اسلام کے ساتھ وہی رشتہ رکھتی ہے جو عیسائیت کا یہودیت کے ساتھ تھا۔ "

(محمد علی لاہوری قادیانی۔ منقول از مباحثہ راولپنڈی ص ۲۴۰)

"کل مسلمان، جو حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انہوں نے حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا نام بھی نہیں سنا، وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ "

(آئینہ صداقت ص ۳۵ از مرزا محمود احمد قادیانی)

" ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں، کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا کے ایک نبی کے منکر ہیں یہ دین کا معاملہ ہے، اس میں کسی کا اپنا اختیار نہیں کہ کچھ کر سکے۔ "

(انوار خلافت ص ۹۰ از مرزا محمود احمد قادیانی)



قارئین کرام ان حوالہ جات کو دیکھ کر محسوس کر سکتے ہیں کہ ان عبارتوں میں مرزا غلام احمد قادیانی نے انبیاء کرامؑ سے افضل ہونے کا دعویٰ کیا ہے' دنیا کی کسی عدالت میں ان عبارتوں کو (لکھنے والے کا نام بتائے بغیر) رکھ دیجئے اور اس سے فیصلہ کرائیے کہ ان عبارتوں میں انبیاء کرامؑ سے افضل ہونے کا دعویٰ پایا جاتا ہے یا نہیں؟ عدالت یہ کہنے پر

مجبور ہوگی کہ جس شخص کی یہ عبارتیں ہیں وہ انبیاء کرامؑ پر اپنی فضیلت و برتری کا مدعی ہے۔ لیکن مرزا طاہر اس دعویٰ کو مسلمانوں کی طرف منسوب کرکے اسے جھوٹ قرار دیتا ہے اور اس پر "لعنت اللہ علی الکاذبین" کہتا ہے۔

ہماری گزارش یہ ہے کہ یہ دعویٰ اگر جھوٹ ہے تو یہ سیاہ جھوٹ خود مرزا طاہر کے دادا مرزا غلام احمد قادیانی کا تصنیف کردہ ہے۔ لہٰذا مرزا طاہر کو اگر "لعنت اللہ علی الکاذبین" کی گردان کا شوق ہے تو وہ اپنے دادا ابا کا نام لے کر یہ شوق ضرور پورا فرماسکتے ہیں۔

خلاصہ:

قارئین کرام نے ملاحظہ فرمایا کہ مرزا طاہر نے جتنی باتیں مسلمانوں کی طرف منسوب کرکے ان کو جھوٹ کہا' اور ان پر لعنت کی گردان کی وہ سب کی سب خود ان کے گھر سے برآمد ہوئیں' اس لئے مرزا طاہر احمد صاحب بالقابہ خود جھوٹ کے مرتکب اور اپنی لعنت بازی کے خود مورد ہوئے۔

اس ناکارہ نے اپنی اس پوری تحریر میں اپنی طرف سے ان پر لعنت نہیں کی بلکہ یہ بتایا ہے کہ ان کی لعنت خود انہی پر لوٹتی ہے۔

ایک لطیفہ اور یاددہانی:

مرزا طاہر احمد صاحب لعنت بازی کے عادی مریض ہیں' ان کی کوئی تحریر و تقریر مشکل ہی سے اس شغل سے خالی ہوا کرتی ہے' دراصل یہ ان کے خاندان کا۔ مراق کی طرح۔ موروثی مرض ہے' جو تین پشتوں سے مسلسل چلا آرہا ہے' اور اب یہ "داء الکلب" کی طرح مرزا طاہر کے رگ و پے میں سرایت کرچکا ہے' جس سے بظاہر ان کا شفایاب ہونا مشکل نظر آتا ہے' والامر بید اللہ۔

اس ناکارہ نے ۱۸' ۱۹ سال پہلے انہیں مخلصانہ مشورہ دیا تھا کہ اول تو یہ اس "لعنت بازی" کا شغل ہی نہ فرمایا کریں' اور اگر اپنی "خاندانی علت" کی بنا پر مجبور ہوں تو کم سے

کم اپنے اوپر اتنا احسان ضرور کریں کہ لعنت بازی کیلئے قرآن حکیم کی آیت "لعنت اللہ علی الکاذبین" نہ پڑھا کریں 'کیونکہ وہ اس آیت شریفہ کو پڑھ کر دوسروں پر لعنت کرنے کی بجائے قرآن کریم کی زبان سے خود اپنے اوپر لعنت فرماتے ہیں۔ ان کے گھر میں لعنت کی پہلے بھی کچھ کمی نہیں 'قرآن کی زبان سے اس میں مزید اضافہ نہ کیا کریں تو بہتر ہے۔

افسوس ہے کہ اس فقیر کی یہ خیر خواہانہ نصیحت مرزا طاہر پر کارگر نہ ہوئی' یہی وجہ ہے کہ ان کی یہ بیماری آج کل "داء الکلب" کی شکل اختیار کر چکی ہے۔ مناسب ہو گا کہ یہاں اپنی انیس سال قبل کی نصیحت نقل کر دوں' تاکہ اگر مرزا طاہر کو نہیں تو شاید ان کی جماعت کے کسی فرد کو نفع ہو جائے ---- وھو ہذا :

## قادیانی تحفہ

جھوٹ، بہتان، افترا، اور لعنت کی گردان قادیانیوں کا خاص تحفہ ہے، جو ان کی جانب سے عطا کیا جاتا ہے، مرزا طاہر احمد صاحب نے بھی اپنے "تبصرہ" میں یہ قادیانی تحفہ بڑی فیاضی سے مولانا بنوری کو عطا فرمایا ہے۔ جھوٹ اور بہتان تو خیر مرزا صاحب کے گھر کی دولت ہے، اس رواں صدی میں قادیان اور ربوہ اس دولت کے سب سے بڑے معدن ہیں، وہ ساری دنیا پر بھی اسے تقسیم کر دیں تب بھی ختم نہ ہو گی۔ جہاں جھوٹ اور افترا کے چشمے ابلتے ہوں وہاں دو چار چلو اگر راہ چلتوں پر بھی پھینک دیئے جائیں تو کیا کمی واقع ہوتی ہے۔ دنیا کا سب سے بڑا جھوٹ، جھوٹی نبوت کا دعویٰ ہے، جو لوگ اس کو ہضم کر چکے ہوں۔ ظاہر ہے کہ جھوٹ ان کے گوشت، پوست میں سرایت کئے ہوئے ہو گا۔ اور انہیں ہر سو جھوٹ ہی جھوٹ نظر آئے گا۔

باقی رہی لعنت! تو یہ جھوٹ کا خاصہ لازمہ ہے، یہی وجہ ہے کہ مرزا آنجہانی کے گھر اس کی بھی بڑی فراوانی تھی، اور اس کی داد و دہش میں بھی وہ بڑے سخی تھے، دس دس، بیس بیس لعنتیں تو معمولی بات پر ان کا معمول تھا، اور کبھی موج میں آتے تو گن گن کر ہزار ہزار لعنتیں ایک سانس میں تقسیم کر کے اٹھتے، افسوس ہے کہ اس دولت کی تقسیم میں مرزا آنجہانی جیسی فیاضی اب مرزائی خاندان میں نہیں رہی، غالباً یہ دولت مرزا صاحب کے خاندان اور متعلقین میں تقسیم ہو کر رہ گئی، جناب مرزا طاہر احمد صاحب کو بھی حصہ رسدی ملی ہو گی، اس لئے انہوں نے مولانا بنوری کو اس کا عطیہ دینے میں اپنے جد

بزرگوار کی سی فیاضی کا مظاہرہ تو نہیں کیا، تاہم بخل سے بھی کام نہیں لیا۔ اپنی بساط اور مقدور کے موافق انہوں نے خوب لعنت برسائی ہے، دعا کرنی چاہئے کہ حق تعالیٰ ان کی اس خاندانی دولت میں دن دونی رات چوگنی ترقی فرمائے اور دنیا و آخرت میں انہیں اس بیش بہا دولت سے مالا مال رکھے۔

باران لعنت کے سلسلہ میں جناب مرزا طاہر احمد صاحب کو ایک بہت ہی مخلصانہ و نیاز مندانہ مشورہ دینا چاہتا ہوں۔ مشورہ ذرا دقیق سا ہے۔ امید ہے اس پر توجہ فرمائیں گے۔ مشورہ یہ ہے کہ وہ لوگوں پر لعنت برسانے کا شوق تو ضرور فرمایا کریں کہ یہ ان کا آبائی ترکہ ہے، اور کسی کو حق نہیں کہ انہیں اس میراث سے محروم کردے، مگر اس کے لئے قرآن کریم کی آیت لعنۃ اللہ علی الکاذبین نہ پڑھا کریں۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ حدیث میں آتا ہے:

رب قاری قرآن والقرآن یلعنہ (مشکوۃ)

"بہت سے قرآن پڑھنے والے ایسے ہیں کہ قرآن ان پر لعنت کرتا ہے"

اس حدیث کے مفہوم میں یہ بھی داخل ہے کہ ایک شخص خود ظالم ہے اور وہ قرآن مجید کی تلاوت کرتے ہوئے پڑھتا ہے: الا لعنۃ اللہ علی الظالمین۔ (ظالموں پر خدا کی لعنت) تو در حقیقت وہ قرآن کی زبان سے خود اپنے آپ پر لعنت کر رہا ہے۔ اسی طرح ایک شخص خود جھوٹا ہے اور وہ آیت کریمہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین پڑھتا ہے تو نادانستہ اپنے پر لعنت کرتا ہے۔

یہ تو سب جانتے ہیں کہ مرزا آنجہانی کو نبی، مسیح، احمد، اور محمد رسول اللہ کہنا یکسر خلاف واقعہ ہے (اسی کو جھوٹ کہتے ہیں) اس لئے ان عقائد کے باوجود صاحبزادہ صاحب کا اس آیت کی تلاوت کرنا حدیث بالا کا مصداق ہے۔ بزعم خود وہ یہ دولت دوسروں کو تقسیم کرتے ہیں مگر یہ آیت خود ان کے حق میں اس دولت کے اضافہ کا باعث بنتی ہے۔ گویا صاحبزادہ صاحب اس آیت کو پڑھ کر خود اپنے اوپر بددعا کرتے ہیں میرے خیال میں یہ اچھی بات نہیں، امید ہے وہ یہ خیر خواہانہ مشورہ قبول کرکے آئندہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین کا ورد بنے، پڑھنے سے احتراز فرمائیں گے، جتنی اب تک انہیں مل چکی ہے وہی بہت ہے۔

واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل۔

# مرزا قادیانی کے وجوہِ ارتداد



حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وسلام علٰی عبادہ الذین اصطفٰی

سب سے پہلے اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ اسلام' اس دین کا نام ہے جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خدا تعالٰی کی طرف سے پیش کیا۔

چنانچہ جو لوگ کلمہ طیبہ "لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ" پڑھ کر دین اسلام میں داخل ہونے کا عہد کرتے ہیں ان کو دین اسلام کی ان تمام باتوں کا ماننا لازم ہو جاتا ہے جن کی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلیم دی اور جن کا ثبوت قطعی تواتر سے ہوا ہے۔ ایسے امور کو "ضروریات دین" کہا جاتا ہے۔ پس تمام " ضروریات دین" کو ماننا شرط اسلام ہے اور "ضروریات دین" میں سے کسی ایک کا انکار کرنا دراصل کلمہ طیبہ کا انکار اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا انکار ہے۔ اس لیے جو شخص "ضروریات دین" میں سے کسی ایک کا انکار کرے یا ان میں شک و شبہ کا اظہار کرے یا ان کے متواتر معنی و مفہوم کو تسلیم نہ کرے ایسا شخص مسلمان نہیں بلکہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

قرآن کریم میں ارشاد ہے

وما کان لمؤمن ولا مؤمنة اذا قضی اللہ و رسوله امرا ان یکون لهم الخیرة من امرهم و من یعص اللہ و رسوله فقد ضل ضلالا مبینا (الاحزاب آیت ۳۶)

اور کسی ایماندار مرد اور کسی ایماندار عورت کو گنجائش نہیں ہے جبکہ اللہ اور اس کا رسول' کسی کام کا حکم دے دیں کہ (پھر) ان کو ان (مومنین) کے اس کام میں کوئی اختیار (باقی)

ہے اور جو شخص اللہ کا اور اس کے رسولؐ کا کہنا نہ مانے گا وہ صریح گمراہی میں پڑا۔ (ترجمہ حضرت تھانوی)

دوسری جگہ ارشاد ہے

فلا وربک لا یؤمنون حتی یحکموک فیما شجر بینھم ثم لایجدوا فی انفسھم حرجا مما قضیت و یسلموا تسلیما (النساء ۶۵)

پھر قسم ہے آپ کے رب کی۔ یہ لوگ ایماندار نہ ہوں گے جب تک یہ بات نہ ہو کہ ان کے آپس میں جو جھگڑا واقع ہو اس میں یہ لوگ آپ سے تصفیہ سے اپنے دلوں میں تنگی نہ پاویں اور پورا پورا تسلیم کرلیں۔

امام جعفر صادق رحمہ اللہ اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں

لو ان قوما عبدو اللہ تعالٰی واقاموا الصلوۃ واتوا الزکوۃ وصاموا رمضان و حجوا البیت ثم قالوا الشیئ صنعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا صنع خلاف ماصنع او وجدوا فی انفسھم حرجا لکانوا مشرکین ثم تلا ھذہ الایۃ (روح المعانی ص ۷۱ ج ۵)

اگر کوئی قوم اللہ تعالٰی کی عبادت کرے، نماز کی پابندی کرے، زکوۃ ادا کرے۔ رمضان کے روزے رکھے اور بیت اللہ کا حج کرے، پھر کسی ایسی چیز کے بارے میں، جس کا کرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے، یوں کہے کہ آپ نے ایسا کیوں کیا۔ اس کے خلاف کیوں نہ کیا، اور اس کے ماننے سے اپنے دل میں تنگی محسوس کرے تو یہ قوم مشرکین میں سے ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم قال امرت ان اقاتل الناس حتی یشھدوا ان لا الہ الا اللہ و یو منوا بی وبما جئت بہ (صحیح مسلم، ص ۳۷، ج ۱، مطبوعہ کراچی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے حکم ہوا ہے کہ میں لوگوں سے قتال کروں۔ یہاں تک کہ وہ "لا الہ الا اللہ" کی گواہی دیں اور مجھ پر اور ان تمام باتوں پر ایمان لائیں جن کو میں لایا ہوں۔

امام محمد بن حسن الشیبانی "السیر الکبیر" میں فرماتے ہیں

ومن انکر شیاء من شرائع الاسلام فقد ابطل قول لا الہ الا اللہ (شرح السیر الکبیر ص ۱۲۵ ج ۳ طبع جدید)

جس نے اسلام کے احکام و قوانین میں سے کسی ایک کا انکار کیا اس نے "لا الہ الا اللہ" کے قول و قرار کو باطل کر دیا۔

امام نجم الدین نسفی اپنے عقائد میں لکھتے ہیں

الایمان فی الشرع ھو التصدیق بما جاء بہ الرسول صلی اللہ علی وسلم من عند اللہ والا قرار بہ (شرح عقائد نسفی ص ۱۲۱ طبع کراچی)

شریعت میں ایمان نام ہے ان تمام امور کی تصدیق و اقرار کرنے کا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی طرف سے لائے۔

سلطان العلماء علی قاری شرح فقہ اکبر میں لکھتے ہیں

الایمان ھو تصدیق النبی صلی اللہ علیہ وسلم بالقلب فی جمیع ماعلم بالضرورۃ مجیئہ بہ من عند اللہ تعالی (شرح فقہ اکبر، مطبوعہ مجتبائی دہلی)

ایمان ان تمام امور میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دل

سے تصدیق کرنے کا نام ہے۔ جن کے بارے میں قطعی طور پر معلوم ہوا ہے کہ آپ ان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے لائے۔

علامہ تفتازانی شرح مقاصد میں لکھتے ہیں

اعنی تصدیق النبی صلی اللہ علیہ وسلم فیما علم مجئیہ بہ بالضرورۃ ای فیما اشتہر کونہ من الدین بحیث یعلمہ العامۃ من غیر افتقار الی نظر و استدلال

(شرح مقاصد ص ۲۴۷ ج ۲' دار المعارف نعمانیہ لاہور)

ایمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کا نام ہے۔ ان تمام امور میں جن کا اللہ تعالیٰ کی طرف سے لانا واضح طور پر معلوم ہے۔ یعنی ان کا دین اسلام میں داخل ہونا اس قدر مشہور ہے کہ عام لوگ بھی اس کو جانتے ہیں اور ان کے ثبوت میں کسی فکر استدلال کی ضرورت نہیں۔

فان الاقرار حینئذ شرط لاجراء الاحکام علیہ فی الدنیا من الصلوۃ علیہ و خلفہ والدفن فی مقابر المسلمین و المطالبۃ بالعشور والزکوۃ و نحو ذالک (شرح مقاصد ص ۲۴۸)

جب ایمان کا نام ہوا تو اسلام کی تمام باتوں کا اقرار کرنا کسی شخص پر اسلام کے دنیوی احکام اجاری کرنے کے لیے شرط ہوگا۔ مثلاً اس کی نماز جنازہ پڑھنا۔ اس کے پیچھے نماز کا جائز ہونا۔ اس کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا اور اس سے زکوۃ اور عشر کا مطالبہ کرنا وغیرہ وغیرہ۔

مندرجہ بالا تصریحات سے حسب ذیل امور معلوم ہوئے۔

اول جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پورے دین کو دل سے قبول کرتا ہو وہ مسلمان ہے۔

دوم دین اسلام کے قطعی و متواتر امور کو "ضروریات دین" کہتے ہیں'

جو شخص ان میں سے کسی ایک کو نہ مانے وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

سوم جو شخص دائرہ اسلام سے خارج ہو مسلمان اس کی نماز جنازہ نہیں پڑھیں گے۔ اس کے پیچھے نماز جائز نہیں ہوگی۔ اس کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہیں کیا جائے گا۔ اور اس کو اسلامی برادری میں شامل نہیں کیا جائے گا۔

ان تمہیدی امور کے بعد ہم کہتے ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی بہت سے "ضروریات دین" کا انکار کرنے کی وجہ سے کافر و مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے' اور جو لوگ مرزا غلام احمد قادیانی کی جماعت میں شامل ہیں اور وہ مرزا کو اپنا روحانی و مذہبی پیشوا تسلیم کرتے ہیں چونکہ وہ اس کے تمام دعوؤں کو سچا سمجھتے ہیں اور اسکے الہامات کو وحی الٰہی مانتے ہیں اس لیے وہ بھی کافر و مرتد ہیں' خواہ لاہوری گروہ سے ہوں یا ربوہ کی جماعت سے اور چونکہ مرزا قادیانی نے اسلام کے قطعی اور مسلمہ نظریات سے انحراف کر کے امت مسلمہ سے خود علیحدگی اختیار کر لی ہے۔ اس لیے اہل اسلام اس بات پر مجبور ہیں کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور اس پر ایمان رکھنے والوں کو خارج از اسلام قرار دیں۔ چنانچہ تمام اہل اسلام اس پر متفق ہیں کہ مرزا قادیانی اور اس کی جماعت کا مسلمانوں سے کوئی تعلق نہیں۔

## مرزا غلام احمد قادیانی کیوں مرتد اور خارج از اسلام ہے؟

مرزا غلام احمد قادیانی کے کفر و ارتداد اور خارج از اسلام ہونے کے وجوہ بے شمار ہیں مگر ہم بحث کو مختصر کرنے کے لیے مندرجہ ذیل چار وجوہات پر اکتفا کریں گے۔

(۱) مرزا غلام احمد قادیانی نے نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا' جبکہ اسلامی عقیدہ کی رو سے حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آخری نبیؐ ہیں۔ اور جو شخص آپ کے بعد نبوت و رسالت کا دعویٰ کرے یا مدعی نبوت کی تصدیق کرے وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔

(۲) مرزا غلام احمد قادیانی نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے افضل ہونے کا دعویٰ کیا اور اسلامی عقیدہ کی رو سے ایسا دعویٰ سراسر کفر ہے۔

(۳) مرزا قادیانی نے دعویٰ کیا کہ تمام انبیاء کے اوصاف و کمالات اس کی ذات میں جمع ہیں اور ایسا ادعا کفر ہے۔

(۴) مرزا قادیانی نے انبیاء کرام علیہم السلام خصوصاً حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی نہایت مکروہ الفاظ میں توہین کی ہے اور کسی نبی کی توہین کفر ہے۔

ذیل میں ہم ان چار نکات پر الگ الگ بحث کریں گے۔

## مرزا قادیانی کے ارتداد کی پہلی وجہ

### رسالت و نبوت کا دعویٰ

"نبی" اسلام کا ایک مقدس اصطلاحی لفظ ہے۔ جس کا استعمال صرف انبیاء کرام علیہم السلام پر ہو سکتا ہے۔ چونکہ منصب نبوت حضرت خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو چکا ہے اس لیے جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد "نبی" کا لفظ اپنے لیے استعمال کرے وہ اگر مجنون اور دیوانہ نہیں تو کافر و مرتد ہے۔ (تفصیل کے لیے دیکھیے تحفہ قادیانیت ج اول ص ۱۰ تا ص ۳۹)

مرزا غلام احمد قادیانی نے نہ صرف نبی کا مقدس لفظ اپنے لیے استعمال کیا بلکہ کھل کر نبوت کا دعویٰ کیا نبوت کے تمام اوصاف و لوازم بھی اپنے لیے ثابت کیے۔

### مرزا غلام احمد قادیانی نے نبوت کا دعویٰ کیا

یہ بات ہر شک و شبہ سے بالاتر ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی اپنے نبی ہونے کا قائل اور اپنے لیے عہدۂ نبوت کا مدعی ہے اور عہدۂ نبوت کے لوازم کے طور پر مندرجہ ذیل امور اپنے لیے ثابت کرتا ہے۔

۱۔ دعویٰ نبوت کا اعلان

۲۔ خدا کی طرف سے مبعوث کیے جانا کا اقرار

۳۔ اپنے لیے لفظ نبی کا اقرار

۴۔ وحی نبوت کا اقرار

۵۔ اپنے معجزات کا اقرار
۶۔ اپنے کو نبی تسلیم کرانے کی دعوت
۷۔ نبی معصوم ہونے کا اقرار
۸۔ نہ ماننے والوں کو مجرم ٹھہرانا
۹۔ ماننے اور نہ ماننے والوں کے درمیان تفریق

ذیل میں مرزا غلام احمد کی کتابوں سے مندرجہ بالا نکات کا علی الترتیب ثبوت پیش کیا جاتا ہے۔

### ا۔ دعویٰ نبوت کا اعلان

۱۔ "سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔" (دافع البلاء ص ۱۱' روحانی خزائن ج ۱۸' ص ۲۳۱)

۲۔ "جس جس جگہ میں نے نبوت یا رسالت سے انکار کیا ہے صرف ان معنوں سے کیا ہے کہ میں مستقل طور پر کوئی شریعت لانے والا نہیں ہوں اور نہ میں مستقل طور پر نبی ہوں مگر ان معنوں سے کہ میں نے اپنے رسول مقتدا سے باطنی فیوض حاصل کر کے اور اپنے لیے اس کا نام پا کر اس کے واسطے سے خدا کی طرف سے علم غیب پایا ہے رسول اور نبی ہوں مگر بغیر کسی جدید شریعت کے۔ اس طور کا نبی کہلانے سے میں نے کبھی انکار نہیں کیا بلکہ انہی معنوں سے خدا نے مجھے نبی اور رسول کر کے پکارا ہے۔ سو اب بھی ان معنوں سے نبی اور رسول ہونے سے انکار نہیں کرتا۔" (ایک غلطی کا ازالہ ص ۶۔۷۔ روحانی خزائن ج ۱۸' ص ۲۱۱۔ مجموعہ اشتہارات ص ۴۳۵۔ ۴۳۶ ج ۳۔ النبوۃ فی الاسلام ص ۳۱۰۔ حقیقۃ النبوۃ ص ۲۶۳)

۳۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم نبی اور رسول ہیں' اصل میں یہ نزاع لفظی ہے' خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بڑھ کر ہو' اور اس میں پیش گوئیاں بھی کثرت سے

ہوں، اسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے، پس ہم نبی ہیں، ہاں یہ نبوت تشریعی نہیں۔"

آگے لکھا ہے

"بنی اسرائیل میں کئی ایسے نبی ہوئے ہیں جن پر کوئی کتاب نازل نہیں ہوئی۔ صرف خدا کی طرف سے پیشگوئیاں کرتے تھے جب سے موسوی دین کی شوکت و صداقت کا اظہار ہوتا، پس وہ نبی کہلائے یہی حال اس سلسلہ (احمدیہ) میں ہے" (ملفوظات مرزا قادیانی طبع ربوہ، ج ۱۰، ص ۱۲۷)

۴۔ "پس جیسا کہ میں نے بار بار بیان کر دیا ہے کہ یہ کلام جو میں سناتا ہوں، یہ قطعی اور یقینی طور پر خدا کا کلام ہے جیسا کہ قرآن اور توریت خدا کا کلام ہے اور میں خدا کا ظلی اور بروزی طور پر نبی ہوں اور ہر ایک مسلمان کو دینی امور میں میری اطاعت واجب ہے اور مسیح موعود ماننا واجب ہے۔" (تحفۃ الندوہ، ص ۷، روحانی خزائن ج ۱۹، ص ۹۵)

۵۔ "اور میں اس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اسی نے مجھے بھیجا ہے اور اسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے اور اس نے میری تصدیق کے لیے بڑے بڑے نشان ظاہر کیے ہیں جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں۔" (تتمہ حقیقۃ الوحی ص ۶۸، روحانی خزائن ص ۵۰۳ ج ۲۲)

۶۔ "میں مسیح موعود ہوں اور وہی ہوں جس کا نام سردار انبیاء نے نبی اللہ رکھا ہے۔" (نزول المسیح ص ۴۸، روحانی خزائن ص ۴۲۷ ج ۱۸)

## ۲۔ خدا کی طرف سے مبعوث کیے جانے کا اقرار

انبیاء کرام علیہم السلام دعویٰ نبوت کے ساتھ اعلان کرتے ہیں کہ ان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مبعوث کیا گیا (یعنی بھیجا گیا) ہے۔

اسی طرح مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے الہامات اور تحریروں میں

ہوتا ہے۔ وہ مبعوث ہو کر مخلوق کو ایمان باللہ کی دعوت دیتے ہیں اور اسے یہ بتاتے ہیں کہ دنیا کی فلاح اور آخرت کی نجات صرف ان کے قدموں سے وابستہ ہے۔ ان کی پیروی ہی موجب نجات ہے اور ان سے پہلے جتنے نبی گزر چکے ہیں' صرف ان پر ایمان لانا کافی نہیں۔ اب مرزا صاحب کو دیکھئے کہ وہ کس طرح انبیاء کرام کی نقال کرتے ہوئے تمام انسانیت کو اپنے دعویٰ پر ایمان لانے کی دعوت دیتے ہیں اور کس طرح تمام انسانیت کی نجات و فلاح کو اپنے قدموں سے وابستہ بتلاتے ہیں۔ اس سلسلہ میں مرزا صاحب کی سینکڑوں عبارتوں میں سے چند درج ذیل ہیں:

۱۔ "چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے۔ اس لیے خدا تعالیٰ نے میری تعلیم اور اس وحی کو جو میرے اوپر نازل ہوتی ہے' فلک یعنی کشتی کے نام سے موسوم کیا ہے.... اب دیکھو خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو نوح کی کشتی اور تمام انسانوں کے لیے مدار نجات ٹھہرایا ہے۔ جس کی آنکھیں ہوں دیکھے اور جس کے کان ہوں سنے"۔ ("اربعین" نمبر۴' حاشیہ۶)

۲۔ "ان کو کہہ میرے پاس خدا کی گواہی ہے پس کیا تم قبول کرو گے یا نہیں پھر ان کو کہہ کہ میرے پاس خدا کی گواہی ہے۔ پس کیا تم ایمان لاؤ گے یا نہیں"۔ (ترجمہ عربی الہام "حقیقتہ الوحی" ص۷۱)

۳۔ "اور ایمان والوں کو خوشخبری دے کہ خدا کے حضور میں ان کا قدم صدق پر ہے"۔ (ترجمہ عربی الہام' ص۷۳)

۴۔ "صفہ کے رہنے والے اور تو کیا جانتا ہے کہ کیا ہیں صفہ کے رہنے والے۔ تو دیکھے گا کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوں گے۔ وہ تیرے پر درود بھیجیں گے اور کہیں گے کہ اے ہمارے خدا ہم نے ایک منادی کرنے والے کی آواز سنی ہے جو ایمان کی طرف بلاتا ہے اور خدا کی

طرف بلاتا ہے اور چمکتا ہوا چراغ ہے"۔(ترجمہ عربی الہام' ص ۷۵)

۵۔ "خدا ایسا نہیں کہ تجھ کو چھوڑ دے جب تک کہ پاک اور پلید میں فرق نہ کر دکھلا دے"۔(ایضاً' ص ۷۶)

۶۔ "کہہ اگر تم خدا سے محبت رکھتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تاکہ خدا بھی تم سے محبت رکھے"۔ (ایضاً' ص ۷۹)

۷۔ "اور جب ان کو کہا جائے کہ ایمان لاؤ جیسا کہ لوگ ایمان لائے' کہتے ہیں کیا ہم بے وقوفوں کی طرح ایمان لائیں' خبردار ہو کہ درحقیقت وہی لوگ بیوقوف ہیں مگر اپنی نادانی پر مطلع نہیں اور جب ان کو کہا جائے کہ زمین پر فساد مت کرو کہتے ہیں کہ بلکہ ہم اصلاح کرنے والے ہیں"۔(ایضاً' ص ۷۹-۸۰)

۸۔ "کہہ تمہارے پاس خدا کا نور آیا ہے پس اگر مومن ہو تو انکار مت کرو"۔(ایضاً' ص ۸۰)

۹۔ "کیا تو اس لیے اپنے تئیں ہلاک کرے گا کہ وہ کیوں ایمان نہیں لاتے' اس بات کے پیچھے مت پڑ جس کا تجھے علم نہیں۔ اور ان لوگوں کے بارہ میں جو ظالم ہیں مجھ سے گفتگو مت کر کیونکہ وہ سب غرق کیے جائیں گے اور ہماری آنکھوں کے روبرو کشتی تیار کر اور ہمارے اشارے سے"۔(ایضاً' ص ۸۰)

۱۰۔ "ان کو کہہ اگر تم خدا سے محبت کرتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو' تا خدا بھی تم سے محبت کرے' خدا آیا ہے تا تم پر رحم کرے اور اگر تم پھر شرارت کی طرف عود کرو گے تو ہم بھی عذاب دینے کی طرف عود کریں گے اور ہم نے جہنم کو کافروں کے لیے قید خانہ بنایا ہے"۔

(ایضاً' ص ۸۲)

ان تمام الہامات میں' جنہیں مرزا صاحب نے اپنی وحی کی حیثیت سے پیش

کیا ہے' خاص بات یہ ہے کہ قرآن مجید کی آیات کے جملے جوڑ جوڑ کر انہیں الہام کے قالب میں ڈھالا گیا ہے جس کے یہ معنی ہیں کہ جن الفاظ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور انبیاء سابقین اپنے مخاطبوں کو ایمان کی دعوت دیتے تھے' ٹھیک انہی الفاظ میں مرزا صاحب تمام دنیا کو اپنی وحی پر ایمان کی دعوت دے رہے ہیں۔ جس طرح موسیٰ علیہ السلام کی تشریف آوری کے بعد صرف انبیائے سابقین پر ایمان لانا اور ان کی شریعت پر چلنا نجات کے لیے کافی نہیں تھا جب تک کہ موسیٰ علیہ السلام کی دعوت' ان کی وحی اور ان کی شریعت پر ایمان نہ لایا جائے یا جس طرح کہ عیسیٰ علیہ السلام کے آنے پر نجات صرف ان کی اتباع میں منحصر ہوگئی تھی یا جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کے بعد نجات صرف آپ کی پیروی میں منحصر ہوگئی ٹھیک اسی طرح مرزا صاحب کی وحی کا اعلان ہے:

قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ۔

"ان کو کہہ اگر تم خدا سے محبت کرتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تا خدا بھی تم سے محبت کرے"۔ ("حقیقتہ الوحی" ص۷۹' ۸۲)

ظاہر ہے کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا جو دین اور اس کے اصول و فروع مرزا صاحب کی آمد سے پہلے موجود تھے' وہی ان کی آمد کے بعد بھی موجود ہیں۔ قرآن کریم وہی ہے' احادیث کی کتابیں وہی ہیں' فقہی سرمایہ وہی ہے' کلام' عقائد' تصوف' اصول وغیرہ تمام متعلقہ علوم وہی ہیں۔ مگر اب امت محمدیہ کی نجات صرف محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قدموں سے وابستہ نہیں بلکہ اب اس کے لیے مرزا صاحب کی نبوت و رسالت' ان کی وحی اور ان کی تعلیم پر ایمان لانا اور عمل کرنا بھی شرط قرار پایا۔ بلکہ اس سے بڑھ کر یہ کہ اب قرآن کریم کی تفسیر' احادیث نبویہ اور فقہ و کلام اور تصوف و عقائد کے پیمانے بھی بدلنے ہوں گے۔ امت مسلمہ کی تیرہ صدیوں کے علماء آیت کی ایک تفسیر کریں اور ——— مرزا صاحب اس کی کچھ اور تفسیر بتائیں تو ایمان مرزا صاحب کی تشریح و تفسیر پر ہی لانا پڑے گا۔ ساری امت ایک حدیث کو

صحیح قرار دے اور مرزا صاحب کی "وحی" اسے غیر صحیح بتائے تو فیصلہ مرزا صاحب کا ہی مسلم ہوگا۔ تمام عقائد کی کتابوں میں ایک عقیدہ لکھا ہو اور مرزا صاحب اس کے خلاف بتائیں تو مرزا صاحب کا بتایا ہوا عقیدہ ہی صحیح ماننا پڑے گا۔ یہ ہمارا قیاس نہیں بلکہ ان کی نبوت اور اس کے لوازم کا منطقی نتیجہ ہے۔ وہ خود لکھتے ہیں:

"اگر ایمان اور حیاء سے کام لیتے تو اس کارروائی پر نفرین کرتے جو مہر علی گولڑوی نے میرے مقابل پر کی' کیا میں نے اس کو اس لیے بلایا تھا کہ میں اس سے ایک منقولی بحث کر کے بیعت کر لوں؟ جس حالت میں میں بار بار کہتا ہوں کہ خدا نے مجھے مسیح موعود مقرر کر کے بھیجا ہے اور مجھے بتلا دیا ہے کہ فلاں حدیث سچی ہے اور فلاں جھوٹی ہے اور قرآن کے صحیح معنوں سے مجھے اطلاع بخشی ہے تو پھر میں کس بات میں اور کس غرض کے لیے ان لوگوں سے منقولی بحث کروں؟ جب کہ مجھے اپنی وحی پر ایسا ہی ایمان ہے جیسا کہ توریت اور انجیل اور قرآن کریم پر تو کیا انہیں مجھ سے یہ توقع ہو سکتی ہے کہ میں ان کے ظنیات بلکہ موضوعات کے ذخیرہ کو سن کر اپنے یقین کو چھوڑ دوں' جس کی حق الیقین پر بنا ہے اور وہ لوگ بھی اپنی ضد کو نہیں چھوڑ سکتے"۔ ("اربعین" نمبر۴' ص۱۹)

مدعا واضح ہے کہ جو اسلامی عقائد متوارث چلے آتے ہیں وہ تو "ضد" ہے اور مرزا صاحب کی "وحی" جو کچھ بتائے' وہ حق الیقین ہے۔ توریت و انجیل اور قرآن کی طرح لائق ایمان ہے۔ حدیث و قرآن کے معنی و مفہوم اور اسلامی ذخیرۂ عقائد و اصول پر حکم اب مرزا صاحب کی ذات ہے۔ وہ جس عقیدہ و حکم کو چاہیں' باقی رکھیں یا موقوف کر دیں۔ خلاصہ یہ کہ جب مرزا صاحب کی پیروی میں نجات منحصر ہوگئی تو نجات کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت و رسالت پر ایمان لانا اور آپؐ کے دین و شریعت پر عمل کرنا کافی نہ رہا۔ بلکہ اب مرزا صاحب کی نبوت جزو ایمان' ان کی دعوت و تعلیم شاہراہ عمل اور ان کی پیروی کفیل نجات ٹھہری۔

## دو فریق:

انبیاء علیہم السلام دنیا میں تشریف لاتے ہیں تو خبیث و طیب چھٹ کر الگ ہو جاتے ہیں اور ان کی دعوت کو قبول کرنے یا نہ کرنے کے نتیجہ میں دو فریق وجود میں آتے ہیں۔ ایک فریق ان کی دعوت پر لبیک کہنے والوں کا ہوتا ہے' جنہیں مومن اور مسلم کہا جاتا ہے اور دوسرا فریق ان کی دعوت کو نہ ماننے والے منکروں کا' جنہیں کافر' ظالم' جہنمی اور خارج از اسلام کہا جاتا ہے۔ گویا انبیاء علیہم السلام کی دعوت کے نتیجے میں انسانیت خودبخود سعادت و شقاوت کے دو خانوں میں بٹ جاتی ہے۔۔۔۔۔۔ مرزا صاحب کے دعویٰ اور دعوت کا فطری اور منطقی نتیجہ بھی یہی ہونا چاہیے تھا اور یہی ہوا بھی کہ ان پر ایمان لانے والے ان کے نزدیک مومن و مسلم کہلائے اور انکار کرنے والے (معاذ اللہ) کافر' مردود اور جہنمی قرار پائے۔ مرزا صاحب یہ اصول تسلیم کرتے ہیں کہ:

۱۔ "یہ نکتہ یاد رکھنے کے لائق ہے کہ اپنے دعویٰ کے انکار کرنے والوں کو کافر کہنا یہ صرف ان نبیوں کی شان ہے جو خدا تعالیٰ کی طرف سے شریعت اور احکام جدیدہ لاتے ہیں' لیکن صاحب الشریعت کے ماسوا جس قدر ملہم اور محدث ہیں' گو وہ کیسی ہی جناب الٰہی میں اعلیٰ شان رکھتے ہوں اور خلعت مکالمہ الٰہیہ سے سرفراز ہوں' ان کے انکار سے کوئی کافر نہیں بن جاتا"۔ (حاشیہ "تریاق القلوب" ص۱۳۰' "روحانی خزائن" ص۴۳۲' ج۱۵)

۲۔ "ان الہامات میں میری نسبت بار بار بیان کیا گیا ہے کہ یہ خدا کا فرستادہ' خدا کا مامور' خدا کا امین اور خدا کی طرف سے آیا ہے۔ جو کچھ کہتا ہے' اس پر ایمان لاؤ اور اس کا دشمن جہنمی ہے۔ (دشمن سے وہ تمام لوگ مراد ہیں جو ایمان نہیں لائے جیسا کہ اگلے نمبر سے واضح ہے۔ ناقل)

("انجام آتھم" ص ۶۲' روحانی خزائن' ص ۶۲' ج ۱۱)

۳۔ "جو شخص تیری پیروی نہیں کرے گا اور تیری بیعت میں داخل نہیں ہوگا اور تیرا مخالف رہے گا وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے"۔

(مرزا صاحب کا الہام' مندرجہ "تذکرہ" ص ۳۴۲' طبع دوم' ص ۳۳۶' طبع چہارم)

۴۔ "سوال (۱) حضور عالی نے ہزاروں جگہ تحریر فرمایا ہے کہ کلمہ گو اور اہل قبلہ کو کافر کہنا کسی طرح صحیح نہیں ہے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ علاوہ ان مومنوں کے جو آپ کی تکفیر کر کے کافر بن جائیں' صرف آپ کے نہ ماننے سے کوئی کافر نہیں ہو سکتا۔ لیکن عبدالحکیم خان کو آپ لکھتے ہیں کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی ہے' اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا' وہ مسلمان نہیں ہے۔ اس بیان اور پہلی کتابوں کے بیان میں تناقض ہے"۔ ("روحانی خزائن' ص ۱۶۷' ج ۲۲)

۵۔ "الجواب: یہ عجیب بات ہے کہ آپ کافر کہنے والے اور نہ ماننے والے کو دو قسم کے انسان ٹھہراتے ہیں حالانکہ خدا کے نزدیک ایک ہی قسم ہے کیونکہ جو شخص مجھے نہیں مانتا وہ اسی وجہ سے نہیں مانتا کہ وہ مجھے مفتری قرار دیتا ہے۔ مگر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ خدا پر افتراء کرنے والا سب کافروں سے بڑھ کر کافر ہے"۔

("حقیقتہ الوحی" ص ۱۶۳' "روحانی خزائن" ص ۱۶۷' ج ۲۲)

۶۔ "جو مجھے نہیں مانتا وہ خدا اور رسول کو بھی نہیں مانتا کیونکہ میری نسبت خدا اور رسول کی پیش گوئی موجود ہے"۔ (ایضاً' ص ۱۶۳)

۷۔ "بلا شبہ وہ شخص جو خدا تعالیٰ کے کلام کی تکذیب کرتا ہے' کافر ہے۔ سو جو شخص مجھے نہیں مانتا' وہ مجھے مفتری قرار دے کر مجھے کافر ٹھہراتا

ہے۔ اس لیے میری تکفیر کی وجہ سے آپ کافر بنتا ہے"۔

(ایضاً' حاشیہ ص ۱۶۳)

۸ - "جو شخص خدا اور رسول کے بیان کو نہیں مانتا اور قرآن کی تکذیب کرتا ہے اور عمداً خدا تعالیٰ کے نشانوں کو رد کرتا ہے اور مجھ کو باوجود صدہا نشانوں کے مفتری ٹھہراتا ہے تو وہ مومن کیونکر ہو سکتا ہے اور اگر وہ مومن ہے تو میں بوجہ افترا کرنے کے کافر ٹھہرا۔ کیونکہ میں ان کی نظر میں مفتری ہوں"۔ (ایضاً' ص ۱۶۳' "روحانی خزائن" ص ۱۶۸' ج ۲۲)

۹ - "کافر کو مومن قرار دینے سے انسان کافر ہو جاتا ہے۔ کیونکہ جو شخص در حقیقت کافر ہے' وہ اس کے کفر کی نفی کرتا ہے اور میں دیکھتا ہوں کہ جس قدر لوگ میرے پر ایمان نہیں لائے' وہ سب کے سب ایسے ہیں کہ ان تمام لوگوں کو وہ مومن جانتے ہیں جنہوں نے مجھ کو کافر ٹھہرایا ہے۔ میں اب بھی اہل قبلہ کو کافر نہیں کہتا لیکن جن میں خود انہیں کے ہاتھ سے وجہ کفر پیدا ہو گئی ہے' ان کو کیوں کر مومن کہہ سکتا ہوں"۔

(ایضاً' ص ۱۶۵' حاشیہ' "روحانی خزائن" ص ۱۶۹' ج ۲۲)

مرزا صاحب کی اس تمام تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ جن لوگوں نے مرزا کو ان کے دعویٰ نبوت کی وجہ سے خارج از اسلام قرار دیا' وہ تکفیر کی وجہ سے کافر ہوئے اور جن لوگوں نے مرزا صاحب کو قبول نہیں کیا اور ان پر ایمان نہیں لائے' وہ ان "کافروں" کو کافر نہ کہنے کی وجہ سے کافر ہوئے۔ بس اب اہل قبلہ صرف وہ لوگ ہیں جو مرزا صاحب کی تصدیق کرتے ہیں۔ لطیفہ یہ ہے کہ لاہوری فرقہ جو مرزا صاحب کے نہ ماننے والوں کو مسلمان کہتا ہے' وہ بھی مرزا صاحب کے اس فتویٰ کی رو سے "کافروں" کو مسلمان سمجھنے کی بنا پر کافر قرار پاتا ہے۔

۱۰ - چونکہ میں مسیح موعود ہوں اور خدا نے عام طور پر میرے لیے آسمان سے نشان ظاہر کیے ہیں' پس جس شخص پر میرے مسیح موعود ہونے

کے بارے میں خدا کے نزدیک اتمام حجت ہو چکا ہے اور میرے دعوے پر وہ اطلاع پا چکا ہے' وہ قابل مواخذہ ہو گا"۔

(ایضاً" ص ۱۸۶' "روحانی خزائن"" ص ۱۸۴' ج ۲۲)

۱۔ "خدا کے نزدیک جس پر تمام حجت ہو چکا ہے اور خدا کے نزدیک جو منکر ٹھہر چکا ہے' وہ مواخذہ کے لائق ہو گا۔ ہاں چونکہ شریعت کی بنیاد ظاہر پر ہے' اس لیے ہم منکر کو مومن نہیں کہہ سکتے اور نہ یہ کہہ سکتے ہیں کہ وہ مواخذہ سے بری ہے اور کافر منکر کو ہی کہتے ہیں کیونکہ کافر کا لفظ مومن کے مقابل پر ہے"۔(ص ۱۸۶' ایضاً' ص ۱۸۵' ج ۲۲)

۲۔ "اور کفر دو قسم پر ہے (اول) ایک یہ کہ کفر کہ ایک شخص اسلام سے ہی انکار کرتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا رسول نہیں مانتا۔ (دوم) دوسرے یہ کفر کہ مثلاً وہ مسیح موعود کو نہیں مانتا اور اس کو باوجود اتمام حجت کے جھوٹا جانتا ہے۔ جس کے ماننے اور سچا جاننے کے بارے میں خدا اور رسول نے تاکید کی ہے اور پہلے نبیوں کی کتابوں میں بھی تاکید پائی جاتی ہے۔ پس اس لیے کہ وہ خدا اور رسول کے فرمان کا منکر ہے' کافر ہے اور اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ دونوں قسم کے کفر ایک ہی قسم میں داخل ہیں"۔(ایضاً' ص ۱۸۶' ایضاً ۱۸۵' ج ۲۲)

اس استدلال کا حاصل یہ ہے کہ مرزا صاحب کو نہ ماننے والے ان کے خیال میں دراصل خدا و رسول کے منکر ہیں لہٰذا ان کے کفر میں کوئی شک و شبہ نہیں۔

۳۔ "اس میں شک نہیں کہ جس پر خدا تعالیٰ کے نزدیک اول قسم کفر یا دوسری قسم کفر کی نسبت اتمام حجت ہو چکا ہے' وہ قیامت کے دن مواخذہ کے لائق ہو گا اور جس پر خدا کے نزدیک اتمام حجت نہیں ہوا اور وہ مکذب اور منکر ہے تو گو شریعت نے (جس کی بنا ظاہر پر ہے) اس کا نام بھی کافر ہی رکھا ہے اور ہم بھی اس کو باتباع شریعت کافر کے نام سے ہی

پکارتے ہیں مگر پھر بھی وہ خدا کے نزدیک بموجب آیت لا یکلف اللہ نفسا الا وسعہا قابل مواخذہ نہیں ہوگا۔ ہاں ہم اس بات کے مجاز نہیں ہیں کہ ہم اس کی نسبت نجات کا حکم دیں۔ اس کا معاملہ خدا کے ساتھ ہے ہمیں اس میں دخل نہیں"۔(ایضاً' ص۱۸۰' ایضاً ص۱۸۲' ج۲۲)

اس تقریر کا حاصل یہ ہے کہ مرزا صاحب کا انکار دنیوی احکام کے لحاظ سے تو بہرحال کفر ہے اور اخروی لحاظ سے بھی وہ اسے کافر کہنے ہی کے پابند ہیں۔ البتہ یہ خدا کو علم ہے کہ اس پر ٹھیک طرح اتمام حجت ہوا یا نہیں اور وہ اس انکار میں معذور تھا یا نہیں۔ معذور تھا تو قابل مواخذہ نہیں ہوگا لیکن یہ بہرحال خدا کے ساتھ معاملہ ہے۔ ہمارا جہاں تک تعلق ہے' ہم ہر ایک نہ ماننے والے کو کافر ہی کہیں اور سمجھیں گے۔ یہ ٹھیک وہی اصول ہے جو انبیاء علیہم السلام کے نہ ماننے والوں پر جاری ہوتا ہے۔

مرزا صاحب نے اپنے نہ ماننے والوں کو صرف لفظی اور ذہنی طور پر اسلام سے خارج نہیں کیا بلکہ اپنی امت کو یہ حکم بھی فرمایا کہ وہ دیگر مسلمانوں سے کلی طور پر انقطاع اختیار کرلیں۔ دینی اور معاشرتی امور میں ان سے کوئی تعلق اور واسطہ نہ رکھیں۔ مرزا صاحب کے منکروں کو ایک الہام میں ابولہب اور ہامان قرار دے کر ان کی ہلاکت کی خبر دی گئی تھی: تبت یدا ابی لھب و تب اس الہام کی تشریح کرتے ہوئے مرزا صاحب لکھتے ہیں:

"اس کلام الٰہی سے ظاہر ہے کہ تکفیر کرنے والے اور تکذیب کی راہ اختیار کرنے والے (جن میں وہ تمام مسلمان شامل ہیں جو مرزا صاحب پر ایمان نہیں لائے۔ ناقل) ہلاک شدہ قوم ہے۔ اس لیے وہ اس لائق نہیں ہیں کہ میری جماعت میں سے کوئی شخص ان کے پیچھے نماز پڑھے۔ کیا زندہ مردہ کے پیچھے نماز پڑھ سکتا ہے؟ پس یاد رکھو جیسا کہ خدا نے مجھے اطلاع دی ہے تمہارے پر حرام ہے اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر اور مکذب یا

متردد کے پیچھے نماز پڑھو۔ تمہیں دوسرے فرقوں کو جو دعویٰ اسلام کرتے ہیں بکلی ترک کرنا پڑے گا۔ کیا تم چاہتے ہو کہ خدا کا الزام تمہارے سر پر ہو اور تمہارے عمل حبط ہو جائیں اور تمہیں خبر نہ ہو"۔

("اربعین" ' نمبر ۳' حاشیہ ص ۳۴)

یہ مرزا صاحب کے دعوۂ نبوت و رسالت کا مختصر سا خاکہ ہے جو ان کی تصنیفات اور اشتہارات و اخبارات کے سینکڑوں نہیں ہزاروں صفحات پر منتشر ہے۔ نہایت اختصار کے ساتھ ان کے دعویٰ کی نوعیت' اس کے اثرات اور نتائج و ثمرات کا ایک مرتب نقشہ آپ کے سامنے ہے۔ اس پر ایک نظر ڈال کر انصاف کیجئے کہ امت کے لاہوری فرقے کا یہ دعویٰ کہاں تک صداقت پر مبنی ہے کہ مرزا صاحب "مجدد" تھے۔

اب مرزا صاحب کی نبوت پر ایک اور پہلو سے غور کیجئے۔ اسلام کا ادنیٰ طالب علم بھی اس امر سے واقف ہے کہ (۱) کسی غیر نبی کو نبی پر فضیلت نہیں ہو سکتی۔ (۲) انبیائے کرام علیہم السلام میں پانچ حضرات یعنی حضرت ابراہیم' حضرت نوح' حضرت موسیٰ' حضرت عیسیٰ اور حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ و علیہم وسلم تمام انبیاء کرام علیہم السلام سے افضل ہیں' اور (۳) کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام صاحب شریعت رسول تھے۔ یہ اسلام کے وہ مسلمہ عقائد ہیں جن میں کبھی دو رائیں نہیں ہوئیں۔ اب دیکھئے کہ مرزا صاحب نے بیسیوں جگہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے افضلیت کا دعویٰ کیا ہے۔ موصوف نے جب تک حریم نبوت میں قدم نہیں رکھا تھا اس وقت تک وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اپنی "جزوی فضیلت" کے قائل تھے۔ ملاحظہ ہو:

(۱) "اس جگہ کسی کو یہ وہم نہ گذرے کہ میں نے اس تقریر میں اپنے نفس کو حضرت مسیح پر فضیلت دی ہے۔۔۔۔۔۔۔۔ کیونکہ یہ ایک جزئی

فضیلت ہے جو غیر نبی کو نبی پر بھی ہو سکتی ہے"۔

("تریاق القلوب" ص ۱۵۷ 'روحانی خزائن)

اور جب مقام نبوت تک ترقی کی تو کھل کر اعلان کر دیا:۔

(۲) "خدا نے اس امت میں مسیح موعود بھیجا جو اس سے پہلے مسیح (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) سے اپنی "تمام شان" میں بہت بڑھ کر ہے اور دوسرے مسیح کا نام غلام احمد رکھا۔" ("حقیقتہ الوحی" ص ۱۴۸ 'روحانی خزائن۔ ۱۵۲ 'ج ۲۲)

(۳) مجھے قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں ہوتا تو وہ کام جو میں کر سکتا ہوں وہ ہرگز نہ کر سکتا اور وہ نشان جو مجھ سے ظاہر ہو رہے ہیں وہ ہرگز نہ دکھلا سکتا۔"

("حقیقتہ الوحی ص ۱۴۸ 'روحانی خزائن۔ ۱۵۲ 'ج ۲۲

مرزا صاحب سے ان کے کسی نیاز مند نے سوال کیا کہ تریاق القلوب اور مابعد کی عبارتوں میں تناقض ہے 'اس کے جواب میں مرزا صاحب نے اپنی وحی 'نبوت اور مسیحیت پر ایک طویل تقریر کرتے ہوئے فرمایا:۔

(۴) "اوائل میں میرا یہی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت ہے؟ وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین میں سے ہے۔ اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تو میں اس کو جزی فضیلت قرار دیتا تھا۔ مگر بعد میں جو خدا تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی اس نے مجھے اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا اور صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا۔" ("حقیقتہ الوحی" ص ۱۴۹ '۱۵۰ )

(۵) "مسیح ابن مریم آخری خلیفہ موسیٰ علیہ السلام کا ہے اور میں آخری خلیفہ اس نبی کا ہوں جو خیرالرسل ہے۔ اس لیے خدا نے چاہا کہ مجھے اس سے کم نہ رکھے۔ میں کیا کروں اور کس طرح خدا کے حکم چھوڑ سکتا ہوں

اور کس طرح اس روشنی سے جو مجھے دی گئی' تاریکی میں آ سکتا ہوں۔
خلاصہ یہ کہ میری کلام میں کچھ تناقض نہیں' میں تو خدا تعالیٰ کی وحی کی پیروی کرنے والا ہوں جب تک مجھے اس سے علم نہ ہوا میں وہی کہتا رہا جو اوائل میں' میں نے کہا اور جب مجھ کو اس کی طرف سے علم ہوا تو میں نے اس کے مخالف کہا"۔("حقیقتہ الوحی" ص ۱۵۰)

مرزا صاحب کی اس تقریر سے چند چیزیں نکھر کر سامنے آ گئیں۔

اول : یہ طے شدہ اصول ہے کہ غیرنبی کو نبی پر فضیلت کلی نہیں ہو سکتی۔

دوم : اوائل میں مرزا صاحب کا عقیدہ یہی تھا کہ عیسیٰ علیہ السلام نبی ہیں اور وہ خود غیرنبی۔ اس لیے اگر انہیں اپنی کسی بات میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر فضیلت نظر آتی تو اسے جزئی فضیلت پر محمول کرتے۔

سوم : بعد میں وحی الٰہی کی جو بارش ان پر نازل ہوئی اس نے ان کے اس عقیدہ میں تبدیلی پیدا کر دی اور صریح طور پر انہیں منصب نبوت عطا کر دیا۔

چہارم : اس منصب پر فائز ہونے کے بعد وہ "اپنی تمام شان میں" عیسیٰ علیہ السلام سے افضل قرار دے دیے گئے۔

پنجم : اس تبدیلی عقیدہ کی بنیاد صرف ان پر نازل شدہ وحی تھی اور وہ اس وحی کی پیروی کرنے پر مجبور تھے۔

ششم : ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بعینہ وہی نسبت ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے تھی' عیسیٰ علیہ السلام' موسوی سلسلہ کے آخری خلیفہ اور تشریعی نبی تھے۔ ٹھیک یہی منصب محمدی سلسلہ میں جناب مرزا صاحب کا ہے ـــــ مزید سنئے:

(۲) "اس جگہ یہ بھی یاد رہے کہ جبکہ مجھ کو تمام دنیا کی اصلاح کے لیے ایک خدمت سپرد کی گئی ہے' اس وجہ سے کہ ہمارا آقا اور مخدوم تمام دنیا کے لیے آیا تھا تو اس عظیم الشان خدمت کے لحاظ سے مجھے وہ قوتیں اور

طاقتیں بھی دی گئی ہیں جو اس بوجھ کے اٹھانے کے لیے ضروری تھیں۔ اور وہ معارف اور نشان بھی دیے گئے جن کا دیا جانا اتمام حجت کے لیے مناسب وقت تھا۔ مگر ضروری نہ تھا کہ حضرت عیسیٰ کو وہ معارف اور نشان دیے جاتے کیونکہ اس وقت ان کی ضرورت نہ تھی۔

اس لیے حضرت عیسیٰ کی سرشت کو صرف وہ قوتیں اور طاقتیں دی گئیں جو یہودیوں کے ایک تھوڑے سے فرقہ کی اصلاح کے لیے ضروری تھیں۔ اور ہم قرآن شریف کے وارث ہیں جس کی تعلیم جامع تمام کمالات ہے اور تمام دنیا کے لیے ہے۔ مگر حضرت عیسیٰ صرف توراۃ کے وارث تھے جس کی تعلیم ناقص اور مختص القوم ہے۔" ("حقیقۃ الوحی" ص ۱۵۱)

یہاں یہ بحث نہیں کہ مرزا صاحب کی اس تقریر میں کیا سقم ہے اور اس کا کتنا حصہ محض شعری و وہمی مقدمات پر مبنی ہے۔ یہاں صرف یہ دکھانا ہے کہ مرزا صاحب کے بقول ان کی سرشت میں وہ تمام قوتیں اور طاقتیں رکھی گئی ہیں جن سے عیسیٰ علیہ السلام (نعوذ باللہ) محروم تھے۔ یہ تو فطری قوتوں میں مرزا صاحب کی برتری تھی۔ اب روحانی طاقتوں میں ان کو بلندی دیکھئے:

(۷) "پھر جس حالت میں یہ بات ظاہر اور بدیہی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اسی قدر روحانی قوتیں اور طاقتیں دی گئی تھیں جو فرقہ یہود کی اصلاح کے لیے کافی تھیں تو بلاشبہ ان کے کمالات بھی اسی پیمانہ کے لحاظ سے ہوں گے ـــــــ اور ہمیں حکم ہے کہ تمام احکام میں اخلاق میں عبادات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کریں۔ پس اگر ہماری فطرت کو وہ قوتیں نہ دی جاتیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام کمالات کو ظلی طور پر حاصل کر سکتیں تو یہ حکم ہمیں ہرگز نہ ہوتا کہ اس بزرگ نبی کی پیروی کرو کیونکہ خدا تعالیٰ فوق الطاقت کوئی تکلیف نہیں دیتا۔" ("حقیقۃ الوحی" ص ۱۵۱، ۱۵۲)

گر ایں است مکتب و ملا
کار طفلاں تمام خواہد شد

(۸) "اس امر میں کیا شک ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کو وہ فطرتی طاقتیں نہیں دی گئیں جو مجھے دی گئیں' کیونکہ وہ ایک خاص قوم کے لیے آئے تھے اور اگر وہ میری جگہ ہوتے تو اپنی اس فطرت کی وجہ سے وہ کام انجام نہ دے سکتے جو خدا کی عنایت نے مجھے انجام دینے کی قوت دی۔"
("حقیقتہ الوحی" ص ۱۵۳)

(۹) "اس بات میں جھگڑا اور منہ بنانا اچھا نہیں' کیا جس قادر مطلق نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو پیدا کیا' وہ ایسا ہی ایک اور انسان یا اس سے بہتر پیدا نہیں کر سکتا (جل جلالہ)" ("حقیقتہ الوحی ص ۱۵۳' ۱۵۷' ج ۲۲)

(۱۰) "تمام نبیوں کے نام میرے نام رکھے' مگر مسیح ابن مریم کے نام سے خاص طور پر مجھے مخصوص کر کے وہ میرے پر رحمت اور عنایت کی گئی جو اس پر نہیں کی گئی۔ تاکہ لوگ سمجھیں کہ فضل خدا کے ہاتھ میں ہے جس کو چاہتا ہے دیتا ہے۔ اگر میں اپنی طرف سے یہ باتیں کرتا ہوں تو جھوٹا ہوں"۔ ("حقیقتہ الوحی" ص ۱۵۳)

(۱۱) "پھر جب کہ خدا نے اور اس کے رسول نے اور تمام نبیوں نے آخری زمانہ کے مسیح کو اس کے کارناموں کی وجہ سے افضل قرار دیا ہے تو پھر یہ شیطانی وسوسہ ہے کہ یہ کہا جائے کہ کیوں تم مسیح ابن مریم سے اپنے تئیں افضل قرار دیتے ہو۔" ("حقیقتہ الوحی" ص ۱۵۵)

(۱۲) "جو شخص پہلے مسیح کو افضل سمجھتا ہے اس کو نصوص حدیثہ اور قرآنیہ سے ثابت کرنا چاہیے کہ آنے والا مسیح (مرزا غلام احمد) کچھ چیز ہی نہیں نہ نبی کہلا سکتا ہے نہ حکم جو کچھ ہے پہلا ہے"۔
("حقیقتہ الوحی" ص ۱۵۵)

یہ سب حوالے مرزا صاحب کی صرف ایک کتاب سے لیے گئے ہیں۔ مرزا صاحب کے لیے اپنے رقیب (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) سے نوک جھونک کا مشغلہ کچھ ایسا مرغوب تھا کہ انہوں نے بلا مبالغہ ہزاروں جگہ اس موضوع پر گل افشانیاں کی ہیں' جنہیں پڑھنے کے لیے بھی پتھر کا دل چاہیے۔ بہرحال اگر عقل و انصاف نام کی کوئی چیز دنیا میں موجود ہے تو مرزا صاحب کی مندرجہ بالا تصریحات سے معمولی عقل و فہم کا آدمی بھی اس نتیجے پر پہنچے گا کہ اگر عیسیٰ علیہ السلام صاحب شریعت رسول تھے تو مرزا صاحب کو ان سے بڑھ کر "عظیم ترین صاحب شریعت رسول" ہونے کا دعویٰ ہے۔ اب اسے ظلی مجازی نبی کہو' امتی نبی کا لقب دو' یا ""آزیری نبی" سمجھو۔ بہرحال اہل عقل و دانش سن کر یہی کہیں گے ۔

من انداز قدت را مے شناسم
بہر رنگے کہ خواہی جامہ مے پوش

اور ایک عیسیٰ علیہ السلام ہی کی کیا تخصیص ؟ مرزا صاحب کے نزدیک کوئی بھی نبی اور رسول ان کے مرتبہ کو نہیں پہنچا' وہ کہتے ہیں: ۔

روضہ آدم کہ تھا نا مکمل اب تک
میرے آنے سے ہوا کامل بجملہ برگ و بار
(براہین پنجم)

اور

زندہ شد ہر نبی باآمدنم
ہر رسولے نہاں بہ پیراہنم
(درثمین)

اور ان کا یہ فقرہ بھی پہلے کہیں نقل کر چکا ہوں:

"سچ تو یہ ہے کہ اس (خدا) نے اس قدر معجزات کا دریا رواں کر دیا ہے کہ باستثناء ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے باقی تمام انبیاء علیہم السلام

میں ان کا ثبوت اس کثرت کے ساتھ قطعی اور یقینی طور پر محال ہے۔"

("تتمہ حقیقتہ الوحی" ص۱۳۶)

یہ ہے مرزا صاحب کی باران وحی کا طوفان اور ان کے دریائے معجزات کی روانی! جس میں ایک دو نہیں بلکہ تمام انبیاء کے اعجازی سفینے ڈوب جاتے ہیں۔ مگر ان کی امت کا ایک گروہ ہنوز اسی شک میں ہے کہ حضرت صاحب نے نبوت کا دعویٰ کیا تھا؟

بہرحال اگر کسی کو حق تعالیٰ نے دیدہ بصیرت عطا کیا ہے تو اسے یہ سمجھنے میں دقت نہیں ہوگی کہ مرزا صاحب نبوت کی کتنی بلند چوٹی پر بیٹھ کر کس لب و لہجہ میں بات کرنے کے عادی ہیں۔ سنئے:

"اور خدا تعالیٰ نے اس بات کے ثابت کرنے کے لیے کہ میں اس کی طرف سے ہوں اس قدر نشان دکھلائے ہیں کہ اگر وہ ہزار نبی پر بھی تقسیم کیے جائیں تو ان کی بھی ان سے نبوت ثابت ہو سکتی ہے"۔

("چشمہ معرفت" ص۳۱۷)

کس قدر قابل تعجب ہے ایک طرف مرزا صاحب کی یہ فیاضی کہ وہ اپنے اعجاز نبوت سے ہزار نبی کی نبوت ثابت کر سکتے ہیں اور ادھر ان کی بے توفیق امت کی حرماں نصیبی ـــــ کہ وہ خود مرزا صاحب کو کامل و مکمل نبی تسلیم کرنے سے شرماتی ہے۔

اب مرزا صاحب کے دعویٰ نبوت کو ایک اور زاویئے سے دیکھئے۔ مرزا صاحب کی نبوت کا ایک عظیم معجزہ یہ تھا کہ وہ مختلف اوقات میں پیش گوئیاں کیا کرتے تھے' وہ تحریر فرماتے ہیں:

"اور جو معجزات مجھے دیئے گئے بعض ان میں سے وہ پیش گوئیاں ہیں جو بڑے بڑے غیب کے امور پر مشتمل ہیں کہ بجز خدا کے کسی کے اختیار اور قدرت میں نہیں کہ ان کو بیان کر سکے"۔

("چشمہ معرفت" ص ۳۲۳)

لیکن قسمت کا پھیر کچھ ایسا تھا کہ وہ جس چیز کی پیش گوئی تحدی کے ساتھ کرتے اور اشتہارات کے ذریعہ تمام دنیا کی توجہ اس کی طرف مبذول فرماتے' وہ ہمیشہ ان کی تشریح و تعبیر کے خلاف ظہور پذیر ہوتی۔ لوگ معترض ہوتے تو اپنی اجتہادی خطا کے جواز میں ہمیشہ انبیاء کرام کی اجتہادی خطاؤں کا حوالہ دیتے' ملاحظہ فرمایئے:

۱ - "غرض بے حیا لوگ ان اعتراضوں کے وقت نہیں سوچتے کہ ایسے اعتراض سب نبیوں پر پڑتے ہیں"۔

(تتمہ حقیقتہ الوحی" ص ۱۳۳)

۲ - "اور اگر کوئی اجتہادی خیال ہو تو اس پر اعتراض کرنا ان لوگوں کا کام ہے جو نبی کے اجتہاد کو واجب الوقوع سمجھتے ہیں"۔

۳ - "دنیا میں کوئی نبی ایسا نہیں آیا جس نے کبھی اجتہادی خطا نہیں کیا' جب وہ نبی جو تمام انبیاء سے افضل تھا اجتہادی غلطی سے بچ نہ سکا' چنانچہ حدیبیہ کا سفر اجتہادی غلطی تھی' یمامہ کو ہجرت گاہ قرار دینا اجتہادی غلطی تھی تو پھر دوسروں پر کیا اعتراض ہے"۔

۴ - "ایک نبی اپنے اجتہاد میں غلطی کر سکتا ہے' مگر خدا کی وحی میں غلطی نہیں ہوتی ہاں اس کے سمجھنے میں اگر احکام شریعت کے متعلق نہ ہو کسی نبی سے غلطی ہو سکتی ہے"۔ (ایضاً)

۵ - "ایسا ہی حضرت عیسیٰ نے بھی اجتہادی غلطی سے اپنے تئیں بادشاہ یقین کر لیا اور کپڑے بیچ کر ہتھیار بھی خریدے گئے"۔

۶ - "ملاکی نبی اس راز کو نہ سمجھ سکا کہ الیاس نبی کا دوبارہ آسمان سے نازل ہونا حقیقت پر محمول نہیں بلکہ استعارہ کے رنگ میں ہے"۔ (ایضاً)

۷ - "اگر اسرائیلی کوئی نبوی توریت کی پیش گوئی سے یہ نہ سمجھ سکا کہ آخری نبی بنی اسماعیل سے ہے"۔

۸ - "جس امر میں تمام انبیاء شریک ہیں اور ایک بھی ان میں سے باہر نہیں اس کو اعتراض کی صورت میں پیش کرنا کسی متقی کا کام نہیں"۔

۹ - "خدا نے اجتہادی غلطی انبیاء کے لیے اس واسطے مقرر کر رکھی ہے تاکہ وہ معبود ٹھہرائے جائیں"۔

("تتمہ حقیقتہ الوحی" ص۳۵)

۱۰ - "میں بار بار کہتا ہوں کہ اگر یہ تمام مخالف مشرق و مغرب کے جمع ہو جاویں تو میرے پر کوئی اعتراض ایسا نہیں کر سکتے کہ جس اعتراض میں گزشتہ نبیوں میں کوئی نبی شریک نہ ہو' اپنی جالدگریوں کی وجہ سے ہمیشہ کیوں رسوا ہوتے ہیں اور پھر باز نہیں آتے"۔

("تتمہ حقیقتہ الوحی" ص۳۷)

۱ - "مخالفین کے اعتراض میرے نشانوں کے بارے میں تین قسم سے باہر نہیں ہیں۔۔۔ تیسرے یہ کہ محض ایک اجتہادی امر ہے اور اس کو خدا کا کلام قرار دے کر پھر اعتراض کرتے ہیں کہ یہ پیش گوئی تھی جو پوری نہیں ہوئی' جبکہ یہ حال ہے تو ظاہر ہے کہ کوئی نبی ان کی زبان سے نہیں بچ سکتا"۔

("تتمہ حقیقتہ الوحی" ص۳۷)

۲ - "وہ بدقسمت اس قدر گندہ زبانی اور دشنام دہی میں بڑھ گیا تھا کہ مجھے ہرگز امید نہیں کہ ابوجہل نے آنحضرت صلعم کی نسبت یہ بدزبانی کی ہو' بلکہ میں یقیناً کہتا ہوں کہ جس قدر خدا کے نبی دنیا میں آئے ان سب کے مقابل پر کوئی ایسا گندہ زبان ثابت نہیں ہوتا تھا جیسا کہ سعد اللہ تھا"۔

۳ - "اور میں باور نہیں کر سکتا کہ جب سے دنیا پیدا ہوئی ہے کسی نے ایسی گندی گالیاں کسی نبی اور مرسل کو دی ہوں جیسا کہ اس نے مجھے دیں"۔ (ایضاً ص۵)

یہ چند عبارتیں بھی صرف ایک کتاب سے لی گئی ہیں' ورنہ مرزا صاحب کی

اس نوعیت کی تصریحات بیشمار ہیں۔ مختصر یہ کہ مرزا صاحب سے جب کبھی لغزش ہوتی اور اس پر انھیں ٹوکا جاتا یا ان کی تحدی آمیز پیش گوئی خود ان کی تشریح و تفسیر کی روشنی میں حرف غلط ثابت ہوتی۔ (اور یہ قصہ ان کی زندگی کا روزمرہ معمول تھا) تو خفت مٹانے اور اپنے نیاز مندوں کا دل بہلانے کے لیے یہ اختلائی تقریر فرماتے کہ دراصل وحی الٰہی کا مطلب سمجھنے میں ہم سے اجتہادی غلطی ہوئی۔ پیش گوئی کا مطلب یہ تھا اور ہم نے یہ سمجھ لیا' اور سنت اللہ یہی ہے کہ نبیوں سے پیش گوئیاں کرائی جاتی ہیں مگر ان میں استعارے بہت ہوا کرتے ہیں' اس لیے نبی ان کا مطلب نہیں سمجھا کرتے بلکہ بے سمجھے پیش گوئی کر دیا کرتے ہیں' دیکھو یونس نبی نہ سمجھا' موسیٰ نہیں سمجھا' عیسیٰ نہیں سمجھا' ملاکی نبی نہیں سمجھا' بنی اسرائیل کے سارے نبی نہیں سمجھے' اور تو اور خود ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہیں سمجھے **انا للہ وانا الیہ راجعون۔**

مرزا صاحب کا یہ نظریہ اپنی جگہ کتنا الحاد پرور ہے؟ اس سے قطع نظر جو امر خاص طور پر قابل توجہ ہے وہ یہ کہ جو شخص نبوت و رسالت اور وحی قطعی کا دعویٰ کر کے تمام انبیاء کرام کو اپنی نظیر میں پیش کرے اور تمام دنیا کو اس بات کا چیلنج کرے کہ میری نبوت و رسالت اور وحی پر وہ اعتراض کرو جو کسی نبی پر وارد نہ ہوتا ہو' کیا اس کی اس منطق کا صاف صاف نتیجہ یہ نہیں کہ وہ بھی ٹھیک اسی معنی و مفہوم میں رسالت و نبوت کا مدعی ہے جو مفہوم کہ تمام انبیاء کرام (علیہم السلام) کی نبوت و رسالت کا تھا؟ اور اس کے کسی ہوشیار وکیل کا یہ کہنا کہ اس نے حقیقتاً نبوت کا دعویٰ نہیں کیا ہی نہیں تھا کیا یہ واقعہ کی صحیح ترجمانی ہے یا محض سخن سازی کے ذریعہ اس کے مکروہ چہرے پر پردہ ڈالنے کی ناکام کوشش؟



# معرکۂ لاہور

# و

# قادیان



حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی

# مرزا غلام احمد قادیانی اور مسٹر محمد علی کے نظریات کا تقابلی جائزہ

مرزائیوں کے لاہوری فرقہ کے امام جناب مسٹر محمد علی صاحب ایم۔ اے اپنی مشہور تفسیر "بیان القرآن" میں آیت کریمہ فاختلف الاحزاب من بینھم کے تحت لکھتے ہیں:

"احزاب یا فرقوں سے مراد عیسائیت کے مختلف فرقے ہیں۔ ان کے باہمی اختلافات حضرت عیسیٰ کے بارہ میں بہت ہیں اور ہر ایک عقیدہ باطلہ کا یہی حال ہوتا ہے۔ مسلمانوں کے فرقوں اور عیسائیوں کے فرقوں میں کتنا فرق ہے کہ وہ سب فرقے حتیٰ کہ سنی اور شیعہ بھی رسول اللہ صلعم کے متعلق کوئی اختلاف ایسا نہیں رکھتے کہ آپ کا مرتبہ کیا تھا اور ان میں اصولی اختلاف کوئی نہیں مگر عیسائیوں کے تمام فرقوں میں ایک دوسرے سے اصولی اختلاف ہے اور کوئی دو فرقے اس پر اتفاق نہیں کرتے کہ حضرت عیسیٰ کیا ہیں اور ان لمبی بحثوں سے دفتروں کے دفتر سیاہ ہوئے ہیں"۔ (صفحہ ۱۲۲۱' ج ۲' ص ۸۹۰' ج ۲)

عیسائیت کے اصولی اختلاف کا جو بھیانک نقشہ مسٹر محمد علی نے کھینچا ہے' ٹھیک یہی حال مرزائیت کا (یا صحیح لفظوں میں جدید عیسائیت کا) ہوا۔ مرزائیت کی فرقوں میں بٹی اور بقول مسٹر محمد علی "ان نئے عیسائیوں کے تمام فرقوں میں ایک دوسرے سے اصولی اختلاف ہے' اور کوئی دو فرقے بھی اس پر اتفاق نہیں کرتے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کیا ہیں اور ان لمبی بحثوں سے دفتروں کے دفتر سیاہ ہوئے ہیں"۔

لطف یہ کہ مرزائیوں کا یہ "اصولی اختلاف" خود مرزا غلام احمد آنجہانی کی زندگی میں رونما ہوچکا تھا۔ ایک مرزائی اگر لانفرق بین احد من رسلہ کی آیت پڑھ کر مرزا آنجہانی کی نبوت کا اعلان بر سر منبر کرتا تو دوسرا مرزائی اس کا گریبان پکڑ لیتا۔

دراصل مرزائیت کے اس "اصولی اختلاف کی ذمہ داری مرزائیوں سے زیادہ مرزا آنجہانی پر عائد ہوتی ہے' موصوف نے موقعہ محل سے فائدہ اٹھا کر اتنے متناقض دعوے کر ڈالے کہ مرزا کی اصل حیثیت خود اس کی امت پر مشتبہ ہو کر رہ گئی اور ان کے لیے مرزا کے تمام متناقض اقوال اور دعووں کے ساتھ لے کر چلنا نہ صرف مشکل بلکہ ناممکن ہوگیا۔ بالآخر مرزا محمود صاحب نے اس تناقض سے عہدہ برآ ہونے کی یہ ترکیب نکالی کہ اپنے ابا کی ۱۹۰۰ یا ۱۹۰۱ء سے قبل کی تمام تصریحات کو بیک جنبش قلم منسوخ کر ڈالا اور کھل کر اعلان کر دیا کہ "حضرت صاحب کی ۱۹۰۱ یا ۱۹۰۰ء سے قبل کی عبارتیں منسوخ ہیں' اور ان سے حجت پکڑنا غلط ہے"۔ (حقیقۃ النبوۃ ص۵۵)

ادھر لاہوری پارٹی کے امیر جناب مسٹر محمد علی نے تاویل کے ڈنڈے سے مرزا آنجہانی کے متناقض دعاوی کے جن کو محدثیت کی بوتل میں بند کرنا چاہا۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ مرزا آنجہانی پر ایسی شدید تنقیدیں کر گئے کہ مرزائی نبوت خود مرزائیوں کے نزدیک ایک گالی بن کر رہ گئی۔ ذیل میں مرزا غلام احمد قادیانی کے نظریات اور ان پر مسٹر محمد علی لاہوری کی تنقیدات کا ایک مختصر خاکہ پیش کیا جاتا ہے' جو دلچسپ بھی ہے اور عبرت آموز بھی۔ تمام مرزائیوں سے' بالخصوص لاہوریوں سے اپیل کرتا ہوں کہ وہ اس آئینے میں مرزائی نبوت کا چہرہ دیکھ کر فیصلہ کریں کیا دنیا میں کوئی ایسا نبی یا مامور من اللہ ہوا ہے' جس کو خود اس کی امت نے جرح و تنقید کا ایسا نشانہ بنایا ہو۔

۱۔ نبوت اور پیشگوئیاں

مرزا غلام احمد قادیانی لکھتے ہیں:

"اسلام کی رو سے جیسا کہ پہلے زمانہ میں خدا تعالیٰ اپنے خاص بندوں

سے مکالمہ مخاطبہ کرتا تھا' اب بھی کرتا ہے اور ہم میں اور ہمارے مخالف مسلمانوں میں صرف لفظی نزاع ہے اور وہ یہ کہ ہم خدا کے ان کلمات کو' جو نبوت یعنی پیش گوئیوں پر مشتمل ہوں' نبوت کے اسم سے موسوم کرتے ہیں اور ایسا شخص جس کو بکثرت ایسی پیشگوئیاں بذریعہ وحی دی جائیں' یعنی اس قدر کہ اس کے زمانہ میں اس کی کوئی نظیر نہ ہو' اس کا نام ہم نبی رکھتے ہیں۔ کیونکہ نبی اس کو کہتے ہیں' جو خدا کے الہام سے بہ کثرت آئندہ کی خبریں دے' مگر ہمارے مخالف مسلمان مکالمہ الہیہ کے قائل ہیں لیکن اپنی نادانی سے ایسے مکالمات کو' جو بکثرت پیش گوئیوں پر مشتمل ہوں' نبوت کے نام سے موسوم نہیں کرتے۔ حالانکہ نبوت صرف آئندہ کی خبر دینے کو کہتے ہیں جو بذریعہ وحی الہام ہو"۔

("چشمہ معرفت" ص ۱۸۰ - ۱۸۱' "روحانی خزائن" ص ۱۸۸-۱۸۹' ج ۲۳)

مرزا غلام احمد صاحب کی اس عبارت سے واضح ہے کہ ان کے نزدیک نبوت کی تعریف ہے: "خدا سے خبر پا کر پیشگوئیاں کرنا اور آئندہ کی خبریں دینا" اور "جو شخص بذریعہ الہام بکثرت پیشگوئیاں کرتا ہو' اس کو نبی کہتے ہیں" اب اس پر مسٹر محمد علی لاہوری کا تبصرہ سنئے۔ فرماتے ہیں:

"مبشرات (پیشگوئیوں) کو عین نبوت قرار دینے میں میاں صاحب نے ایک ایسا اصول باطل باندھا ہے' جس کے لیے نہ صرف ان کے ہاتھ میں کوئی سند ہی نہیں' بلکہ جس میں خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت ہے۔ صحیح احادیث کی مخالفت ہے' اکابر اہل سنت کی مخالفت ہے"۔

"پیش گوئیاں محض اس غرض کے لیے ہیں کہ تا مامور کی صداقت کا یقین آ جائے' ورنہ پیش گوئی نبوت کی اصل غرض نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے کہیں نہیں فرمایا کہ سلسلہ انبیاء کو قائم کرنے کی غرض یہ ہے کہ کسی قوم کو بتا دیا جائے کہ وہ بڑی ہو جائے گی اور کسی کو کہہ دیا جائے کہ وہ ہلاک

ہوگی۔ اگر عین نبوت یہی چیز ہے تو پھر نبوت کی غرض و غایت اور اس کا مقصود ایک نہایت حقیر سی بات رہ جاتی ہے اور سلسلہ انبیاء کی عظمت ہی دنیا سے مفقود ہو جاتی ہے"۔

"مبشرات کو عین نبوت قرار دینا دین کو محض ایک کھیل بنانا ہے"۔

"جو شخص پیش گوئیوں کو' تبشیر و انذار کو' مبشرات کو عین نبوت قرار دیتا ہے' وہ اصل مقصد نبوت سے بہت دور پڑا ہوا ہے۔ یہی مذہب تمام امت کا رہا ہے' جس کا جی چاہے' کتابوں میں پڑھ لے"۔

("النبوۃ فی الاسلام" ص ۲۴۳-۲۴۲)

نتیجہ: مرزا غلام احمد قادیانی فرماتے ہیں کہ "نبوت پیش گوئیوں کو کہتے ہیں" اور مسٹر محمد علی صاحب فرماتے ہیں کہ "یہ اصول باطل ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مخالف ہے' (۳) احادیث صحیحہ کے مخالف ہے' (۴) اکابر اہل سنت کے مخالف ہے' (۵) اس سے سلسلہ نبوت کی توہین ہوتی ہے' (۶) دین ایک کھیل بن جاتا ہے' (۷) اور یہ مقصد و مقام نبوت سے بہت دور ہونے کی علامت ہے"۔

## ۲- نبوت کی تفسیر: کثرت مکالمہ و مخاطبہ: مرزا غلام احمد قادیانی صاحب:

الف: جس بنا پر میں اپنے تئیں نبی کہلاتا ہوں' وہ صرف اس قدر ہے کہ میں خدا تعالیٰ کی ہم کلامی سے مشرف ہوں اور میرے ساتھ بکثرت بولتا اور کلام کرتا ہے...... اور انہیں امور کی کثرت کی وجہ سے اس نے میرا نام نبی رکھا ہے' سو میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں اور اگر میں اس سے انکار کروں تو میرا گناہ ہوگا اور جس حالت میں خدا میرا نام نبی رکھتا ہے تو میں کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔ میں اس پر قائم ہوں اس وقت تک جو اس دنیا سے گزر جاؤں"۔

(مرزا صاحب کا خط بنام اخبار عام' مندرجہ "ضمیمہ النبوۃ فی الاسلام" ص ۳۴۳)

ب: "نبی کے معنی صرف یہ ہیں کہ خدا سے بذریعہ وحی خبر پانے والا ہو اور شرف مکالمہ و مخاطبہ الٰہیہ سے مشرف ہو"

("ضمیمہ براہین پنجم" ص ۳۸)

ج: "ہر ایک شخص اپنی گفتگو میں ایک اصطلاح اختیار کر سکتا ہے لکل ان یصطلح سو خدا کی یہ اصطلاح ہے جو کثرت مکالمات و مخاطبات کا نام اس نے نبوت رکھا ہے یعنی ایسے مکالمات' جن میں اکثر غیب کی خبریں دی گئی ہیں"۔ ("چشمہ معرفت" ص ۳۲۵)

د: "ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔ دراصل یہ نزاع لفظی ہے۔ خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ و مخاطبہ کرے جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بڑھ کر ہو اور اس میں پیش گوئیاں بھی کثرت سے ہوں' اسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے' پس ہم نبی ہیں" ("بدر" ۵ مارچ' ۱۹۰۸ء' "ضمیمہ حقیقۃ النبوۃ" ص ۲۷۲)

## مسٹر محمد علی صاحب:

"کثرت مکالمہ و مخاطبہ بھی کثرت نشانات کی طرح معیار نبوت نہیں۔ ایک شخص پہلی ہی وحی پر' اگر وہ وحی نبوت ہے' نبی ہو جاتا ہے۔ ایک کو مدۃ العمر الہام ہوتے رہیں' وہ اس سے نبی نہیں بن سکتا۔ بلکہ کثرت الہامات سے مامور بھی نہیں بن جاتا۔ یہ نظارہ تو ہماری آنکھوں کے سامنے ہے کہ ہم دیکھتے ہیں کہ بعض لوگوں کو کثرت سے الہامات ہوتے رہتے ہیں۔ نہ وہ مجدد ہوتے ہیں نہ نبی۔ بلکہ بعض تو کمال کے کسی بھی اعلیٰ درجہ پر پہنچے ہوئے نہیں ہوتے۔ حدیث میں آگیا ہے کہ اس امت میں ایسے بہت سے لوگ ہوں گے' جن کے ساتھ کلام الٰہی ہوتی رہے گی۔ یہ نہیں

کہ ایک دو کلمہ ان کو بطور وحی کے مل جائیں گے اور پھر ساری عمر وہ محروم رہیں گے۔ کلام الٰہی تو ایک دروازہ ہے۔ جب کھلتا ہے تو پھر اسے بند کرنے والا کون ہے۔ پس (حدیث نبوی) یکلمون من غیران یکونوا انبیاء اس بات پر شاہد ہے کہ غیر نبی کو بھی کثرت مکالمہ ہو سکتی ہے"۔

"بہرحال میں کہتا ہوں کہ یہ تو صحیح حدیث میں آگیا ہے کہ ایسے لوگ ہوں گے جو نبی نہیں ہوں گے مگر ان کے ساتھ مکالمہ الٰہیہ ہوگا۔ اب یہ کس حدیث سے نکالیں کہ تھوڑا مکالمہ ہوگا تو وہ محدث کہلائیں گے اور اگر زیادہ مکالمہ ہوگا تو وہ نبی بن جائیں گے؟ آخر مذہب کسی کے اباجان کا متروکہ مکان تو نہیں کہ جو چاہا' اس میں تغیر کر دیا۔ جس دیوار اور دروازہ کو چاہا' گرا دیا۔ جس کو چاہا قائم رکھا اور جہاں چاہا کوئی نیا کمرہ بنا دیا۔ مذہب کی بنیاد قرآن و حدیث پر ہے۔ پھر قرآن و حدیث کی کون سی سند ہے جس کی بنا پر کہا جاتا ہے کہ کثرت مکالمہ والا نبی ہو جاتا ہے" ("النبوۃ فی الاسلام" ص ۱۷۰-۱۷۱)

**نتیجہ:** مرزا غلام احمد صاحب فرماتے ہیں کہ "کثرت مکالمہ مخاطبہ کا نام نبوت ہے اور چونکہ یہ تعریف مجھ پر صادق آتی ہے' اس لیے خدا نے میرا نام نبی رکھا ہے اور میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں"۔ مسٹر محمد علی صاحب فرماتے ہیں کہ "اس سے تو آپ مامور اور مجدد بھی نہیں بن سکتے چہ جائیکہ ــــــ چشم بددور ــــــ آپ نبی بن جائیں"۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ "خدا کی اصطلاح میں کثرت مکالمات و مخاطبات کا نام نبوت ہے"۔

مسٹر محمد علی فرماتے ہیں کہ "دین آپ کے اباجان کا متروکہ مکان نہیں کہ آپ جیسی چاہیں اس میں ترمیم کرتے پھریں"۔ آخر آپ کے اس دعوے پر کہ "کثرت مکالمہ والا نبی ہو جاتا ہے" قرآن و حدیث کی کون سی سند ہے؟ اگر ہے تو پیش کیجئے۔ ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین

## ۳- خاتم النبین کی تفسیر

### الف: مرزا غلام احمد قادیانی:

ولکن رسول اللہ و خاتم النبین..... آپ نبیوں کے لیے مہر ٹھہرائے گئے ہیں۔ یعنی آئندہ کوئی نبوت کا کمال بجز آپ کی پیروی کے کسی کو حاصل نہیں ہوگا"۔(ملفوظات مرزا غلام احمد" ص )

مسٹر محمد علی' ایم۔ اے:

"انبیاء علیہم السلام ایک قوم ہیں اور کسی قوم کا خاتم یا خاتم صرف ایک ہی معنی رکھتا ہے۔ یعنی ان میں سے آخری ہونا' پس نبیوں کے خاتم کے معنی نبیوں کی مہر نہیں بلکہ آخری نبی ہیں"۔

("بیان القرآن" مسٹر محمد علی' ص۱۵۱۵' ج۳)

نتیجہ: مرزا آنجہانی کہتے ہیں "خاتم النبین کے معنی "نبیوں کی مہر"۔ ایم۔ اے صاحب فرماتے ہیں کہ "خاتم النبین کے معنی "نبیوں کی مہر" نہیں بلکہ آخری نبی ہیں"۔

### ب: مرزا غلام احمد قادیانی:

"روحانی نبوت اور فیض کا سلسلہ آپ کے بعد بھی جاری رہے گا اور وہ آپ میں سے ہو کر جاری رہے گا' نہ الگ طور سے ---- وہ نبوت چل سکے گی جس پر آپ کی مہر ہوگی۔ ورنہ اگر نبوت کا دروازہ بالکل بند سمجھا جائے تو نعوذ باللہ اس سے تو انقطاع فیض لازم آتا ہے اور اس میں تو نحوست ہے اور نبی کی ہتک شان ہوتی ہے"۔

("ملفوظات" ص۳۴۴' ج۵)

مسٹر محمد علی ایم۔ اے:

"..... اور دس حدیثوں میں ہے لانبی بعدی یعنی "میرے بعد کوئی

نبی نہیں" اور ایسی حدیثیں جن میں آپ کو آخری نبی کہا گیا ہے' چھ ہیں۔ اس قدر زبردست شہادت کے ہوتے ہوئے کسی مسلمان کا آنحضرت صلعم کے آخری نبی ہونے سے انکار کرنا بینات اور اصول دینی سے انکار ہے۔

("بیان القرآن" ص ۱۵۲۱' ج ۳)

نتیجہ: مرزا آنجہانی کہتے ہیں کہ "نبوت کا دروازہ بند نہیں' بلکہ "آپ" کی مہر" سے نبوت چلتی ہے"۔ ایم۔ اے صاحب فرماتے ہیں کہ "یہ احادیث متواترہ کی شہادت کے خلاف ہے۔ اور یہ اصول دینی کا انکار ہے"۔ (یاد رہے کہ اصول دینی کا انکار کفر ہے)

ج: مرزا غلام احمد قادیانی:

۱۔ "نبوت' جو اللہ تعالیٰ نے اب قرآن شریف میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد حرام کی ہے..... اس سے مراد یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مہر کے سوائے اب کوئی نبوت نہیں چل سکے گی"۔

("ملفوظات" ص ۳۲۳' ج ۵)

۲۔ "ایک چراغ اگر ایسا ہو' جس سے کوئی دوسرا چراغ روشن نہ ہو تو وہ قابل تعریف نہیں' مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہم ایسا نور مانتے ہیں کہ آپ سے دوسرے روشنی پاتے ہیں..... اللہ تعالیٰ نے ختم نبوت کی آیت میں فرمایا ہے کہ..... آپ خاتم ہیں۔ آپ کی مہر سے نبوت کا سلسلہ چلتا ہے"

("ملفوظات" ص ۳۹' ج ۳)

مسٹر محمد علی ایم۔ اے

"اگر خاتم النبیین کے معنی یہی ہیں کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وسلم اپنی مہر سے اپنے جیسے نبی بنا سکتے ہیں تو سب سے پہلے اس لفاظی کو چھوڑ کر اگر ہم واقعات کی دنیا کی طرف جائیں گے تو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مرتبہ بڑھانے بڑھانے درحقیقت ان کو ——— معاذ اللہ ——— نہایت ہی ناقابل استاد ثابت کریں گے' کیونکہ پھر ہم غور کریں گے کہ آخر کتنے نبی تیرہ سو سال میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی مہر سے بنائے؟ بس لے دے کر ایک ہی (مرزا غلام آنجہانی ———؟) اور وہ بھی ایسا جو آخر دم تک یہی کہتا رہا کہ میری نبوت مجازی ہے اور کم از کم چودہ سال تک کھلا اور صاف انکار اپنا نبوت کا کرتا رہا' بلکہ آنحضرتؐ کے بعد مدعی نبوت کو کذاب اور مفتری اور دائرہ اسلام سے خارج کہتا رہا"

("النبوۃ فی الاسلام" طبع اول' ص ۳۲)

نتیجہ: مرزا آنجہانی کہتے ہیں کہ "چراغ سے چراغ جلتا ہے اور آپؐ کی مہر سے سلسلہ نبوت چلتا ہے ———" ایم۔ اے صاحب فرماتے ہیں کہ اس لفاظی کو چھوڑیے۔ ذرا واقعات کی دنیا میں نکل کر یہ تو بتایئے کہ تیرہ صدیوں میں آپؐ کی مہر نے کتنے نبی بنائے؟ بس لے دے کر ایک آنجناب کی ذات شریفہ؟ ——— اور وہ بھی ——— چشم بددور ——— ایسا بہادر کہ چودہ بیس سال تک تو اپنی نبوت کا کھلا کھلا انکار ہی کرتا رہا۔ بالآخر مریدوں کی استعداد دیکھ کر نبوت کا اعلان بھی کیا تو کیسا؟ آخر دم تک ظل و مجاز کے شیش محل سے باہر قدم رکھنے کی آنجناب کو جرات نہ ہوئی۔ بس اسی لفاظی سے دنیا کی آنکھوں میں دھول ڈالی جا رہی ہے؟

و: مرزا غلام آنجہانی:

۱۔ اللہ جل شانہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو صاحب خاتم بنایا' یعنی آپؐ کو افاضہ کمال کے لیے مہر دی' جو کسی اور نبی کو ہرگز نہیں

دی گئی۔ اسی وجہ سے آپ کا نام خاتم النبیین ٹھہرا۔ یعنی آپ کی پیروی کمالات نبوت بخشتی ہے اور آپ کی توجہ روحانی "نبی تراش" ہے اور یہ قوت قدسیہ کسی اور نبی کو نہیں ملی"۔ ("حقیقتہ الوحی" ص ۹۷)

۲۔ اور اس کی امت کے لیے قیامت تک مکالمہ اور مخاطبہ الہیہ کا دروازہ کبھی بند نہ ہوگا اور بجز اس کے اور کوئی نبی صاحب خاتم نہیں۔ ایک وہی ہے جس کی مہر سے ایسی نبوت بھی مل سکتی ہے جس کے لیے امتی ہو' لانا لازمی ہے"۔ ("حقیقتہ الوحی" ص ۲۸)

## مسٹر محمد علی ایم۔ اے

"اگر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہی معنوں میں خاتم النبیین تھے کہ آپ (اپنی مہر سے) اپنے جیسے نبی بنایا کریں گے اور اب خدا سے براہ راست نبوت کی بھی ضرورت باقی نہیں رہی۔ یہ عزت بھی آپ کو ہی دے دی گئی اور ایک گونہ خدائی اختیارات آپ کے ہاتھ میں آ گئے تو پھر یہ کیا ہو گیا کہ آپ اپنے جیسا ایک بھی نبی نہ بنا سکے؟"

("النبوۃ فی الاسلام" ص ۴۴)

نتیجہ: مرزا آنجہانی کہتے ہیں کہ "آپ کی روحانی توجہ سے نبی بنتے ہیں' آپ کی مہر سے نبی ڈھلتے ہیں اور آپ کی قوت قدسیہ سے نبوت ملتی ہے"۔ ایم۔ اے صاحب فرماتے ہیں: "چلیے مان لیا کہ قادیان میں عطائے نبوت کے خدائی اختیارات بھی آپ کو ہی دے دیئے گئے لیکن یہ تو فرمایئے کہ آپ کی قوت قدسیہ کی تاثیر سے تیرہ صدیوں میں ــــــ کتنے نبی پیدا ہوئے؟ تیرہ صدیوں تک آپ نے یہ خدائی اختیارات کیوں نہ استعمال کیے؟ آئیں بائیں شائیں کے سوا آپ کے پاس اس کا کوئی معقول جواب ہے؟ نہیں اور قطعاً نہیں۔

نہ خنجر اٹھے گا نہ تلوار ان سے

یہ بازو مرے آزمائے ہوئے ہیں

۵: مرزا غلام احمد قادیانی:

"خاتم النبیین" کے معنی یہ ہیں کہ آپ کی مہر کے بغیر کسی نبوت کی تصدیق نہیں ہو سکتی۔ جب مہر لگ جاتی ہے تو وہ کاغذ سند ہو جاتا ہے اور مصدقہ سمجھا جاتا ہے۔ اسی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مہر اور تصدیق جس نبوت پر نہ ہو' وہ صحیح نہیں"۔("ملفوظات" ص۳۰۸' ج ۳)

مسٹر محمد علی ایم۔ اے

"اگر غور کیا جائے تو درحقیقت یہ سارے خیالات خدا کے کلام میں قلت تدبر سے پیدا ہوئے ہیں۔ "محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک مہر دے دی گئی ہے کہ جو کام پہلے خدا کیا کرتا تھا' وہ اب آپ کے سپرد کیا جاتا ہے" یہ خود ایک لغو بات ہے"۔("النبوۃ فی الاسلام" ص ۴۳)

نتیجہ: مرزا آنجہانی کہتے ہیں کہ "خاتم النبیین کا مطلب یہ ہے کہ آپ کو مہر دے دی گئی تاکہ آپ مہر لگا کر آئندہ نبوتوں کی تصدیق کیا کریں ———" ایم۔ اے صاحب فرماتے ہیں کہ "یہ سارے خیالات خدا کے کلام میں قلت تدبر کا نتیجہ ہیں"۔ ذرا غور تو کیجئے کہ نبوت عطا کرنا خدا کا کام ہے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا؟ یہ آپ کیسی مہمل اور لغو بات کہہ رہے ہیں۔

۴۔ حضرت عائشہؓ اور اجرائے نبوت:

مرزا غلام احمد قادیانی:

"کثرت مکالمہ و مخاطبہ کو دوسرے الفاظ میں نبوت کہا جاتا ہے۔ دیکھو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا یہ قول کہ قولوا انہ خاتم النبیین و

لا تقولوا لا نبی بعدہ اس امر کی صراحت کرتا ہے' نبوت اگر اسلام میں موقوف ہو چکی ہے تو یقیناً جانو کہ اسلام بھی مر گیا اور پھر کوئی امتیازی نشان بھی نہیں ہے"۔

("ملفوظات" مرزا غلام احمد قادیانی' مطبوعہ ربوہ' ص ۳۲' ج ۱۰)

## مسٹر محمد علی لاہوری

"اور ایک قول حضرت عائشہ کا پیش کیا جاتا ہے جس کی سند کوئی نہیں قولوا خاتم النبیین و لا تقولوا لا نبی بعدہ "خاتم النبیین کہو اور یہ نہ کہو کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں"۔ اس قدر حدیثوں کی شہادت جن میں خاتم النبیین کے معنی لا نبی بعدی کیے گئے ہیں' ایک بے سند قول پر پس پشت پھینکی جاتی ہیں۔ یہ غرض پرستی ہے' خدا پرستی نہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تیس حدیثوں کی شہادت ایک بے سند قول کے سامنے رد کی جاتی ہے"۔

("بیان القرآن" مسٹر محمد لاہوری' ص ۱۱۸۴' ج ۳)

**نتیجہ:** مرزا آنجہانی حضرت عائشہؓ کا قول پیش کر کے کہتے ہیں کہ "نبوت اسلام میں جاری ہے"۔ مسٹر محمد علی صاحب فرماتے ہیں کہ "یہ قول بے سند ہے اور ایک بے سند قول کی بنیاد پر ختم نبوت کی متواتر احادیث کو رد کر دینا اگر غرض پرستی نہیں تو کیا خدا پرستی ہے؟ کچھ تو شرم چاہیے۔

"مرزا غلام احمد صاحب کہتے ہیں کہ "اگر نبوت اسلام میں موقوف ہو تو اسلام مردہ ہے"۔ مسٹر صاحب فرماتے ہیں کہ "یہ سوال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیجئے کہ آپؐ نے متواتر ارشادات میں خاتم النبیین کے معنی لا نبی بعدی کیوں کیے؟ مرزا صاحب! آپ ایک بے سند قول کو لے کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات طیبہ کو پس پشت پھینک رہے ہیں کچھ تو خدا کا خوف کیجئے۔

## ۵- وحی انبیاء اور القاء شیطانی:

### مرزا غلام احمد قادیانی:

"الہام رحمانی بھی ہوتا ہے اور شیطانی بھی اور جب انسان اپنے نفس اور خیال کو دخل دے کر کسی بات کے انکشاف کے لیے بطور استخارہ یا استخبار وغیرہ کے توجہ کرتا ہے..... تو شیطان اس وقت اس کی آرزو میں دخل دیتا ہے اور کوئی کلمہ اس کی زبان پر جاری ہو جاتا ہے اور دراصل وہ شیطانی کلمہ ہوتا ہے۔ یہ دخل کبھی انبیاء اور رسولوں کی وحی میں بھی ہو جاتا ہے مگر وہ بلا توقف نکالا جاتا ہے۔ اسی کی طرف اللہ جل شانہ قرآن کریم میں ارشاد فرماتا ہے **و ما ارسلنا من رسول و لا نبی اذا تمنی القی الشیطان فی امنیتہ** (الخ) ایسا ہی انجیل میں بھی لکھا گیا ہے کہ شیطان اپنی شکل نوری فرشتوں کے ساتھ بدل کر لوگوں کے پاس آ جاتا ہے۔ دیکھو خط دوم قرنتھیاں' باب ۱۱' آیت ۱۴ اور مجموعہ توریت میں سے سلاطین اول باب بائیس' آیت انیس میں لکھا ہے کہ "ایک بادشاہ کے وقت میں چار سو نبی نے اس کی فتح کے بارے میں پیش گوئی کی اور وہ جھوٹی نکلی اور بادشاہ کو شکست ہوئی۔ بلکہ وہ اسی میدان میں مر گیا۔ اس کا سبب یہ تھا کہ دراصل وہ الہام ایک ناپاک روح کی طرف سے تھا' نوری فرشتہ کی طرف سے نہیں تھا اور ان نبیوں نے دھوکا کھا کر ربانی سمجھ لیا تھا۔ اب خیال کرنا چاہیے کہ جس حالت میں قرآن کریم کی رو سے الہام اور وحی میں دخل شیطان ممکن ہے' توریت اور انجیل اس دخل کی مصداق ہیں.....

الخ" ("ازالہ اوہام" ص ۳۲۸-۳۲۹)

### مسٹر محمد علی لاہوری

"القی الشیطان فی امنیتہ اس کے معنی صرف اس قدر ہیں کہ نبی

کی نیک آرزو کے بارے میں شیطان لوگوں کے دلوں میں وساوس ڈالتا رہتا ہے نہ یہ کہ وہ نبی کی وحی میں کچھ ڈالتا رہتا ہے۔ پھر الفاظ (قرآنی) کے حصر کو دیکھو کوئی نبی اور رسول ایسا نہیں بھیجا جس کے ساتھ یہ معاملہ نہ ہوا ہو تو کیا حضرت عیسیٰ کی وحی میں بھی شیطان نے القاء کر دیا تھا؟ غالباً اس سوال کا جواب رسول کریم سے بڑھ کر حضرت عیسیٰ سے محبت رکھنے والے مسلمان کبھی اثبات میں نہ دیں گے۔ پھر سب کو چھوڑ کر ایک بھی نبی کا ذکر قرآن شریف میں نہیں جس کی وحی میں القائے شیطان کا ذکر آیا ہو۔ پھر کیا یہ جائے تعجب نہیں کہ حصر تو یہ کیا جائے کہ کوئی نبی اور رسول ایسا ہوا ہی نہیں جس کی وحی میں شیطان نے القاء نہ کیا ہو اور ایک نبی کی بھی مثال پیش نہ کی جائے کہ اس کی وحی میں شیطان نے یوں القاء کر دیا تھا۔ پھر نتیجہ اس کا بتا دیا و لیعلم الذین اوتوا العلم انہ الحق تو کیا صاحب علم لوگوں کو اس کے حق ہونے کا علم نہ ہو سکتا تھا جب تک کہ شیطان وحی میں القاء نہ کرے۔ یہ کیسی بدیہی البطلان بات ہے"۔

("بیان القرآن" از مسٹر محمد علی لاہوری' ص ۱۳۰۷' ج ۲)

**نتیجہ :** مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ ہے کہ "انبیاء علیہم السلام کی وحی میں شیطان کا دخل ہو جاتا ہے اور وہ اس کے لیے قرآن کریم کی آیت کا سہارا لیتے ہیں۔ تورات میں چار سو نبیوں کی جھوٹی پیش گوئی اس کے ثبوت میں پیش کرتے ہیں اور انجیل کو بھی اس دعویٰ کا مصداق بتاتے ہیں"۔ لیکن مسٹر محمد علی صاحب اس دعویٰ کو بدیہی البطلان قرار دیتے ہیں۔

**ورد اللہ الذین کفروا بغیظھم لم ینالوا خیرا**
**و کفی اللہ المومنین القتال و کان اللہ قویا عزیزا**

# قادیانیت سے اسلام تک

سابق قادیانیوں کے قبول اسلام کی دلچسپ ہوشربا اور ایمان افروز داستانیں

قادیانیت کا مذہبی، سیاسی اور اخلاقی تجزیہ

ایک مکمل تحقیقی اور تاریخی دستاویز



ترتیب و تحقیق

## محمد متین خالد

(زیر طبع)



اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاہِیْمَ

اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ

کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاہِیْمَ

اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ